کرنے والا ہے آسمانوں کا اور زمین کا۔ وہ بلاتا ہے تم کو تاکہ بخشے تم کو تمہارے گناہوں سے اور ڈھیل دے تم کو ایک مدت مقررہ تک۔ (قوم کے لوگ) بولے نہیں ہو تم مگر بشر ہم جیسے۔ تم چاہتے ہو کہ تم روک دو ہم کو اس سے جس کی عبادت کرتے تھے ہمارے باپ دادے تو تم لے آؤ ہمارے پاس کوئی دلیل کھلی ہوئی۔ کہا ان سے ان کے رسولوں نے نہیں ہیں ہم مگر بشر تم جیسے و لیکن اللہ احسان کرتا ہے جس پر چاہتا ہے اپنے بندوں میں سے اور نہیں ہے ہمارے لئے کہ ہم لائیں تمہارے پاس کوئی دلیل کھلی ہوئی مگر اللہ کے حکم سے اور اللہ پر بھروسہ کرنا چاہئے ایمان والوں کو۔ اور کیا ہوا ہم کو کہ ہم بھروسہ نہ کریں اللہ پر حالانکہ اس نے بتا دئے ہم کو ہمارے راستے۔ اور ہم ضرور صبر کریں گے اس پر جو تم ایذاء دیتے ہو ہم کو اور اللہ ہی پر بھروسہ کرنا چاہئے بھروسہ کرنے والوں کو۔ اور کہا کافروں نے اپنے رسولوں سے ہم ضرور نکال دیں گے تم کو اپنی زمین سے یا تم لوٹ آؤ ہمارے دین میں۔ تب وحی کی ان کی طرف ان کے رب نے کہ ہم ضرور ہلاک کر دیں گے ظالموں کو اور ہم ضرور آباد کریں گے تم کو زمین میں ان کے بعد۔ یہ ہے اس کے لئے جو ڈرا میرے سامنے کھڑا ہونے سے اور ڈرا میری دھمکی سے۔ اور سب فیصلہ طلب کرنے لگے اور نامراد ہوا ہر سرکش ضدی۔ اس کے پیچھے جہنم ہے اور پلایا جائے گا اس کو پیپ والا پانی۔ گھونٹ گھونٹ پئے گا اس کو اور قریب نہ ہو گا کہ حلق میں اتار سکے اس کو اور آئے گی اس پر موت ہر طرف سے اور نہ ہو گا وہ مرنے والا اور اس کے پیچھے ہو گا عذاب سخت۔

**تفسیر**: اے کفار مکہ (کیا تم کو ان لوگوں) کے واقعات (کی خبر نہیں پہنچی جو تم سے پہلے) ہوئے (تھے) مثلاً (قوم نوح اور عاد) یعنی قوم ہود (اور ثمود) یعنی قوم صالح جو عرب والوں کے ہاں مشہور تھیں (اور جو) لوگ (ان کے بعد ہوئے جن) میں سے بہت سوں (کو اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی نہیں جانتا)۔ مطلب یہ ہے کہ تمہیں ان کا کچھ نہ کچھ علم تو ہے اور تمہیں یہ بھی علم ہے کہ ان اقوام کا کیا حشر ہوا۔ پھر تعجب ہے کہ ان اقوام کی تباہی سے تم نے کچھ عبرت حاصل نہیں کی۔ ہم تمہیں ان کی تباہی کا سبب بتاتے ہیں۔ ہوا یہ کہ ہم نے ان کی ہدایت کے اسباب مہیا کئے اور ان کے پاس ان کے رسول کھلی آیتیں لے کر آئے تو ان لوگوں نے) ان کی قدر نہ کی اور (اپنے ہاتھ اپنے منہ میں لوٹا لئے) یعنی اپنے ہاتھ منہ کی طرف لے جا کر اشارہ کیا کہ بس چپ رہو (اور کہا کہ جو تعلیمات دے کر تم) اپنے دعوے کے مطابق (بھیجے گئے ہو ہم ان) کو نہیں مانتے اور ان (کا انکار کرتے ہیں اور جس) ایمان و توحید (کی طرف تم ہمیں بلاتے ہو ہمیں تو اس میں تردد میں ڈالنے والا شک ہے۔ ان کے رسولوں نے) جواب میں (کہا کہ) ارے تمہیں (اللہ کے بارے میں شک ہے) حالانکہ اس کی ہستی ایسی نہیں جس میں شک و شبہ کی

ذرا بھی گنجائش ہو۔ اول تو خود انسانی فطرت خدا کے وجود پر گواہ ہے دوسرے اس کائنات میں ماہرانہ کاریگری اور حیرتناک ترتیب و نظام اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ اس کو بنانے اور چلانے والی بڑی علیم وحکیم اور قدیر ذات ہے۔ غرض جب یہ بات واضح ہے کہ اللہ ہی ہے (جو آسمانوں کو اور زمین کو) اور انسان سمیت ان میں موجود ہر چیز کو (پیدا کرنے والا ہے) تو اس کے وجود میں شک کی گنجائش کہاں رہی۔ اور پھر (وہ) ہی اللہ دراصل اپنی کمال مہربانی سے (تمہیں) ہمارے ذریعہ سے اپنی طرف (بلاتا ہے تاکہ) توحید وایمان کو اختیار کر کے تم اس کی مرضی کے رستہ پر لگ جاؤ اور (وہ تمہارے) گزشتہ دور کفر کے (گناہ بخش دے اور) تمہاری عمر کی (مقرر مدت تک تمہیں) زندگی کی (مہلت دے) جس میں تم مزید نیک اعمال کر کے مزید بلند درجے حاصل کر لو۔ لیکن وہ لوگ اپنے انکار پر اڑے رہے اور (انہوں نے کہا) کہ تم نہ تو فرشتے ہو اور نہ کوئی اور افضل مخلوق ہو بلکہ (تم تو محض ہمارے جیسے بشر ہو) پھر ہم تمہیں خدا کا پیغمبر کس طرح یقین کر لیں اور (تم) جو یہ (چاہتے ہو کہ ہمارے باپ دادے جن کی عبادت کرتے تھے ان سے ہمیں روک دو) یعنی ہمیں ہمارے قدیم مذہب سے ہٹا کر اپنے خیالات و افکار کا تابع بنا لو تو تسلی رکھو ایسا نہیں ہو گا البتہ اگر تمہیں اپنے دعوائے رسالت میں اب بھی اصرار ہے (تو) پھر ہماری مرضی کے موافق (ہمارے پاس کوئی کھلی نشانی لے آؤ۔ ان کے رسولوں نے ان کو) جواب میں (کہا) کہ تمہارا یہ کہنا تو درست ہے (کہ ہم تم جیسے ہی بشر ہیں لیکن) یہ سمجھنا کہ بشر اللہ کا پیغمبر نہیں ہوسکتا یہ درست نہیں اللہ کو اس بات سے کیا رکاوٹ ہے کہ وہ کسی بشر کو اپنا رسول بنا دے اور (اللہ) فطری قابلیت اور اعلیٰ اخلاق والے (اپنے بندوں میں سے جس پر چاہتے ہیں احسان کرتے ہیں اور) نبوت و رسالت عطا فرماتے ہیں۔ رہی بات کھلی نشانی لانے کی تو خدا کے حکم سے ہم اپنی نبوت کی روشن نشانیاں پہلے ہی دکھا چکے ہیں جو آدمی ماننا چاہے اس کے اطمینان کے لئے وہی بہت ہیں۔ رہا تمہاری فرمائشی نشانیاں دکھلانا تو یہ جان لو کہ (ہمیں اختیار نہیں کہ ہم تمہارے پاس کوئی) بھی (نشانی) اپنے پاس سے اور (اللہ کے حکم کے بغیر لا سکیں)۔ لہٰذا اپنی فرمائشی نشانیوں کی تم ہم سے کوئی توقع نہ رکھو۔ اس جواب اور وضاحت کے بعد بھی اگر تم ہم سے عداوت رکھو اور ہمیں تکلیفیں پہنچانے میں لگے رہو تو جان لو کہ ہم تو اللہ تعالیٰ کی امداد اور مہربانی پر بھروسہ کرتے ہیں (اور ایمان والوں کو اللہ ہی پر بھروسہ رکھنا چاہیئے۔ اور ہم اللہ پر کیوں بھروسہ نہ کریں جب کہ) وہ ہمارا ہمدرد و خیر خواہ ہے (اس نے ہمیں) ہماری کامیابی کے (راستے دکھائے ہیں) جن میں سے ایک یہ بھی ہے کہ مخالفوں کی ایذاء رسانی پر صبر کرو گے (اور) اللہ کی مدد پر بھروسہ کرو گے تو دنیا و آخرت کی کامیابی حاصل ہو گی لہٰذا اب تم ہمیں کتنی ہی تکلیف دو (ہم تمہاری ایذاء رسانی پر صبر ہی کریں گے اور بھروسہ کرنے والوں کو تو بس اللہ پر ہی بھروسہ کرنا چاہیئے)

کیونکہ (اور) کوئی بھی ذات بھروسہ کرنے کے لائق نہیں ہے۔ رسولوں کی اس ساری گفتگو کا (کافروں) پر کچھ اثر نہ ہوا اور انہوں (نے اپنے رسولوں سے کہا کہ) تم اپنے توکل وغیرہ کو رہنے دو اور زیادہ بزرگی مت جتاؤ۔ بس اب دو باتوں میں سے ایک بات ہو کر رہے گی (یا تو ہم تم کو اپنی زمین سے نکال دیں گے) اور جلاوطن کر دیں گے (یا تم) بعثت سے پہلے کی طرح چپ چاپ ہم میں مل کر رہو گے اور تم خود بھی اور جن کو تم نے بہکایا ہے وہ (سب ہمارے) پرانے (دین میں واپس آؤ گے۔ تب ان) رسولوں (کے رب نے) ان کی تسلی کے لئے (ان کی طرف وحی کی کہ) یہ تو تم کو کیا نکالیں گے (ہم) ہی (ان ظالموں کو ضرور ہلاک کریں گے اور ان کے بعد تم کو اس سرزمین میں آباد کریں گے) اور اس کامیابی کا (یہ) وعدہ کوئی تمہارے ساتھ خاص نہیں بلکہ ہر (اس شخص کیلئے) عام (ہے جو میرے سامنے کھڑے ہونے سے ڈرے اور) عذاب کی (میری دھمکی سے خوف کرے) اس سے مراد سچا پکا مسلمان ہے۔ (اور کافر) چونکہ اپنے کفر اور جہل میں غرق تھے اس لئے اس بات سے بھی نہ ڈرے بلکہ انتہائی بے باکی سے (فیصلے مانگنے لگے اور) کہنے لگے کہ جلد عذاب لے آؤ لیکن جب وہ فیصلہ آیا تو (ہر سرکش اور ضدی شخص) اس فیصلہ سے دنیا و آخرت میں (نامراد ہوا)۔ دنیا میں اس طرح کہ دنیا کی جو فتح و کامیابی وہ چاہتے تھے اس کے بجائے وہ تباہ و برباد ہوئے اور آخرت میں اس طرح کہ (اس) دنیا کی بربادی (کے بعد دوزخ) کا عذاب (ہے اور) دوزخ میں ایسے) ہر شخص (کو پیپ والا پانی پینے کو دیا جائے گا جس کو گھونٹ گھونٹ کر کے پئے گا) کیونکہ اس کی کراہت کی وجہ سے اس کے پینے پر طبیعت آمادہ نہ ہوگی لیکن پیاس کی شدت پینے پر مجبور بھی کرے گی (اور) اس طرح پینے کی ایک وجہ یہ بھی ہوگی کہ سخت گرم ہونے کی وجہ سے (اس کو آسانی سے گلے سے نیچے نہ اتار سکے گا اور) اس کا پینا ایسا ہوگا گویا (ہر طرف سے اس پر موت آرہی ہے اور) سخت اذیت ہوگی لیکن (وہ) کسی طرح (مرے گا نہیں) بلکہ یونہی سسکتا رہے گا۔ (اور) پھر یہ بھی نہیں کہ مذکورہ عذاب ایک ہی حالت پر رہے کہ بالآخر (اس) کی عادت سی پڑ جائے بلکہ ایک عذاب (کے بعد اور سخت عذاب ہوگا) اور سخت سے سخت تر عذاب کا سلسلہ اسی طرح چلتا رہے گا۔

**ربط**: کافروں کے اخروی عذاب سے متعلق آگے چند وضاحتیں کرتے ہیں

1- آخرت میں کافروں کے نیک اعمال عذاب سے نجات نہ دلاسکیں گے

مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ اَعْمَالُهُمْ كَرَمَادِ

ِۨاشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيْحُ فِيْ يَوْمٍ عَاصِفٍ ۭ لَا يَقْدِرُوْنَ مِمَّا كَسَبُوْا

عَلٰى شَيْءٍ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الضَّلٰلُ الْبَعِيْدُ ﴿۱۸﴾

**ترجمہ**: حال ان لوگوں کا جنہوں نے کفر کیا اپنے رب کا ان کے عمل ہیں مثل راکھ کے، زور سے چلی جس پر ہوا تیز آندھی کے دن۔ نہیں قادر ہوں گے اس میں سے جو انہوں نے عمل کئے کسی عمل پر۔ یہی ہے گمراہی دور کی۔

**تفسیر**: بعض لوگوں کو یہ خیال ہوسکتا ہے کہ آخر کافر بھی دنیا میں بہت سے اچھے کام کرتے ہیں مثلاً صدقہ خیرات کرتے ہیں، مصیبت زدوں کے کام آتے ہیں، خوش اخلاقی اختیار کرتے ہیں اور کسی نہ کسی عنوان سے خدا کی عبادت کرتے ہیں کیا یہ ان کے کچھ کام نہ آئے گا۔ اس کا جواب اس مثال میں دیا کہ (جن لوگوں نے اپنے) حقیقی (رب کا کفر کیا) اگر اس طرح سے کہ خدا کا سرے سے انکار ہی کر دیا تب تو بات واضح ہے اور اگر اس طرح کہ جس طرح سے وقت کے رسول نے بتایا ہے اس طرح سے نہیں مانا مثلاً جیسے عیسائی ہیں کہ وہ خدا کو بھی مانتے ہیں اور سابقہ انبیاء کو بھی مانتے ہیں لیکن وقت کے رسول حضرت محمد ﷺ کو اور آپ کی لائی ہوئی کتاب اور شریعت کو نہیں مانتے تو انہوں نے حقیقی خدا کو نہیں مانا کیونکہ حقیقی خدا کو ماننا تو اس صورت میں ہوگا جب خدا کا حضرت محمد ﷺ کو پورے عالم کے لئے رسول بنا کر بھیجنا اور قرآن نازل کرنا اور شریعت اسلامیہ اتارنا اور خدا کا اپنی رضا مندی وخوشنودی کو ان کے ساتھ وابستہ کرنے کو بھی مانے، ورنہ تو وہ اپنے فرض کئے ہوئے اوصاف والے خدا کو مانتے ہیں اور اس کی خوشنودی کے لئے عمل کرتے ہیں حقیقی خدا کے لئے نہیں لہٰذا (ان کا حال یہ ہے کہ) حقیقی خدا کی بارگاہ میں (ان کے عمل) بالکل بے وزن (ہوں گے) اور اس طرح اڑ جائیں گے (جیسے راکھ) جو بے وزن ہوتی ہے اور (جس پر تیز آندھی کے دن ہوا زور سے چلے) تو اس کے ذرے اڑ کر غائب ہو جاتے ہیں۔ اس وقت (کافر) نیک عمل سے بالکل خالی ہوں گے اور اپنے بظاہر (کئے ہوئے) نیک (عملوں میں سے کسی عمل پر بھی) وہ (قادر نہ ہوں گے) کہ وہ اس سے آخرت کا کوئی فائدہ اٹھا سکیں۔ (یہی) بڑے (دور کی گمراہی ہے) کیونکہ ان کو تو یہ خیال تھا کہ ہمارے نیک عمل مفید ہوں گے جب کہ عین ضرورت کے وقت پتہ چلا کہ وہ بالکل بیکار اور بے وزن ہیں۔

2- اللہ تعالیٰ کیلئے قیامت کو قائم کرنا کچھ مشکل نہیں

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ خَلَقَ

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ

جَدِيدٍ ﴿١٩﴾ وَمَا ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيزٍ ﴿٢٠﴾

**ترجمہ**: کیا تو نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو جیسے چاہیے۔ اگر وہ چاہے لے جائے (یعنی فنا کر دے) تم کو اور لے آئے ایک نئی مخلوق کو اور نہیں ہے یہ اللہ پر دشوار۔

**تفسیر**: کافروں کو یہ خیال ہو کہ جب مٹی میں مل کر مٹی ہو گئے تو پھر دوبارہ زندگی کہاں ہو سکتی ہے لہٰذا قیامت اور عذاب و ثواب یہ سب فرضی کہانیاں ہیں تو اس کا جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ تو بڑی قدرت والے ہیں جس کی دلیل کو (کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے) اپنی قدرت سے (آسمانوں اور زمین کو جیسے چاہئے تھا ویسے پیدا کیا) اور وہ ایسی قدرت والا ہے کہ (اگر چاہے تو تمہیں فنا کر دے اور تمہاری جگہ کسی نئی مخلوق کو لے آئے اور یہ اللہ پر کچھ بھی دشوار نہیں) تو ایسی قدرت والے اللہ پر کیا مشکل ہے کہ وہ تمہیں از سر نو پیدا کر دے اور پھر تم سے تمہارے اعمال کا حساب لے۔

3- آخرت میں کافروں کے بڑے اپنے پیروکاروں کے کچھ کام نہ آئیں گے

وَبَرَزُوا لِلّٰهِ جَمِيعًا

فَقَالَ الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِينَ اسْتَكْبَرُوٓا اِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا فَهَلْ اَنْتُمْ مُّغْنُونَ عَنَّا مِنْ عَذَابِ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ ۚ قَالُوا لَوْ هَدٰىنَا اللّٰهُ لَهَدَيْنٰكُمْ ۗ سَوَآءٌ عَلَيْنَآ اَجَزِعْنَآ اَمْ صَبَرْنَا مَا لَنَا مِنْ مَّحِيصٍ ﴿٢١﴾

**ترجمہ**: اور وہ سامنے پیش ہوں گے اللہ کے سب کے سب۔ پھر کہیں گے چھوٹے درجہ کے لوگ بڑے درجہ والوں سے کہ ہم تھے تمہارے تابع تو کیا تم ہٹانے والے ہو ہم سے اللہ کے عذاب سے کچھ حصہ۔ وہ کہیں گے اگر راہ دکھاتا ہم کو اللہ تو راہ دکھاتے ہم تم کو۔ برابر ہے ہم پر کہ بے قراری کریں ہم یا صبر کریں نہیں ہے ہمارے لئے خلاصی۔

**تفسیر**: (اور) اگر کافروں کو یہ خیال ہو کہ ہمارے بڑے ہم کو بچالیں گے تو وہ اس حقیقت کو سن لیں کہ قیامت کے دن (سب اللہ کے سامنے پیش ہوں گے پھر چھوٹے درجہ والے) یعنی عوام اور

پیروکار اپنے (بڑے درجہ والوں) یعنی سرداروں (سے کہیں گے کہ ہم) دنیا میں (تمہارے تابعدار تھے) یہاں تک کہ دین کے معاملہ میں بھی جو بات تم نے کہی ہم نے اس میں بھی تمہاری تابعداری کی۔ آج ہم مصیبت میں ہیں (تو کیا خدا کے عذاب کا کچھ حصہ تم ہم سے ہٹاتے ہو۔ وہ) جواب میں (کہیں گے کہ) ہم تو خود مصیبت میں مبتلا ہیں (اگر اللہ ہمیں) بچنے کی کوئی (راہ دکھائے تو ہم تمہیں) بھی وہ (راہ دکھائیں لیکن ایسی کوئی صورت نظر نہیں آتی اب تو (ہم سب کے لئے برابر ہے خواہ ہم بے قراری کریں یا صبر کریں ہمارے لئے کچھ خلاصی نہیں ہے۔

4- آخرت میں معبودان باطل بھی کچھ کام نہیں آئیں گے

وَقَالَ الشَّيْطٰنُ لَمَّا قُضِيَ الْاَمْرُ اِنَّ اللّٰهَ وَعَدَكُمْ وَعْدَ الْحَقِّ وَوَعَدْتُّكُمْ فَاَخْلَفْتُكُمْ ؕ وَمَا كَانَ لِيَ عَلَيْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ اِلَّاۤ اَنْ دَعَوْتُكُمْ فَاسْتَجَبْتُمْ لِيْ ۚ فَلَا تَلُوْمُوْنِيْ وَلُوْمُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ مَاۤ اَنَا بِمُصْرِخِكُمْ وَمَاۤ اَنْتُمْ بِمُصْرِخِيَّ ؕ اِنِّيْ كَفَرْتُ بِمَاۤ اَشْرَكْتُمُوْنِ مِنْ قَبْلُ ؕ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۲﴾

**ترجمہ**: اور کہے گا شیطان جب نمٹائے جا چکیں گے سب مقدمات بے شک اللہ نے وعدہ دیا تھا تم کو وعدہ سچا اور وعدہ دیا تھا میں نے تم کو پھر وعدہ خلافی کی میں نے تم سے اور نہیں تھا میرا تم پر کچھ زور مگر یہ کہ بلایا میں نے تم کو تو منظور کی تم نے میری بات پس تم ملامت نہ کرو مجھ کو اور ملامت کرو اپنے آپ کو۔ نہیں ہوں میں مدد گار تمہارا اور نہیں ہو تم مدد گار میرے۔ بے شک میں انکار کرتا ہوں اس کا جو شریک ٹھہرایا تم نے مجھ کو اس سے پہلے۔ بے شک ظالموں کے لئے عذاب ہے دردناک۔

**تفسیر**: (اور) اگر یہ خیال ہو کہ آخرت میں ہمارے یہ معبودان باطل ہمیں بچا لیں گے تو اس بارے میں تم ان میں سے سب سے بڑے کا قصہ سن لو۔ (جب) قیامت میں (سب مقدمات نمٹائے جا چکیں گے) اور جنتیوں کے جنت میں اور دوزخیوں کے دوزخ میں جانے کا فیصلہ ہو چکا ہوگا اس وقت

کفار دوزخ میں جا کر یا داخل ہونے سے پہلے ابلیس کو الزام دیں گے کہ تو نے دنیا میں ہمیں راہ حق سے ہٹایا اور اس مصیبت میں گرفتار کرایا اب تو کوئی چھٹکارے کی تدبیر کر۔ جواب میں (شیطان کہے گا کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے) سچے پیغمبروں کے واسطے سے ثواب و عذاب اور جنت و دوزخ سے متعلق (تم سے سچے وعدے کئے تھے) جن کی سچائی دنیا میں دلائل سے ثابت تھی اور آج مشاہدے سے ظاہر ہے (اور اس کے بالمقابل (میں نے تم سے) جھوٹی باتیں کہیں اور (جھوٹے وعدے کئے تھے) کہ کسی کو کہا کہ قیامت ہی نہ ہوگی اور کسی کو کہا کہ قیامت تو ہوگی لیکن اصل نجات میرے بتائے ہوئے طریقے میں ہے۔ میرے وعدوں کا جھوٹ ہونا معمولی غور وفکر سے واضح ہوسکتا تھا اور یہاں تو آنکھوں کے سامنے ہے (سو) اگر (میں نے وعدہ خلافی کی) تو ایسا ہی ہونا ظاہر تھا (اور میرا تم پر کچھ زور نہ تھا) کیونکہ نہ تو میرے پاس دلیل کی قوت تھی اور نہ ہی ایسی طاقت رکھتا تھا کہ زبردستی تم کو ایک جھوٹی بات ماننے پر مجبور کر دیتا (مگر اتنا ہے کہ میں نے) بدی کی تحریک کی اور (تمہیں) اس طرف (بلایا تو تم نے) اپنی خوشی سے (میری بات کو منظور کیا) اور میرے کہنے پر اپنی رضا مندی سے چلے۔ میری باتوں کی حقیقت کو سمجھنے میں تم نے نہ عقل سے کام لیا اور نہ پیغمبروں کے کہنے پر کان دھرے۔ (تو) میرا جرم جو ہے وہ تو ہے لیکن اپنے عمل کے مجرم تم خود ہو لہٰذا اپنے جرم پر (تم مجھے ملامت مت کرو بلکہ اپنے آپ کو ملامت کرو)۔ آج کے حالات تمہارے سامنے ہیں کہ (نہ میں تمہاری مدد کر سکتا ہوں اور نہ تم میری مدد کر سکتے ہو)۔ اور اگر تمہارا یہ خیال ہو کہ بلاواسطہ یا بالواسطہ میری عبادت اور میری اطاعت کر کے تم نے میرا اعزاز کیا تھا لہٰذا تمہارا مجھ پر کوئی حق بنتا ہے تو خوب سمجھ لو کہ اس سے پہلے (جو تم نے مجھے) براہ راست یا دیگر معبودان باطل کی صورت میں (اللہ کا شریک ٹھہرایا تھا تو اس) کو میں اپنا کچھ اعزاز نہیں سمجھتا۔ اللہ کا شریک ٹھہرانا تو محض ایک فرضی بات تھی اور فرضی بات سے اعزاز ہونے (کا میں انکار کرتا ہوں) لہٰذا تمہارا مجھ پر کوئی حق نہیں ہے۔ میں نے اپنی جان پر ظلم کیا اور تم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا (اور بلاشبہ) یہاں آخرت میں ہم دیکھتے ہیں کہ (ظالموں کے لئے دردناک عذاب ہے)۔

5- کفار کے عذاب کے مقابلہ میں مومنوں کے لئے آخرت میں راحت وچین ہوگا

وَاُدْخِلَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ؕ تَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ ﴿۲۳﴾

**ترجمہ**: اور داخل کئے جائیں گے جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے عمل کئے نیک باغوں میں بہتی ہیں جن کے نیچے نہریں ہمیشہ رہیں گے ان میں اپنے رب کے حکم سے۔ ان کا کلمہ ملاقات ان (باغوں) میں سلام ہوگا۔

**تفسیر**: (اور) کافروں کے معاملہ کے برعکس (وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے وہ ایسے باغوں میں داخل کئے جائیں گے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں۔ وہ ان میں اپنے رب کے حکم سے ہمیشہ کے لئے رہیں گے اور ان میں ان کی آپس کی ملاقات کا کلمہ سلام ہوگا) اس معنی میں کہ تم کو سلامتی مبارک ہو۔

**ربط**: کافروں کے عذاب سے متعلق آخری نکتہ میں بتایا کہ آخرت کا نیک انجام ایمان اور عمل صالح کی وجہ سے ہوگا۔ آگے بتاتے ہیں کہ ایمان کی اصل بنیاد توحید ہے۔ پھر کلمہ توحید کو مثال سے سمجھاتے ہیں اور اس کی مزید وضاحت کے لئے اس کے مقابل کفر وشرک کے کلمہ کو بھی مثال سے سمجھاتے ہیں۔

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ
طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ﴿۲۴﴾ تُؤْتِيْٓ اُكُلَهَا كُلَّ
حِيْنٍۢ بِاِذْنِ رَبِّهَا ۭ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ
يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۲۵﴾ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ ۨ اجْتُثَّتْ
مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ﴿۲۶﴾

**ترجمہ**: کیا نہیں دیکھا تو نے کیسے بیان کی اللہ نے مثال کلمہ طیبہ کی جیسے ایک پاکیزہ درخت کہ اس کی جڑ مضبوط ہے اور اس کی شاخیں آسمان میں ہیں۔ وہ لاتا ہے اپنا پھل ہر فصل میں اپنے رب کے حکم سے اور بیان کرتا ہے اللہ مثالیں لوگوں کے لئے تاکہ وہ غور کریں۔ اور مثال گندے کلمہ کی جیسے خراب درخت کہ اکھیڑ لیا جائے زمین کے اوپر سے نہیں ہے اس کے لئے ٹھہراؤ۔

**تفسیر**: (کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ اللہ تعالیٰ نے کلمہ طیبہ) یعنی کلمہ توحید لا إلٰہ الا اللہ (کی کیسی) اچھی اور موقع کی (مثال بیان فرمائی ہے وہ ایک ایسے پاکیزہ درخت کی مانند ہے جس کی جڑ) زمین میں (خوب مضبوط ہو اور اس کی شاخیں آسمان میں) جا رہی (ہوں) اور (وہ اپنے رب کے حکم

سے ہر فصل میں اپنا) بھر پور پھل (دیتا ہو) اور کوئی فصل ماری نہ جاتی ہو۔ اسی طرح کلمہ توحید کی ایک جڑ یعنی اعتقاد ہے جو مومن کے دل میں خوب مضبوطی کے ساتھ جما ہوا ہے اور اس کی شاخیں اعمال صالحہ کی صورت میں اللہ کے ہاں قبولیت کے لئے آسمان کی طرف لے جائی جاتی ہیں پھر ان پر اللہ تعالیٰ کی رضا مندی کا بھر پور پھل لگتا ہے کوئی عمل ضائع نہیں ہوتا۔ (اور اللہ تعالیٰ لوگوں کے واسطے) اس قسم کی (مثالیں بیان فرماتے ہیں تاکہ وہ) اصل مطلب کو خوب اچھی طرح (سمجھ لیں۔ اور گندے کلمہ) یعنی کفر وشرک کے کلمہ (کی مثال ایسی ہے جیسے ایک خراب) اور کڑوے اور بدبودار پھل والا (درخت ہو کہ وہ زمین کے اوپر) ہی (سے اکھاڑ لیا جائے) اور اس کی جڑ زمین میں گہری نہ ہونے کی وجہ سے (اس کو) زمین میں (کچھ ٹھہراؤ نہ ہو) یہی حال کفر وشرک کے کلمہ کا ہے کہ انسانی ضمیر اور فطرت کے خلاف ہونے کی وجہ سے اس کی جڑیں دل کی گہرائی میں نہیں پہنچتیں تھوڑا دھیان کرنے سے غلط معلوم ہونے لگتی ہیں۔ اس کی وجہ سے صادر ہونے والے اعمال بھی قبولیت کے آسمان پر نہیں چڑھتے اور اس پر لگنے والا پھل بھی گندہ اور تکلیف دہ ہوتا ہے۔

**ربط:** کلمہ توحید اور کلمہ کفر کو مثال سے سمجھانے کے بعد اب ان کا اثر بیان کرتے ہیں۔

يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۚ وَيُضِلُّ اللّٰهُ
الظّٰلِمِيْنَ ۙ وَيَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ﴿٢٧﴾

**ترجمہ:** مضبوط کرتا ہے اللہ ایمان والوں کو مضبوط قول سے حیات دنیوی میں اور آخرت میں اور گمراہ کرتا ہے ظالموں کو اور کرتا ہے اللہ جو چاہتا ہے۔

**تفسیر:** (اللہ تعالیٰ ایمان والوں کو اس مضبوط) کلمہ اور (قول سے دنیوی زندگی میں اور آخرت میں مضبوط) وثابت قدم (رکھتے ہیں) دنیا میں کیسے ہی حوادث پیش آئیں کتنا ہی سخت امتحان ہو، قبر میں منکر نکیر سے سوال و جواب ہو اور محشر کا ہولناک منظر ہو ہر موقع پر یہی کلمہ توحید ان کی پامردی اور استقامت کا ذریعہ بنتا ہے (اور ظالموں) کافروں اور مشرکوں نے اللہ تعالیٰ سے صحیح تعلق قائم نہیں کیا جو کہ کلمہ توحید کو ماننے سے ہوتا ہے لہٰذا ان (کو اللہ) دنیا وآخرت دونوں میں کامیابی کی (راہ گم کرا دیتے ہیں اور اللہ تعالیٰ) اپنی حکمت کے موافق (جو) معاملہ جس کے ساتھ (چاہتے ہیں کرتے ہیں)۔

**ربط:** اوپر یہ بتایا کہ کفر وشرک کے کلمہ کا یہ اثر ہوتا ہے کہ آدمی کامیابی کی راہ گم کر دیتا ہے۔ آگے

بتاتے ہیں کہ جو کامیابی کی راہ گم کرتا ہے وہ صرف ناکامی اور نقصان کی راہ پر لگتا ہے جو اس کو جہنم میں پہنچا دیتی ہے۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ بَدَّلُوْا نِعْمَتَ
اللّٰهِ كُفْرًا وَّ اَحَلُّوْا قَوْمَهُمْ دَارَ الْبَوَارِ ﴿۲۸﴾ جَهَنَّمَ ۚ يَصْلَوْنَهَا ؕ وَبِئْسَ
الْقَرَارُ ﴿۲۹﴾ وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا لِّيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ قُلْ تَمَتَّعُوْا
فَاِنَّ مَصِيْرَكُمْ اِلَى النَّارِ ﴿۳۰﴾ قُلْ لِّعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا
الصَّلٰوةَ وَيُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً مِّنْ قَبْلِ اَنْ
يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خِلٰلٌ ﴿۳۱﴾

**ترجمہ:** کیا نہیں دیکھا تو نے ان لوگوں کو جنہوں نے بدلا اللہ کی نعمت کو کفر سے اور اتارا اپنی قوم کو ہلاکت کے گھر میں، جہنم میں، داخل ہوں گے وہ جس میں اور برا ہے ٹھکانا۔ اور ٹھہرائے انہوں نے اللہ کے لئے شریک تاکہ گمراہ کریں اللہ کے راستہ سے۔ تو کہہ دے فائدہ اٹھالو پھر بلاشبہ تمہاری واپسی ہے آگ کی طرف۔ تو کہہ دے میرے بندوں سے جو ایمان لائے (کہ) قائم رکھیں نماز کو اور خرچ کریں اس میں سے جو ہم نے دیا ان کو چھپ کر اور اعلانیہ اس سے پہلے کہ آئے (وہ) دن نہیں ہوگا سودا اس میں اور نہ (ہوگی) دوستی۔

**تفسیر:** (کیا آپ نے) مکہ کے (ان) سرداروں (کو نہیں دیکھا کہ) کیسے تعجب کی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تو ان کی ہدایت کیلئے رسول ﷺ کو بھیجا اور قرآن اتارا اور ان کو حرم اور بیت اللہ کا مجاور بنایا اور ان کو عرب کی سرداری دی لیکن (انہوں نے اللہ کی) اس (نعمت کے بدلے میں) بجائے احسان ماننے کے (کفر کو اختیار کیا) کہ اللہ کی باتوں کو جھٹلایا اور اس کے رسول سے لڑائی کی (اور) بالآخر اپنے سمیت (اپنی قوم کو ہلاکت کے گھر میں) یعنی جہنم (میں جا اتارا کہ وہ سب اس میں داخل ہوں گے اور وہ برا ٹھکانا ہے۔ اور) ویسے تو خود ان کے لئے اللہ تعالیٰ کا انکار کرنا اور اپنی قوم کے لوگوں سے اللہ کا انکار کرانا مشکل تھا کیونکہ یہ بات قبول کرنا انسانی فطرت کے لئے تقریباً ناممکن ہے اس لئے (انہوں نے) یہ کیا کہ فطری تقاضے پر عمل کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کو بھی مانتے رہے لیکن گمراہی کے لئے اللہ تعالیٰ کی توحید کو ترک کر دیا اور اس کے بجائے (اللہ کے لئے شریک ٹھہرا لئے تاکہ) اس طرح سے اپنی قوم کے لوگوں

کو (اللہ) کی توحید (کے راستے سے گمراہ کریں) اور وہ شرک میں رہ کر بدستور ان کو سردار مانتے رہیں (آپ فرما دیجئے کہ) عوام کو بے وقوف بنا کر اور گمراہ کر کے (تم) کچھ عرصہ خوش ہو لو اور اپنی سرداری کے (مزے اڑا لو پھر) بالآخر جہنم کی (آگ) ہی (کی طرف تمہارا پلٹنا ہے)۔ اور (آپ میرے بندوں کو جو) میری ذات وصفات کی توحید پر (ایمان لائے ہیں) یہ ہدایت (فرما دیجئے کہ وہ) ان کافروں کی گمراہ کرنے کی کوششوں سے پوری طرح چوکنے رہیں اور قیامت کے اس دن کے آنے سے پہلے جس میں نہ تو) نیکیوں کی (خرید وفروخت ہو گی اور نہ دوستی) مؤثر (ہو گی) اللہ تعالیٰ کے ساتھ اپنا تعلق مضبوط بنا لیں جس کیلئے وہ (نماز قائم رکھیں اور جو مال ہم نے ان کو دیا ہے اس میں سے خفیہ اور اعلانیہ) اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کیلئے (خرچ کرتے رہیں)۔

**ربط**: کلمہ توحید اور کلمہ کفر وشرک کے اثرات ذکر کر کے آگے اپنی چند عظیم الشان نعمتیں ذکر کرتے ہیں جن کے بارے میں مسلمان اور کافر سب کو ہی اعتراف ہے کہ وہ محض اللہ تعالیٰ کے تصرف سے ہیں۔ غرض یہ ہے کہ ان کو سن کر مسلمانوں کو شکر گزاری کی مزید رغبت ہو اور کافروں کو تنبیہ ہو اور وہ بھی شرک کو چھوڑ کر اللہ کی توحید کی طرف آ جائیں۔

اَللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ۚ
وَسَخَّرَ لَكُمُ الْفُلْكَ لِتَجْرِىَ فِى الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ ﴿۳۲﴾ وَ
سَخَّرَ لَكُمُ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ﴿۳۳﴾
وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ ۚ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۚ
اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ﴿۳۴﴾

**ترجمہ**: اللہ وہ ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو اور اتارا آسمان سے پانی پھر نکالا اس کے ذریعہ پھلوں سے رزق تمہارے لئے اور مسخر کیا کشتی کو کہ چلے دریا میں اس کے حکم سے اور مسخر کیا تمہارے لئے نہروں کو اور مسخر کیا تمہارے لئے سورج کو اور چاند کو ہمیشہ چلتے ہوئے اور مسخر کیا تمہارے لئے رات کو اور دن کو اور اس نے دیا تم کو ہر چیز سے جو مانگی تم نے اس سے۔ اور اگر تم شمار کرو اللہ کی نعمت کو تو نہ شمار کر سکو ان کو۔ بے شک انسان بڑا بے انصاف

ناشکرا ہے۔

**تفسیر**: تنہا (اللہ ہی ہے جس نے) پوری کائنات کو بنایا اور تنہا وہی اس کے پورے نظام کو چلا رہا ہے۔ اسی نے (آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا اور آسمان سے) یعنی بلندی پر موجود بادلوں سے بارش کے (پانی کو اتارا پھر اس پانی کے ذریعہ سے پھلوں) اور سبزیوں کی قسم سے (تمہارے لئے رزق پیدا کیا اور تمہارے نفع کے لئے کشتی) اور جہاز (کو) اپنے قوانین قدرت کا (پابند کیا تاکہ وہ خدا کے حکم) و قدرت (سے دریا میں چلے) اور تم ان کے ذریعہ سفر اور بار برداری کی ضرورتیں پوری کرسکو (اور تمہارے نفع کے لئے نہروں کو) اپنے قوانین قدرت کا (پابند کیا) تاکہ تم ان سے آبپاشی کرسکو (اور تمہارے نفع کے لئے سورج اور چاند کو مسلسل چلنے میں) اپنے قوانین قدرت کا (پابند کیا) تاکہ تم روشنی اور گرمی اور مختلف موسم حاصل کرسکو (اور تمہارے نفع کے لئے رات اور دن کو) اپنے قوانین قدرت کا (پابند بنایا) تاکہ دن میں معیشت کے کام کرسکو اور رات کو آرام کرسکو (اور جو جو چیز تم نے اللہ سے مانگی) اور وہ تمہارے مناسب حال ہوئی تو (وہ ہر چیز تم کو دی اور) صرف ان ہی مذکورہ اشیاء پر کیا منحصر ہے انسانوں پر (اللہ تعالیٰ کی نعمتیں) تو اتنی ہیں کہ (اگر تم) ان کو (شمار کرنے لگو تو شمار میں نہیں لا سکتے)۔ مگر (سچ یہ ہے کہ) عام طور سے (انسان بہت ہی بے انصاف اور ناشکرا ہے) کہ کائنات کی یہ ساری نعمتیں صرف اللہ نے انسان کے لئے پیدا کیں لیکن وہ شکرانہ میں صرف اللہ کے آگے جھکنے کے بجائے دوسروں کے آگے جھکتا ہے اور دوسروں کو بھی اس کارخانہ میں دخیل اعتقاد کرتا ہے۔

**ربط**: مکہ کے مشرکین جن سے خصوصی طور پر کلام چل رہا ہے انہیں اب حضرت ابراہیم علیہ السلام کا قصہ یاد دلا کر تنبیہ کرتے ہیں کہ تم جن کی اولاد ہونے کی وجہ سے کعبۃ اللہ اور حرم شریف کے مجاور بنے ہوئے ہو انہوں نے اس کعبہ کی بنیاد خالص توحید پر رکھی تھی، ان ہی کی دعاؤں سے ہم نے یہ شہر مکہ آباد کیا اور وہ دنیا سے یہی دعائیں کرتے ہوئے رخصت ہوئے کہ ان کی اولاد شرک کا طریقہ اختیار نہ کرے۔ اب تم کو سوچنا چاہئے کہ تم ان کے طریقے پر کس حد تک چل رہے ہو۔

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا
الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ ﴿۳۵﴾ رَبِّ اِنَّهُنَّ
اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ ۚ فَمَنْ تَبِعَنِيْ فَاِنَّهٗ مِنِّيْ ۚ وَمَنْ
عَصَانِيْ فَاِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۳۶﴾ رَبَّنَآ اِنِّيْٓ اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ

بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ ۙ رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ
فَاجْعَلْ اَفْئِدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْٓ اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ
الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ ۝۳۷ رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا نُخْفِيْ وَمَا نُعْلِنُ ؕ
وَمَا يَخْفٰى عَلَى اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ۝۳۸
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ وَهَبَ لِيْ عَلَى الْكِبَرِ اِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ ؕ اِنَّ
رَبِّيْ لَسَمِيْعُ الدُّعَآءِ ۝۳۹ رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ۖ
رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ۝۴۰ رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ
الْحِسَابُ ۝۴۱

**ترجمہ**: اور جب کہا ابراھیم نے اے میرے رب بنادے اس شہر کو باامن اور دور رکھ مجھے اور میری اولاد کو (اس سے کہ) ہم عبادت کریں بتوں کی۔ اے میرے رب بے شک انہوں نے گمراہ کیا بہت سے لوگوں کو سو جس نے پیروی کی میری تو وہ مجھ سے ہے اور جس نے نافرمانی کی میری تو بلاشبہ تو بخشنے والا مہربان ہے۔ اے ہمارے رب آباد کیا میں نے اولاد میں سے (ایک کو) وادی بے گیاہ میں نزدیک تیرے محترم گھر کے۔ اے ہمارے رب تاکہ وہ قائم کریں نماز کو سو کر دے دل (بعض) لوگوں کے کہ مائل ہوں ان کی طرف اور روزی دے ان کو پھلوں سے تاکہ وہ شکر کریں۔ اے ہمارے رب تو جانتا ہے جو ہم چھپاتے ہیں اور جو ہم ظاہر کرتے ہیں اور نہیں چھپی رہتی اللہ پر کوئی چیز زمین میں اور نہ آسمان میں۔ تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جس نے عطا کئے مجھ کو بڑھاپے میں اسماعیل اور اسحاق۔ بے شک میرا رب سننے والا ہے دعا کا۔ اے میرے رب بنادے مجھ کو قائم کرنے والا نماز کا اور میری اولاد میں سے۔ اے ہمارے رب اور قبول کر میری دعا۔ اے ہمارے رب بخش دے مجھ کو اور میرے والدین کو اور سب مومنوں کو جس دن قائم ہو حساب۔

**تفسیر**: (اور) وہ وقت یاد کرنے کے قابل ہے (جب ابراھیم) علیہ السلام (نے) اپنے بیٹے اسماعیل علیہ السلام اور اپنی بیوی ہاجرہ علیہا السلام کو ہمارے حکم سے مکہ مکرمہ کے میدان میں لاکر رکھنے کے

وقت یوں (دعا کی کہ اے میرے رب اس شہر) مکہ (کو امن والا بنا دیجئے اور مجھ کو اور میری اولاد کو) خالص توحید پر رکھئے اور ہم کو (اس سے دور رکھئے کہ ہم بتوں کی عبادت کریں) اور (اے میرے رب) خاص بتوں کی پرستش سے دور رہنے کی دعا اس وجہ سے کرتا ہوں کہ شیطان نے ان بتوں کو لوگوں میں طرح طرح سے مقدس بنایا ہے کہیں خود ان کو خدا کہلوایا، کہیں ان کو خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں مقرب بنایا اور کہیں یہ منوایا کہ ہاں یہ تو واقعی ہمارے ہاتھ کی بنائی ہوئی پتھر اور مٹی کی مورتیاں ہیں لیکن چونکہ خدا کا تصور اتنا اونچا ہے کہ انسانی عقل کی وہاں تک رسائی ممکن نہیں لہٰذا خدا کا کوئی تصور قائم کرنے کے لئے ہم ان کے تصور کو وسیلہ بنانے پر مجبور ہیں اور اس طرح سے (ان بتوں نے بہت سے لوگوں کو گمراہ کیا) یہاں تک کہ عام طور سے تمام ہی کافر قوموں میں بت پرستی کا کچھ نہ کچھ رواج ہے۔ غرض میں بت پرستی سے بچنے اور توحید پر قائم رہنے کی دعا بھی کرتا ہوں اور تبلیغ بھی کرتا ہوں۔ (پھر) میرے کہنے سننے پر (جس شخص نے میری پیروی کی) اور خالص توحید کو اختیار کیا (تو وہ مجھ سے ہے) اور میرے طریقے پر ہے (اور جس شخص نے میری نافرمانی کی) اور میرا کہنا نہ مانا (تو) وہ میرے راستہ سے علیحدہ ہو گیا اور ایسے کو بھی آپ توبہ کی توفیق دے سکتے ہیں کیونکہ (آپ بہت بخشنے والے ہیں) کہ اس کے سابقہ گناہوں کو بخش سکتے ہیں اور (بہت مہربان ہیں) کہ اپنی مہربانی سے اس کو ہدایت کی راہ پر لگا سکتے ہیں۔ (اے ہمارے رب میں نے اپنی بعض اولاد) یعنی اسماعیل (کو) اس (بے) آب و (گیاہ وادی میں آپ کے محترم گھر کے پاس بسایا ہے اے ہمارے رب تا کہ یہ) اور ان کی نسل اس گھر کا حق ادا کریں اور (نماز قائم رکھیں۔ اور آپ کچھ لوگوں کے دل ان) اسماعیل اور ہاجرہ (کی طرف مائل کر دیجئے) کہ وہ یہاں آ کر رہیں (اور) اس طرح پر رونق آبادی ہو جائے اور (ان کو روزی دیجئے) اور اس کے لئے ایسے سامان فراہم کر دیجئے کہ غلہ اور پانی جو ضروریات زندگی ہیں ان سے زائد ان کو (پھلوں سے) بھی کھانے کو ملے (تا کہ یہ لوگ) اطمینان قلب کے ساتھ آپ کی عبادت اور (شکر گزاری میں لگے رہیں۔ اے ہمارے رب) ہماری کچھ التجائیں تو ہماری زبان پر آ گئی ہیں اور کچھ دل ہی میں چھپی ہیں لیکن (آپ تو) سب کو ہی (جانتے ہیں جو ہم چھپاتے ہیں اور جو ہم ظاہر کرتے ہیں اور) ہمارے ظاہر و باطن پر ہی کیا منحصر ہے (اللہ پر تو نہ زمین کی کوئی چیز مخفی ہے اور نہ آسمان کی) کوئی چیز مخفی ہے۔ (اور تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جنہوں نے) غیر متوقع طور پر (مجھے بڑھاپے میں اسماعیل اور اسحاق) جیسے بیٹے (دیئے تو اب تو میں دعاؤں کی قبولیت کی پوری توقع کرتا ہوں (بلاشبہ میرا رب دعا کو خوب سننے والا اور قبول کرنے والا ہے۔ اے میرے رب آپ مجھے بھی نماز قائم رکھنے والا بنائیے اور میری اولاد میں سے بھی) ایسے لوگ ہوتے رہیں جو نمازوں کو ٹھیک طور پر قائم رکھیں (اے ہمارے رب میری یہ دعا بھی قبول

فرمایئے اور اے ہمارے رب جس دن ) آخرت کا ( حساب کتاب ہو اس دن مجھے اور میرے والدین کو اور تمام ایمان والوں کو بخش دیجئے گا )۔ حضرت ابراہیم علیہ اسلام کے والد کی موت چونکہ کفر پر ہوئی تھی اس لئے بعد میں آپ کو والد کے لئے مغفرت طلب کرنے سے روک دیا گیا۔

**ربط:** اوپر یہ بتا کر کہ کفار مکہ تو اپنے جد امجد حضرت ابراہیم علیہ اسلام تک کے عمل اور خواہش کے برعکس کفر و شرک اختیار کئے ہوئے ہیں آگے تنبیہ فرماتے ہیں کہ ان کو سزا ملنے میں جو دیر ہو رہی ہے تو وہ یہ نہ سمجھیں کہ اللہ تعالیٰ ان کے اعمال سے بے خبر ہیں بلکہ اللہ تعالیٰ پر تو ان کا کوئی کام بھی مخفی نہیں ہے۔البتہ اس کی عادت نہیں ہے کہ مجرم کو فوراً پکڑ کر تباہ کر دے۔ وہ بڑے سے بڑے ظالم کو بھی مہلت دیتا ہے تاکہ یا تو وہ اپنے جرائم سے باز آجائے یا جرائم کے ارتکاب میں اس حد تک پہنچ جائے کہ قانونی اعتبار سے اس کے سزا کا حقدار بننے میں کوئی شبہ نہ ہے۔

وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ ۬ؕ اِنَّمَا
يُؤَخِّرُهُمْ لِيَوْمٍ تَشْخَصُ فِيْهِ الْاَبْصَارُ ۙ﴿۴۲﴾ مُهْطِعِيْنَ مُقْنِعِيْ
رُءُوْسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ اِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ ۚ وَاَفْـِٕدَتُهُمْ هَوَآءٌ ؕ﴿۴۳﴾ وَاَنْذِرِ
النَّاسَ يَوْمَ يَاْتِيْهِمُ الْعَذَابُ فَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رَبَّنَاۤ اَخِّرْنَاۤ
اِلٰۤى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ ؕ اَوَلَمْ تَكُوْنُوْۤا
اَقْسَمْتُمْ مِّنْ قَبْلُ مَا لَكُمْ مِّنْ زَوَالٍ ۙ﴿۴۴﴾ وَّسَكَنْتُمْ فِيْ مَسٰكِنِ
الَّذِيْنَ ظَلَمُوْۤا اَنْفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا
لَكُمُ الْاَمْثَالَ ﴿۴۵﴾ وَقَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ ؕ وَاِنْ
كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ ﴿۴۶﴾ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ
رُسُلَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ؕ﴿۴۷﴾ يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ
وَالسَّمٰوٰتُ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ﴿۴۸﴾ وَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ

يَوْمَئِذٍ مُّقَرَّنِينَ فِي الْأَصْفَادِ ﴿٤٩﴾ سَرَابِيلُهُم مِّن قَطِرَانٍ وَتَغْشَىٰ
وُجُوهَهُمُ النَّارُ ﴿٥٠﴾ لِيَجْزِيَ اللَّهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ۚ إِنَّ اللَّهَ سَرِيعُ
الْحِسَابِ ﴿٥١﴾ هَٰذَا بَلَاغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنذَرُوا بِهِ وَلِيَعْلَمُوا أَنَّمَا
هُوَ إِلَٰهٌ وَاحِدٌ وَلِيَذَّكَّرَ أُولُو الْأَلْبَابِ ﴿٥٢﴾

**ترجمہ:** اور نہ خیال کر ہرگز بھی اللہ کو بے خبر اس سے جو کرتے ہیں ظالم۔ محض ڈھیل دیتا ہے ان کو اس دن کے لئے پھٹی رہ جائیں گی جس میں آنکھیں۔ دوڑتے ہوں گے اوپر اٹھائے ہوئے اپنے سر۔ نہیں پھر کر آئے گی ان کی طرف ان کی نظر اور ان کے دل اڑے ہوئے ہوں گے۔ اور تو ڈرا لوگوں کو اس دن سے کہ آئے گا ان پر عذاب تو کہیں گے ظالم اے ہمارے رب مہلت دے ہم کو مدت قریب تک کہ ہم قبول کریں تیری دعوت کو اور ہم پیروی کریں رسولوں کی۔ کیا نہیں تم قسم کھاتے تھے اس سے پہلے کہ نہیں ہے تمہارے لئے کچھ زوال حالانکہ تم رہتے رہے ان لوگوں کی بستیوں میں جنہوں نے ظلم کیا اپنی جانوں پر اور کھل گیا تم پر کہ کیسا کیا ہم نے ان کے ساتھ اور بیان کیں ہم نے تمہارے لئے مثالیں۔ اور انہوں نے داؤ چلا اپنا داؤ اور اللہ کے پاس ہے ان کا داؤ اور واقعی ہے ان کا داؤ کہ ٹل جائیں اس سے پہاڑ۔ سو نہ خیال کر ہرگز بھی اللہ کو خلاف کرنے والا اپنے وعدہ کا اپنے رسولوں سے۔ بلاشبہ اللہ زبردست ہے بدلہ لینے والا۔ جس دن بدلی جائے گی زمین دوسری زمین سے اور (بدلے جائیں گے) آسمان اور لوگ نکلیں گے سامنے اللہ واحد قہار کے۔ اور تو دیکھے گا مجرموں کو اس دن باہم جکڑے ہوئے زنجیروں میں۔ ان کے کرتے ہوں گے گندھک کے اور ڈھانپتی ہوگی ان کے چہروں کو آگ تاکہ جزا دے اللہ ہر نفس کو جو اس نے کمایا۔ بے شک اللہ تیز حساب والا ہے۔ یہ (قرآن) پہنچانا ہے لوگوں کو تاکہ وہ ڈرائے جائیں اس کے ذریعہ اور تاکہ وہ جان لیں کہ محض وہی ہے ایک معبود اور تاکہ سمجھیں عقل والے۔

**تفسیر:** (اور) اے مخاطب (جو کچھ یہ ظالم) اور کافر (لوگ کر رہے ہیں اس سے اللہ تعالیٰ کو) اس وجہ سے کہ اس نے ان کی فوری پکڑ نہیں کی (ہرگز بے خبر خیال نہ کرنا) کیونکہ (اللہ تعالیٰ) کا طریقہ یہی ہے کہ وہ (ظالموں کو) کم وبیش (ڈھیل دیتا ہے) جو زیادہ سے زیادہ (اس دن تک کے لئے) ہوتی ہے (جس میں) حیرت اور ہیبت سے ان لوگوں کی (نگاہیں پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی) اور وہ حسب طلب حساب کتاب کی جگہ کی طرف (دوڑتے ہوں گے) اور نظریں اوپر کی اوپر ہی رہیں گی (اور ان کے

دل ) دہشت اور خوف سے (اڑے ہوئے ہوں گے )۔ جب وہ دن آ جائے گا تو مزید مہلت نہ ملے گی پس ( آپ ان لوگوں کو اس دن کے آنے سے ڈرایئے جس دن ان پر عذاب آئے گا تو یہ ظالم لوگ کہیں کہ اے ہمارے رب ایک قریب کی مدت ) یعنی قلیل مدت ( تک ہم کو ) مزید ( مہلت ) دے کر دوبارہ دنیا میں بھیج ( دیجئے ) اس مدت میں ( ہم آپ کی دعوت کو قبول کریں گے ) اور آپ کا سب کہنا مانیں گے (اور رسولوں کی پیروی کریں گے )۔ جواب میں ارشاد ہوگا کہ ( کیا ) ہم نے تم کو دنیا میں طویل مہلت نہ دی تھی اور کیا اسی طویل مہلت سے دھوکا کھا کر (اس سے پہلے تم ) دنیا میں (قسمیں نہ کھاتے تھے کہ تمہارے ) شان وشوکت والے حال کے ( لئے کچھ زوال نہ ہوگا ) حالانکہ ایسی باتوں سے اجتناب کرنے کے تمام اسباب جمع تھے مثلاً ایک یہ کہ ( تم ان لوگوں کی بستیوں میں ) یا ان کے آس پاس ( رہتے رہے جنہوں نے ) تم سے پہلے توحید کو چھوڑ کر اور کفر وشرک کو اختیار کر کے ( اپنی جانوں پر ظلم کیا تھا اور ) تاریخ سے ( تمہارے سامنے یہ بات کھل چکی تھی کہ ہم نے ) ان پر عذاب نازل کر کے ( ان کے ساتھ ) ان کی ہلاکت کا ( کیسا معاملہ کیا اور ) دوسرے یہ کہ ( ہم نے ) بھی ( تمہارے لئے ) سابقہ امتوں کی ہلاکت کی ( مثالیں بیان کی ہیں اور ) ہم نے جن پہلے لوگوں کو عذاب سے ہلاک کیا ( ان لوگوں نے ) دین حق کو مٹانے میں ( اپنے بڑے بڑے داؤ چلے اور ان کے ) یہ سب ( داؤ اللہ کے سامنے تھے ) کوئی بھی اللہ سے مخفی نہ تھا ( اور واقعی ان کے داؤ ایسے تھے کہ ) عجب نہیں کہ ( ان سے پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ٹل جاتے ) مگر پھر بھی حق غالب رہا اور ان لوگوں کی تدبیریں سب ضائع گئیں ان کو ہلاکت کا منہ دیکھنا پڑا۔ اور یہ ہمارا ہمیشہ کا ضابطہ ہے ( لہٰذا ) اے مخاطب ( تو ہرگز یہ خیال نہ کرنا کہ اللہ اپنے رسولوں سے کہیں وعدہ خلافی کرتا ہے )۔ آخر اللہ کے لئے اپنے رسولوں سے کئے گئے وعدوں کو پورا کرنا کونسا مشکل ہے ( بلاشبہ اللہ زبردست ہے اور ) پورا ( بدلہ لینے والا ہے ) اور یہ پورا بدلہ اس دن ہوگا ( جس دن ) اس ( زمین کو دوسری زمین سے بدل دیا جائے گا اور آسمان بھی ) بدل دیئے جائیں گے ( اور سب ) کے سب لوگ حساب کتاب کے لئے ( ایک زبردست اللہ کے روبرو پیش ہوں گے اور اس دن ) اے مخاطب ( تو مجرموں ) یعنی کافروں ( کو زنجیروں میں جکڑے ہوئے دیکھے گا ) اور ( ان کے کرتے گندھک کے ہوں گے اور آگ ) ان کے چہروں پر لپٹی ہوئی ہوگی اور ( ان کے چہروں کو ڈھانپ رہی ہوگی )۔ یہ سب کچھ اس لئے ہوگا ( تاکہ اللہ ہر ) مجرم ( شخص کو اس کے کئے کی سزا دے ) اور اگرچہ ایسے مجرم کتنے ہی ہوں مگر ( یقیناً ) اللہ تعالیٰ کو ان سب کا حساب کتاب کچھ دشوار نہیں کیونکہ ( اللہ حساب لینے میں بہت تیز ہے ) سب کا فیصلہ شروع کر کے فوراً ہی مکمل کر لے گا۔ اور آخری بات یہ ہے کہ ( یہ ) قرآن ( لوگوں کے لئے ) اللہ کی بات کا ( پہنچانا ہے اور تاکہ اس کے ذریعہ سے لوگ عذاب سے ڈرائے جائیں اور وہ اس بات کو ) یقین کے ساتھ ( جان لیں کہ وہی ایک معبود ) برحق ( ہے اور تاکہ عقلمند لوگ ) اس سے ( نصیحت حاصل کریں )۔

# سورہ حجر

**ربط**: پچھلی سورت کی آخری آیت میں قرآن پاک کے بارے میں فرمایا تھا کہ یہ لوگوں کو ڈرانے کا ذریعہ ہے۔ آگے اس کی وجہ بتاتے ہیں اور اس کی آیتوں پر توجہ کرنے کی ترغیب دیتے ہیں۔

| سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | اٰيَاتُهَا ۹۹ - رُكُوْعَاتُهَا ۶ |
|---|---|---|

الٓرٰ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَقُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ①

**ترجمہ**: الٓرٰ۔ یہ آیتیں ہیں کتاب کی اور واضح قرآن کی۔

**تفسیر**: (یہ آیتیں ہیں) اس عظیم الشان (کتاب کی) جس کے مقابلہ کی کوئی دوسری کتاب نہیں (اور) اس (واضح قرآن کی) جس کے اصول بہت واضح، دلائل خوب روشن اور احکام انتہائی معقول ہیں لہٰذا آگے جو کچھ بیان ہو اس کو پوری توجہ سے سنو۔

**ربط**: قرآن جیسی نعمت کی جو لوگ آج قدر نہیں کرتے ایک وقت آئے گا کہ یہ اپنی محرومی پر افسوس کریں گے۔

رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ②

**ترجمہ**: کسی وقت چاہیں گے یہ لوگ جو ناقدری کرتے ہیں کہ (کیا ہی اچھا ہوتا) اگر وہ ہوتے مسلمان۔

**تفسیر**: آج منکرین (جو) قرآن اور اسلام کی (ناقدری کرتے ہیں) دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی (کوئی وقت) ایسا آئے گا جب (یہ) لوگ اپنی محرومی پر ماتم کریں گے اور حسرت سے (چاہیں گے کہ) کیا ہی اچھا ہوتا (اگر ہم مسلمان ہوتے)۔ دنیا میں یہ وقت تب ہوئے جب کفار مکہ کو جنگوں میں مسلمانوں کے ہاتھوں شکستیں ہوئیں۔

**ربط**: ایسے منکر اور ناقدروں کا علاج یہ ہے کہ ان کو ان کے حال پر چھوڑ دیا جائے تا کہ یہ اپنے وقت مقرر پر اپنے انجام کو پہنچیں۔

ذَرْهُمْ يَأْكُلُوا
وَيَتَمَتَّعُوا وَيُلْهِهِمُ الْأَمَلُ فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ۝۳ وَمَا أَهْلَكْنَا
مِنْ قَرْيَةٍ إِلَّا وَلَهَا كِتَابٌ مَّعْلُومٌ ۝۴ مَا تَسْبِقُ مِنْ أُمَّةٍ
أَجَلَهَا وَمَا يَسْتَأْخِرُونَ ۝۵

**ترجمہ:** چھوڑ دے ان کو کہ کھالیں اور فائدہ اٹھالیں اور غافل رکھے ان کو امید سو جلد یہ جان لیں گے۔ اور نہیں ہلاک کیا ہم نے کسی بستی کو مگر اس کے لئے تھا وقت مقرر۔ نہیں سبقت کرتی کوئی امت اپنے وقت مقرر سے اور نہ پیچھے رہتی ہے۔

**تفسیر:** جب ان ناقدروں پر کوئی نصیحت کارگر نہیں تو آپ ان کے غم میں نہ پڑیئے بلکہ (ان کو) ان کے حال پر (چھوڑ دیجئے) تا (کہ یہ) خوب جی بھر کے (کھا) پی (لیں اور) دنیا کی چیزوں سے (فائدہ اٹھالیں اور) مستقبل کی جو انہوں نے (امید) باندھ رکھی ہے وہ (ان کو غافل کئے رکھے سو جلد) وہ وقت آنے والا ہے جب اصل حقیقت کو (یہ جان لیں گے) اور کھایا پیا سب نکل جائے گا۔ چنانچہ کچھ تو دنیا ہی میں مسلمانوں کے ہاتھوں حقیقت کھل گئی اور باقی آخرت میں کھل جائے گی۔ اور کافر یہ خیال نہ کریں کہ یہ سب محض دھمکیاں ہیں اور آئندہ بھی کوئی عذاب نہ آئے گا کیونکہ ہمارا ضابطہ یہی ہے کہ ہم نے عذاب کا ایک وقت مقرر کر رکھا ہے اس سے پہلے ہم ڈھیل دیتے رہتے ہیں (اور ہم نے جس بستی کو بھی) اس کی سرکشی کی وجہ سے (ہلاک کیا تو اس) کی ہلاکت (کے لئے) ہمارے علم میں جو (وقت مقرر تھا) ٹھیک اسی پر ہلاک کیا اور ہمارا یہ ضابطہ اتنا اٹل ہے کہ (کوئی بھی امت اپنے وقت مقرر سے نہ کچھ سبقت کرتی ہے) کہ اس پر اس وقت سے پہلے عذاب آجائے (اور نہ پیچھے رہتی ہے) کہ اس پر اس وقت کے بعد عذاب آئے۔

**ربط:** مذکورہ بالا باتیں سن کر کفار مکہ استہزاء کرتے اور کہتے۔

وَقَالُوا يَا أَيُّهَا الَّذِي نُزِّلَ عَلَيْهِ
الذِّكْرُ إِنَّكَ لَمَجْنُونٌ ۝۶ لَوْ مَا تَأْتِينَا بِالْمَلَائِكَةِ إِنْ كُنْتَ مِنَ
الصَّادِقِينَ ۝۷

**ترجمہ**: اور (منکرین) کہتے ہیں کہ اے وہ شخص اتارا گیا جس پر ذکر (یعنی قرآن) بے شک تو دیوانہ ہے۔ کیوں نہیں لاتا تو ہمارے پاس فرشتوں کو اگر ہے تو سچوں میں سے۔

**تفسیر**: مذکورہ بالا باتیں سن کر منکرین بجائے اس کے کہ ان پر غور و فکر کرتے الٹا استہزاء کرتے (اور) رسول اللہ ﷺ سے یوں (کہتے ہیں کہ ارے او شخص جس پر) اس کے دعوے کے مطابق (قرآن اتارا گیا ہے تم تو بے شک دیوانے ہو) کیونکہ تمہاری یہ باتیں کہ (1) خدا نے تنہا تم کو منتخب کر کے تمہیں اپنی کتاب دی ہے اور (2) تمہارا خود کو عالم سمجھنا اور دوسروں کو لاعلم اور احمق بتانا اور (3) تمہارا دوسروں کو یہ چیلنج دینا کہ بالآخر تم ہی غالب رہو گے اور دوسرے مسلمان ہونے کی حسرت کریں گے ہوش وعقل کے بالکل خلاف ہیں اور (اگر تم) اپنے ان دعوؤں میں (سچے ہو تو تم) اپنے ساتھ (فرشتوں) کی خدائی فوج (کو کیوں نہیں لے کر آئے) جو کھلم کھلا تمہاری تصدیق کرتی۔

**ربط**: کافروں کے استہزاء کے جواب میں آگے ایک تو ان کے اعتراض کا جواب دیتے ہیں اور دوسرے رسول اللہ ﷺ کو تسلی دیتے ہیں کہ پہلے رسولوں کے ساتھ بھی استہزاء کیا جاتا رہا ہے اور ان کافروں کی فرمائشیں حق کی طلب میں نہیں بلکہ محض تنگ کرنے کے لئے ہیں اس لئے اگر ان کو کوئی اور زیادہ بڑی نشانی بھی دکھا دی جائے تب بھی یہ ماننے والے نہیں۔

مَا نُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ اِلَّا بِالْحَقِّ وَمَا كَانُوْٓا اِذًا
مُّنْظَرِيْنَ ﴿۸﴾ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ﴿۹﴾ وَ
لَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِيْ شِيَعِ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۰﴾ وَمَا يَاْتِيْهِمْ
مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۱۱﴾ كَذٰلِكَ نَسْلُكُهٗ فِيْ
قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۱۲﴾ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَقَدْ خَلَتْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۳﴾
وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ فَظَلُّوْا فِيْهِ يَعْرُجُوْنَ ﴿۱۴﴾
لَقَالُوْٓا اِنَّمَا سُكِّرَتْ اَبْصَارُنَا بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَّسْحُوْرُوْنَ ﴿۱۵﴾ ع

**ترجمہ**: نہیں اتارتے ہم فرشتوں کو مگر فیصلہ کے ساتھ اور نہیں ہوتے وہ اس وقت مہلت دیئے ہوئے۔ بے شک ہم ہی نے اتارا قرآن اور ہم (ہی) اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔ اور بھیج چکے ہیں ہم تجھ سے پہلے اگلی امتوں میں۔ اور نہیں آتا ان کے پاس کوئی رسول مگر

یہ کہ وہ اس سے استہزاء کرتے رہے۔ اسی طرح ہم بٹھا دیتے ہیں اس (استہزاء) کو مجرموں کے دلوں میں۔ نہیں ایمان لاتے اس پر حالانکہ گزر چکا ہے طریقہ پہلے لوگوں کا۔ اور اگر کھولتے ہم ان پر دروازہ آسمان سے اور وہ لگے رہیں اس میں چڑھتے تو یہی کہیں گے محض بند کر دیا گیا ہماری نگاہوں کو بلکہ ہم ہیں جادو کئے ہوئے۔

**تفسیر**: ان کافروں کے استہزاء کے جواب میں (1) ایک تو آپ ان سے یہ کہہ دیجئے کہ تمہارا یہ اعتراض کہ میں اپنے ساتھ فرشتوں کو کیوں نہیں لاتا تو اس کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ نشانیاں دکھانا تو سارا ہمارا کام ہے اور فرشتوں کو (ہم) محض تماشا دکھانے کے لئے (نہیں اتارتے) بلکہ جب کافروں کی سرکشی انتہا کو پہنچ جاتی ہے اور تبلیغ کے تمام مراحل پورے ہو جاتے ہیں اور مزید مہلت کی گنجائش نہیں رہتی اس وقت ہم (فرشتوں کو) اتارتے ہیں (مگر) ان کافروں کی ہلاکت کے (فیصلہ کے ساتھ اور اس وقت ان کو کچھ مہلت نہیں دی جاتی)۔ (2) دوسرے یہ آپ سے قرآن کی باتیں سن کر آپ کو دیوانہ کہتے ہیں اور اس طرح قرآن کی باتوں کو دیوانگی قرار دیتے ہیں تو آپ ان سے کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اس (قرآن کو تو ہم نے اتارا ہے اور) یہ ہمارا کلام ہے کیا اب بھی تم اس کو دیوانگی کہو گے؟ اور تم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ چونکہ محمد ﷺ دیوانے ہیں اس وجہ سے انہوں نے کچھ باتیں اپنی طرف سے ملا دی ہیں کیونکہ (ہم اس) قرآن (کی حفاظت کرنے والے) بھی (ہیں) لہٰذا اس میں کچھ ملاوٹ نہیں ہو سکتی۔ (3) تیسرے آپ ان کے استہزاء سے رنجیدہ نہ ہوں کیونکہ پہلے بھی ایسا ہوتا رہا ہے۔ (اور ہم آپ سے پہلے اگلی امتوں میں رسول بھیج چکے ہیں اور) ہوتا یہ رہا کہ (لوگوں کے پاس جب بھی کوئی رسول آیا تو وہ اس کے ساتھ استہزاء کرتے رہے) کبھی ان کو دیوانہ کہا اور کبھی ان سے دوراز کار مطالبے کئے۔ پھر جو استہزاء پر اصرار کئے جاتے ہیں تو (اسی طرح ہم بھی) ایسے (مجرم لوگوں کے دلوں میں اس) استہزاء اور تکذیب کی عادت (کو بٹھا دیتے ہیں) جس کی وجہ سے (وہ رسول پر ایمان نہیں لاتے) اور تاریخ سے کچھ سبق نہیں سیکھتے (حالانکہ پہلے لوگوں) کے بارے میں ہماری جانب سے طے کیا ہوا کامیابی و ناکامی (کا طریقہ گزر چکا ہے) کہ سرکش لوگ ہلاک کئے جاتے ہیں (اور) انجام کار حق کا بول بالا ہوتا ہے۔ (4) چوتھے آپ یہ خیال نہ کیجئے کہ اگر ان کا فرمائشی معجزہ دکھا دیا جائے تو شاید یہ ایمان لے آئیں کیونکہ یہ ماننا ہی نہیں چاہتے حتیٰ کہ فرشتوں کے اتارنے سے بڑھ کر (اگر ہم ان پر آسمان میں کوئی دروازہ کھول دیں اور) ہمارے چڑھانے سے (وہ اس میں چڑھتے رہیں تب بھی) یہ نہیں مانیں گے اور یہ بہانہ کرتے ہوئے (کہیں گے کہ یہ تو محض ہماری نظر بندی کی گئی ہے بلکہ) ہم پر جادو کر دیا گیا ہے اور (ہم جادو کئے ہوئے ہیں)۔

**ربط:** آگے بتاتے ہیں کہ یہ کافر اپنی فرمائشی نشانیوں کو لئے بیٹھے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ نے آفاق (یعنی کائنات) میں اور انفس (یعنی انسانی جانوں) میں اپنی توحید کی اتنی نشانیاں پھیلا رکھی ہیں کہ غور وفکر کرنے والوں کے لئے ان کے بعد کسی اور نشانی کی ضرورت نہیں رہتی۔

آفاق (یعنی کائنات) میں پھیلی ہوئی نشانیاں

وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّزَيَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿۱۶﴾ وَحَفِظْنٰهَا
مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ﴿۱۷﴾ اِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَهٗ
شِهَابٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۸﴾ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ
وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْزُوْنٍ ﴿۱۹﴾ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا
مَعَايِشَ وَمَنْ لَّسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِيْنَ ﴿۲۰﴾ وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا
عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿۲۱﴾ وَاَرْسَلْنَا الرِّيٰحَ
لَوَاقِحَ فَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ ۚ وَمَآ اَنْتُمْ لَهٗ
بِخٰزِنِيْنَ ﴿۲۲﴾ وَاِنَّا لَنَحْنُ نُحْيٖ وَنُمِيْتُ وَنَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿۲۳﴾ وَلَقَدْ
عَلِمْنَا الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنْكُمْ وَلَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَاْخِرِيْنَ ﴿۲۴﴾ وَاِنَّ
رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ۭ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿۲۵﴾

**ترجمہ:** اور بے شک بنائے ہم نے آسمان میں بڑے ستارے اور مزین کیا اس کو دیکھنے والوں کے لئے۔ اور حفاظت کی ہم نے اس (آسمان) کی ہر شیطان مردود سے مگر جس نے چوری کی سننے کی تو پیچھے لگا اس کے انگارہ چمکتا ہوا اور (رہی) زمین (تو) پھیلایا ہم نے اس کو اور ڈالے ہم نے اس میں پہاڑ اور اگائی ہم نے اس میں ہر چیز اندازہ کی ہوئی۔ اور بنائے ہم نے تمہارے لئے اس میں اسباب معیشت اور وہ (چوپائے وغیرہ بھی) نہیں ہو تم جن کو رزق دینے والے۔ اور نہیں ہے کوئی چیز مگر ہمارے پاس اس کے خزانے ہیں اور نہیں ہم اتارتے اس

کو مگر مقدار معین میں۔ اور چلائیں ہم نے ہوائیں بوجھل کرنے والی پھر اتارا ہم نے آسمان سے پانی پھر پلایا ہم نے تم کو وہ (پانی) اور نہیں ہو تم اس کا خزانہ کرنے والے۔ اور ہم ہی زندگی دیتے ہیں اور ہم (ہی) موت دیتے ہیں اور ہم (ہی) وارث ہیں۔ اور جان رکھا ہے ہم نے آگے بڑھنے والوں کو تم میں سے اور جان رکھا ہے ہم نے پیچھے رہنے والوں کو اور بے شک تیرا رب ہی جمع کرے گا ان کو۔ بے شک وہی ہے حکمت والا علم والا۔

**تفسیر:** (اور بے شک ہم نے آسمان میں) یعنی فضا کی بلندی میں بڑے (بڑے ستارے بنائے اور دیکھنے والوں کے لئے اس) آسمان (کو) ستاروں سے (مزین کیا) کہ دیکھنے میں ستاروں بھرا آسمان کتنا خوبصورت اور پر عظمت معلوم ہوتا ہے۔ اور تکوینی امور سے متعلق جب ہم فرشتوں کی طرف وحی کرتے ہیں تو وہ اعلان ایک خاص کیفیت کے ساتھ اوپر کے فرشتوں سے نیچے کے فرشتوں کو درجہ بدرجہ پہنچتا ہے اور آخر میں بادلوں میں جو فرشتے ہوتے ہیں ان میں اس کا تذکرہ ہوتا ہے۔ شیطان جنوں کی کوشش ہوتی ہے کہ وہ ان باتوں کو معلوم کرلیں اور کاہنوں تک پہنچا دیں جو ایسی ایک بات کے ساتھ سینکڑوں جھوٹ ملا کر عوام کو غیبی خبریں بتاتے ہیں (اور) علم غیب سے متعلق ان کا عقیدہ خراب کرتے ہیں (ہم نے) فضا کی (اس) بلندی (کو ہر مردود شیطان) کی رسائی (سے محفوظ رکھا ہے) کہ وہ اس تک نہیں پہنچ سکتا (مگر) کبھی (کوئی) قریب پہنچ کر (چوری سے) فرشتوں کی بات (سن لیتا ہے) اور بھاگتا ہے (تو اس کے پیچھے ایک روشن انگارہ لپکتا ہے) اور اس شیطان کو جلا دیتا ہے یا زخمی کر دیتا ہے۔ اسی دوران کبھی ہلاک ہونے سے پہلے یہ شیطان سنی ہوئی بات جلدی سے دوسرے شیطانوں کو بتانے میں کامیاب ہو جاتا ہے اور بالآخر وہ کاہنوں تک پہنچ جاتی ہے۔ (اور ہم نے زمین کو پھیلایا اور اس میں ہم نے) بھاری بھاری (پہاڑ ڈالے) تاکہ ان کی وجہ سے وہ اپنی جگہ جمی رہے (اور ہم نے اس) زمین (میں ہر) قسم کی نباتاتی (چیز ایک معین مقدار سے اگائی۔ اور ہم نے تمہارے لئے اس) زمین (میں) زراعت، نسل کشی اور تجارت وصنعت جیسے (معیشت کے اسباب بنائے) اور تمہاری روزی کا سامان کیا (اور) صرف تمہیں ہی نہیں بلکہ اس تمام مخلوق کو بھی روزی دیتے ہیں (جن کو تم) اپنے ذریعہ سے (رزق نہیں دیتے)۔ اور یہ کام ہمارے لئے کچھ مشکل نہیں کیونکہ (کوئی بھی چیز نہیں ہے مگر یہ کہ) ہماری لامحدود قدرت کی صورت میں (اس کے خزانے ہمارے پاس موجود ہیں اور ان میں سے ہم) اپنی حکمت کے موافق (اس چیز کو معین مقدار سے اتارتے ہیں) اور ظاہر کرتے ہیں۔ (اور ہم نے) بادلوں کو (بوجھل کرنے والی) برساتی (ہوائیں چلائیں پھر ہم نے آسمان) کے ان بادلوں (سے پانی اتارا پھر ہم نے وہ پانی تم کو پلایا)۔ بارش کا (یہ خزانہ) بھی ہمارے پاس ہے (تمہارے پاس نہیں ہے) کیونکہ نہ اوپر سے

بارش برسانے پر تمہارا زور ہے اور نہ نیچے چشمے اور کنویں تمہارے اختیار میں ہیں (اور ہم ہی ہیں کہ زندگی دیتے ہیں اور موت دیتے ہیں اور) سب کے مرنے کے بعد (ہم ہی وارث ہیں) کہ صرف ہم ہی اپنی صفات کمال کے ساتھ باقی رہیں گے۔ (اور) ہمیں ازل سے ہر چیز کا تفصیلی علم حاصل ہے اور (ہم) پیدائش، موت، اسلام، نیک عمل غرض ہر اعتبار سے (تم میں سے آگے بڑھنے والوں کو بھی جانتے ہیں اور پیچھے رہنے والوں کو بھی جانتے ہیں اور) ہمارے علم کے مطابق ہی دنیا میں سب کچھ ہوتا ہے اور اسی کے موافق قیامت کے دن سب مخلوق کا انصاف کیا جائے گا جس میں (آپ کا رب ہی ان) سب (کو جمع کرے گا)۔ یہ کام اس کے لئے کچھ دشوار نہیں اور وہ اس کو کر کے رہے گا کیونکہ بلاشبہ وہ حکمت والا) بھی (ہے) اس نے جو تم سب کو شعور دیا اور کسب کا اختیار دیا تو اس حکمت سے دیا تھا کہ اس پر تمہارا حساب لے گا اور (بڑے علم والا) بھی (ہے) کہ قبر کی مٹی، جانوروں کے پیٹ، سمندر کی تہ، فضا میں یا جہاں کہیں کسی کا جزو ہوگا وہ اپنے علم محیط اور قدرت کاملہ سے جمع کر دے گا۔

انفس (یعنی انسانی جانوں) میں پھیلی ہوئی نشانیاں

## وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ

مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۲۶﴾ وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ
مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ﴿۲۷﴾ وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ خَالِقٌۢ بَشَرًا
مِّنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۲۸﴾ فَاِذَا سَوَّیْتُهٗ وَنَفَخْتُ فِیْهِ
مِنْ رُّوْحِیْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِیْنَ ﴿۲۹﴾ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ ﴿۳۰﴾
اِلَّاۤ اِبْلِیْسَ ؕ اَبٰۤی اَنْ یَّكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِیْنَ ﴿۳۱﴾ قَالَ یٰۤاِبْلِیْسُ
مَا لَكَ اَلَّا تَكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِیْنَ ﴿۳۲﴾ قَالَ لَمْ اَكُنْ لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ
خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۳۳﴾ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا
فَاِنَّكَ رَجِیْمٌ ﴿۳۴﴾ وَّاِنَّ عَلَیْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ﴿۳۵﴾ قَالَ
رَبِّ فَاَنْظِرْنِیْۤ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ﴿۳۶﴾ قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِیْنَ ﴿۳۷﴾

كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿٩٦﴾ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً ۚ وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٩٧﴾

**ترجمہ**: اور پورا کرو اللہ کے عہد کو جب تم باہم عہد کرو اور مت توڑو قسموں کو ان کی پختگی کے بعد حالانکہ بنایا ہے تم نے اللہ کو اپنے اوپر ضامن۔ بے شک اللہ جانتا ہے جو تم کرتے ہو۔ اور مت ہو مانند اس عورت کے جس نے توڑا اپنے سوت کو (اس کی) مضبوطی کے بعد ٹکڑے ٹکڑے کر کے کہ بنانے لگو اپنی قسموں کو دخل دینے کا ذریعہ اپنے درمیان (اس وجہ سے) کہ ایک فرقہ بڑھا ہوا ہے دوسرے فرقہ سے۔ محض آزماتا ہے تم کو اللہ اس کے ذریعہ اور کھول دے گا تمہارے لئے قیامت کے دن وہ باتیں تم جن میں اختلاف کرتے تھے۔ اور اگر چاہتا اللہ تو بنا دیتا تم کو ایک امت ولیکن گمراہ کرتا ہے جس کو چاہتا ہے اور ہدایت کرتا ہے جس کو چاہتا ہے اور تم ضرور پوچھے جاؤ گے اس کے بارے میں جو تم کرتے تھے۔ اور مت بناؤ اپنی قسموں کو دخل دینے کا ذریعہ اپنے مابین کہ پھسل جائے پاؤں اس کے جماؤ کے بعد اور تم چکھو سزا بمقابلہ اس کے جو روکا تم نے اللہ کی راہ سے اور تمہارے لئے عذاب ہے بڑا۔ اور مت مول لو اللہ کے عہد کے عوض تھوڑی قیمت۔ بے شک جو اللہ کے پاس ہے وہ بہتر ہے تمہارے لئے اگر تم جانتے ہو۔ جو تمہارے پاس ہے وہ ختم ہو جائے گا اور جو اللہ کے پاس ہے باقی رہنے والا ہے۔ اور ہم ضرور بدلے میں دیں گے ان لوگوں کو جنہوں نے صبر کیا ان کا اجر بعوض اچھے کام کے جو وہ کرتے تھے۔ جس نے عمل کیا نیک مرد ہو یا عورت اور وہ ایمان والا بھی ہو تو ضرور ہم زندگی دیں گے اس کو پاکیزہ زندگی اور ضرور ہم بدلے میں دیں گے ان کو ان کا اجر بعوض اچھے کام کے جو وہ کرتے تھے۔

**تفسیر**: جب اللہ کا واجب الاحترام نام لے کر اور حلف کر کے تم عہد کرتے ہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ تم خدا کو اس معاملہ میں گواہ اور ضامن بناتے ہو۔ اس کے بعد اگر تم بدعہدی کرو تو خدا کے نام کی بے حرمتی کے علاوہ تم خدا کی ضمانت کو بے وقعت کرتے ہو۔ یہ بالکل جائز نہیں لہذا (جب تم آپس میں کوئی (معاہدہ کرو تو اللہ) کے نام (کا) کیا ہوا (عہد پورا کرو اور اپنی قسموں کو ان کے پختہ کرنے کے بعد مت توڑو حالانکہ تم اللہ) کے نام کی قسم کھا کر اللہ (کو اپنے اوپر ضامن بنا چکے ہو)۔ اور اللہ کو کسی بات

سے بھی غافل مت سمجھو بلکہ قسمیں کھا کر اللہ کو گواہ بنانے اور پھر اس گواہی کا لحاظ کرنے نہ کرنے کے بارے میں (جو کچھ تم کرتے ہو بلاشبہ اللہ) سب کو (جانتا ہے اور) چونکہ معاہدے کچے دھاگے کی طرح نہیں ہوتے کہ جب چاہا کر لیا اور جب چاہا توڑ دیا لہٰذا مکہ مکرمہ کی (اس) دیوانی (عورت کی طرح مت ہو جو اپنے) کاتے ہوئے (سوت کو مضبوط کرنے کے بعد ٹکڑے ٹکڑے کر کے توڑ دیتی ہے) کیونکہ یہ سخت ناعاقبت اندیشی اور دیوانگی ہے۔ جب چاہے معاہدے کو توڑ کر کیا (تم) اہل جاہلیت کی طرح (اپنی قسموں) اور معاہدوں (کو آپس میں) فریب و دغابازی سے (دخل دینے کا ذریعہ بناتے ہو) اس واسطے (کہ ایک جماعت) طاقت میں (دوسری جماعت سے بڑھی ہوئی ہے) تو جس کو زیادہ طاقتور دیکھا اس سے معاہدہ کر لیا اور دوسروں سے کیے ہوئے معاہدہ کو بلاتردد توڑ دیا۔ اللہ کو یہ روش بالکل پسند نہیں۔ اور قوت و کمزوری میں اقوام کے اختلاف کو (اللہ تعالیٰ) نے اس وجہ سے رکھا ہے کہ (اس کے ذریعہ سے محض تم کو آزماتا ہے) کہ کون اپنے عہد پر ثابت قدم رہتا ہے اور اپنے حلیفوں کی قوت وضعف کی کچھ پروا نہیں کرتا (اور) اس آزمائش کا نتیجہ قیامت کے دن اللہ تمہارے سامنے) کر دے گا اور ایفائے عہد سمیت (جن باتوں میں تم اختلاف کرتے تھے ان کو ضرور کھول دے گا)۔

اور آگے جملہ معترضہ کے طور پر اس اختلاف کی حقیقت بتاتے ہیں کہ اگرچہ اللہ کو یہ قدرت بھی تھی کہ اختلاف نہ ہونے دیتا (اور اگر اللہ چاہتا تو تم سب کو ایک) عقائد اور اعمال والی (امت بنا دیتا و لیکن) اللہ کی حکمت کا تقاضا ہوا کہ لوگوں کی آزمائش کی خاطر ان میں اختلاف رہے اس لئے (وہ جس کو چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے اور جس کو چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے اور) آزمائش کی تکمیل کی خاطر قیامت کے دن (تم سے ان کاموں کا ضرور سوال ہو گا جو تم) دنیا میں (کرتے تھے)۔

(اور) ہم پھر تمہیں سمجھاتے ہیں کہ (تم اپنی قسموں کو) توڑ کر اور بدعہدی کر کے (آپس میں) دھوکہ سے (دخل دینے کا ذریعہ مت بناؤ کہ کہیں) اس غلط کردار کو دیکھ کر ایمان قبول کرنے والوں کے (قدم جماؤ کے بعد پھسل جائیں) اور وہ شک میں پڑ جائیں کہ نہ جانے اسلام کی راہ صحیح ہے یا غلط ہے اور غیر مسلم تو میں اسلام میں داخل ہونے سے ہی رکنے لگیں۔ (اور) اس طرح سے (اللہ کی راہ سے تمہارے روکنے کے سبب سے تم سزا بھگتو اور تمہارے لئے بڑا عذاب ہے)۔

(اور) جس طرح آپس کے عہد کو نہیں توڑنا اسی طرح (اللہ کے عہد) کو بھی مت توڑو اور عہد شکنی کر کے اس (کے عوض تھوڑی قیمت مت لو) چاہے وہ دنیا بھر کر کیوں نہ ہو کیونکہ فانی ہونے کی وجہ سے وہ تھوڑی ہی ہے۔ اس کے برعکس اللہ کے عہد کی پاسداری کرو گے تو اللہ تعالیٰ اپنے پاس سے بہت کچھ دے گا اور (اگر تم جانو تو جو کچھ اللہ کے پاس ہے وہ بلاشبہ تمہارے لئے بہتر ہے) کیونکہ (جو کچھ تمہارے

پاس ہے وہ ختم ہو جائے گا اور جو اللہ کے پاس ہے وہ) ہمیشہ (باقی رہنے والا ہے) اور کبھی ختم نہ ہوگا۔ (اور جو لوگ) اللہ کے عہد پر ثابت قدم رہتے ہیں اور اس راہ میں آنے والی تمام تکلیفوں پر (صبر کرتے ہیں وہ جو) بھی (اچھے کام کرتے ہیں ہم ان کے عوض ان کو ان کا اجر عطا کریں گے) اور ہمارا تو عام ضابطہ ہی یہ ہے کہ (جو کوئی مرد یا عورت مومن ہوتے ہوئے) واقعی (نیک عمل کرے گا تو ہم) دنیا میں (اس کو پاکیزہ زندگی عطا کریں گے) کہ حلال روزی ہوگی، قناعت ہوگی، دل کا غنا اور سکون و اطمینان ہوگا، ذکر الٰہی کی لذت ہوگی، محبت الٰہی کا مزہ ہوگا، تعلق مع اللہ کی حلاوت ہوگی اور آخرت کے کامیاب مستقبل کا تصور ہوگا (اور) مزید بریں اس پاکیزہ زندگی میں (جو وہ نیک عمل کرتے رہے ان کے عوض میں ہم ان کو) آخرت میں بھرپور (جزا دیں گے)۔

**ربط**: اوپر تاکید ہوئی کہ اللہ کے عہد کو نہ توڑا جائے۔ اللہ کا عہد قرآن پاک کی صورت میں بھی موجود ہے۔ آگے اس عہد شکنی سے بچاؤ کی کچھ تدبیریں بتاتے ہیں۔

فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ
الرَّجِيْمِ ﴿۹۸﴾ اِنَّهٗ لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى
رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۹۹﴾ اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ وَالَّذِيْنَ
هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ وَاِذَا بَدَّلْنَآ اٰيَةً مَّكَانَ اٰيَةٍ ۙ وَّاللّٰهُ اَعْلَمُ
بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوْٓا اِنَّمَآ اَنْتَ مُفْتَرٍ ۭ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۰۱﴾
قُلْ نَزَّلَهٗ رُوْحُ الْقُدُسِ مِنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِيْنَ
اٰمَنُوْا وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ﴿۱۰۲﴾ وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّهُمْ
يَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا يُعَلِّمُهٗ بَشَرٌ ۭ لِسَانُ الَّذِيْ يُلْحِدُوْنَ اِلَيْهِ
اَعْجَمِيٌّ وَّهٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُّبِيْنٌ ﴿۱۰۳﴾

**ترجمہ**: جب پڑھے تو قرآن کو تو پناہ لے اللہ کی شیطان مردود سے۔ بے شک نہیں ہے اس کا کچھ زور ان لوگوں پر جو ایمان لائے اور اپنے رب پر توکل کرتے ہیں۔ محض اس کا

زور ہے ان لوگوں پر جو دوست بناتے ہیں اس کو اور جو اس کو شریک مانتے ہیں۔ اور جب بدلتے ہیں ہم ایک آیت (دوسری) آیت کی جگہ اور اللہ خوب جانتا ہے جو اتارتا ہے (تو) کہتے ہیں محض تو گھڑنے والا ہے بلکہ ان کے اکثر نہیں جانتے۔ تو کہہ دے اتارا ہے اس کو پاک فرشتے نے منجانب تیرے رب کے حق کے ساتھ تا کہ ثابت قدم رکھے ایمان والوں کو اور ہدایت اور خوشخبری ہے مسلمانوں کے لئے اور ہم جانتے ہیں کہ یہ کہتے ہیں محض سکھاتا ہے اس کو ایک آدمی۔ زبان اس شخص کی یہ نسبت کرتے ہیں جس کی طرف عجمی ہے اور یہ ہے عربی زبان صاف۔

## **تفسیر**: عہد شکنی سے بچاؤ کی پہلی تدبیر

شیطان کی چونکہ ہمیشہ یہ کوشش رہتی ہے کہ لوگوں سے اللہ کے عہد کو تڑوائے لہٰذا اس سے بچاؤ کی پہلی تدبیر یہ ہے کہ (جب تم قرآن کو پڑھو تو شیطان مردود سے اللہ کی پناہ حاصل کرو) دل کی گہرائی سے بھی اور ظاہر زبان سے بھی کیونکہ (بلاشبہ جو لوگ) اللہ پر (ایمان رکھتے ہیں اور اپنے رب) کی پناہ (پر بھروسہ کرتے ہیں ان پر شیطان کا کچھ زور نہیں) چلتا۔ (اس کا زور تو محض ان لوگوں پر) چلتا (ہے جو اس کو اپنا دوست بناتے ہیں)، اس کے کہے پر چلتے ہیں (اور اس) کے بہکانے سے دوسری چیزوں (کو) خدا کا (شریک بناتے ہیں) اور اس کی بات پر بھروسہ کرتے ہیں۔ غرض وہ اس کو اور اس کی باتوں کو ایسی اہمیت دیتے ہیں کہ گویا اس کو خدا کا شریک مانتے ہیں۔

## عہد شکنی سے بچاؤ کی دوسری تدبیر

لوگوں کو عہد شکنی پر آمادہ کرنے کے لئے شیطان ان کے دلوں میں مختلف وسوسے ڈالتا ہے اور منکرین ان کو قبول کر کے اہل ایمان کے سامنے رکھتے ہیں تا کہ ان کو حق سے برگشتہ کریں۔ آگے ان وسوسوں کو ذکر کرتے ہیں اور ان کا جواب بھی عنایت فرماتے ہیں تا کہ اہل ایمان کسی تردد میں نہ پڑیں۔

1- ایک وسوسہ یہ ہے کہ قرآن اللہ کا کلام نہیں بلکہ رسول اللہ ﷺ کا اپنا بنایا ہوا کلام ہے جس کی دلیل یہ ہے کہ قرآن میں کبھی ایک حکم ہوتا ہے لیکن بعد میں اس کو بدل کر دوسرا حکم دے دیا جاتا ہے۔ اگر یہ اللہ کا کلام ہوتا تو یہ تبدیلیوں سے مبرا ہوتا۔

اللہ تعالیٰ اس وسوسہ کا جواب دیتے ہیں کہ قرآن تو پورا ہمارا کلام ہے اور اس میں جو تبدیلی ہوتی ہے وہ ہم ہی کرتے ہیں لیکن پھر اس تبدیلی کا یہ سبب نہیں کہ پہلا حکم ناقص تھا (اور) ہم اس کے نقص سے بے خبر تھے بعد میں ہمیں اس کے نقص علم ہوا تو اس کو بدل دیا۔ بلکہ حقیقت یہ ہے کہ (جب ہم ایک

آیت کی جگہ اور آیت بدل کر لاتے ہیں) تو پورا علم رکھتے ہوئے ایسا کرتے ہیں (اور اللہ جو نازل کرتے ہیں اس کو خوب جانتے ہیں) لہٰذا اس میں نقص (تو) ہو ہی نہیں سکتا۔ اور (منکرین) اپنی جس دلیل سے آپ کو یہ (کہتے ہیں کہ تم تو صرف) قرآن کو (گھڑنے والے ہو) وہ بالکل غلط ہے (بلکہ) اصل بات یہ ہے کہ (ان کے اکثر) کیا بلکہ ان کے سب ہی لوگ تبدیلی کے اصل سبب کو (نہیں جانتے) جو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک خاص مدت کے لئے خاص حالات میں بندوں کے کسی مقصد سے ایک حکم دیتے ہیں۔ اس خاص مدت میں جب وہ مقصد حاصل ہو جاتا ہے تو اب اس حکم کی ضرورت نہیں رہتی اس لئے وہ حکم تبدیل کر کے نئے حالات میں کسی اور مقصد کی تحصیل کے لئے نیا حکم دے دیتے ہیں۔ غرض حکم کی تبدیلی بندوں کی بتدریج اصلاح کی وجہ سے ہوتی ہے اور اس سے صرف اللہ تعالیٰ ہی خوب باخبر ہوتے ہیں۔

2- قرآن کو نبی ﷺ کی کاوش قرار دینے کے لئے دوسرا وسوسہ یہ ہے کہ اگر یہ کتاب اللہ کی جانب سے ہوتی تو بیک وقت نازل ہوتی تھوڑی تھوڑی کر کے کیوں نازل ہوتی۔ یہ تو آپ ﷺ بناتے ہیں اور تھوڑا تھوڑا کر کے بناتے ہیں۔

اس کے جواب میں فرماتے ہیں کہ (آپ) ان منکروں سے (فرما دیجئے کہ) تمہاری یہ دلیل بھی کچھ وزن نہیں رکھتی کیونکہ اگر یہ خدائی کلام نہیں میرا اپنا بنایا ہوا ہے تو تم بھی اہل زبان ہو اور فصاحت و بلاغت کے ماہر ہو تم بھی بنا کر لے آؤ۔ لیکن جب تم اس سے عاجز ہو تو اپنا دعویٰ چھوڑ دو اور اللہ تعالیٰ کی یہ بات مان لو کہ (روح القدس) یعنی پاکیزہ فرشتے جبرئیل علیہ السلام (نے اس کو آپ کے رب کی جانب سے حق کے ساتھ اتارا ہے)۔ اور اللہ نے تھوڑا تھوڑا کر کے اس لئے اتارا (تاکہ وہ ایمان والوں کو ثابت قدم رکھے) کیونکہ موقع موقع سے احکام و آیات کا نزول دیکھ کر ان کے دل قوی اور اعتقاد پختہ ہوتے ہیں کہ ہمارا رب ہمارے ہر حال سے باخبر ہے اور انتہائی حکمت سے ہماری تربیت کرتا ہے (اور مسلمانوں) پر جیسے حالات پیش آئیں ان کے موافق قرآن ان (کے لئے ہدایت) و رہنمائی کرتا (ہے اور) ہر کام پر اس کے مناسب (خوشخبری) سناتا (ہے)۔

3- بعض لوگوں کے دماغوں میں یہ تیسرا وسوسہ ڈالتا ہے کہ آپ ﷺ تو امی تھے لہٰذا بلعام نام کا رومی عیسائی آپ کو یہ باتیں سکھاتا ہے۔

(اور) اس کا یہ جواب دیتے ہیں کہ (ہم جانتے ہیں کہ یہ کہتے ہیں ایک شخص) جس کا نام بلعام ہے اور وہ رومی عیسائی ہے وہ (ان) نبی (کو) یہ قرآن بنا کر (سکھاتا ہے) لیکن کیسی عجیب بات ہے کہ (جس شخص کی طرف یہ) قرآن بنا کر سکھانے کو (منسوب کرتے ہیں اس کی زبان تو عجمی ہے جب کہ یہ قرآن تو صاف عربی) میں (ہے)۔ اگر یہ منکرین قرآن کے علوم خارقہ کو اور اس کے معجزہ ہونے کی دیگر

وجوہ کو نہیں سمجھتے تو کیا اتنی بات بھی نہیں سمجھتے کہ ایک عجمی شخص عربی زبان میں ایسا معجز کلام کیسے بنا سکتا ہے جس سے خود عرب کے فصحاء و بلغاء عاجز ہو جائیں۔

**ربط**: عہد شکنی سے بچاؤ کی تدبیروں کے ضمن میں قرآن پاک کا منجانب اللہ ہونا ثابت ہوا۔ اس سے نہ ماننے والوں پر اس کو ماننا لازم ہوا اور ماننے والوں پر ثابت قدمی لازم ہوئی۔ پھر جو اس لازم پر عمل نہیں کرتا آگے ان کی سزا کو ذکر کرتے ہیں۔

إِنَّ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ

بِآيَاتِ اللَّهِ لَا يَهْدِيهِمُ اللَّهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿١٠٤﴾ إِنَّمَا
يَفْتَرِي الْكَذِبَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ ۖ وَأُولَٰئِكَ
هُمُ الْكَاذِبُونَ ﴿١٠٥﴾ مَنْ كَفَرَ بِاللَّهِ مِنْ بَعْدِ إِيمَانِهِ إِلَّا مَنْ
أُكْرِهَ وَقَلْبُهُ مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيمَانِ وَلَٰكِنْ مَنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ
صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِنَ اللَّهِ ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿١٠٦﴾
ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا الْحَيَاةَ الدُّنْيَا عَلَى الْآخِرَةِ وَأَنَّ اللَّهَ
لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ ﴿١٠٧﴾ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ طَبَعَ اللَّهُ عَلَىٰ
قُلُوبِهِمْ وَسَمْعِهِمْ وَأَبْصَارِهِمْ ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْغَافِلُونَ ﴿١٠٨﴾
لَا جَرَمَ أَنَّهُمْ فِي الْآخِرَةِ هُمُ الْخَاسِرُونَ ﴿١٠٩﴾ ثُمَّ إِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِينَ
هَاجَرُوا مِنْ بَعْدِ مَا فُتِنُوا ثُمَّ جَاهَدُوا وَصَبَرُوا إِنَّ رَبَّكَ
مِنْ بَعْدِهَا لَغَفُورٌ رَحِيمٌ ﴿١١٠﴾ يَوْمَ تَأْتِي كُلُّ نَفْسٍ تُجَادِلُ
عَنْ نَفْسِهَا وَتُوَفَّىٰ كُلُّ نَفْسٍ مَا عَمِلَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ﴿١١١﴾

**ترجمہ**: بے شک وہ لوگ جو ایمان نہیں لاتے اللہ کی آیتوں پر نہیں راہ پر لگاتا ان کو اللہ اور ان کے لئے ہے دردناک عذاب۔ محض گھڑتے ہیں جھوٹ کو وہ لوگ جو نہیں ایمان

لاتے اللہ کی آیتوں پر اور وہی جھوٹے ہیں۔ جو کوئی انکار کرے اللہ کا اپنے ایمان لانے کے بعد مگر وہ جو مجبور کیا جائے اس حال میں کہ اس کا دل مطمئن ہو ایمان پر ولیکن جو کھولے کفر پر (اپنا) سینہ تو ان (جیسے) لوگوں پر غضب ہے اللہ کا اور ان کے لئے عذاب ہے بڑا۔ یہ اس وجہ سے کہ انہوں نے ترجیح دی حیات دنیوی کو آخرت پر اور یہ کہ اللہ نہیں راہ پر لگاتا کافر لوگوں کو۔ یہی لوگ ہیں کہ مہر کردی اللہ نے اوپر ان کے دلوں کے اور ان کے کانوں کے اور ان کی آنکھوں کے اور یہی ہیں غافل۔ یقیناً یہ آخرت میں یہی خسارہ والے ہیں۔ پھر بلاشبہ تیرا رب ان لوگوں کے لئے جنہوں نے ہجرت کی اس کے بعد کہ وہ فتنہ میں مبتلا کئے گئے پھر انہوں نے جہاد کیا اور صبر کیا بے شک تیرا رب ان باتوں کے بعد بھی بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔ جس دن آئے گا ہر نفس جھگڑتے ہوئے اپنی طرف سے اور پورا دیا جائے گا ہر نفس جو اس نے کیا اور وہ ظلم نہ کئے جائیں گے۔

**تفسیر:** قرآن کی حقانیت اور اس کے منجانب اللہ ثابت ہونے کے باوجود (جو لوگ اللہ کی آیتوں پر) مشتمل قرآن پر (ایمان نہیں لاتے) اور دل میں ٹھان لیتے ہیں کہ اس پر یقین نہیں کریں گے تو (اللہ) بھی (ان کو) اصل مقصد یعنی جنت تک پہنچنے کی (راہ پر نہیں لگاتا) پھر ان کو جتنا سمجھاؤ کبھی نہیں سمجھتے (اور ان) بداعتقاد (لوگوں کے لئے دردناک عذاب ہے۔ اور اگرچہ یہ لوگ آپ پر قرآن گھڑنے اور خدا پر جھوٹ باندھنے کا الزام لگاتے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ (یہی لوگ جو) سارے ثبوت مہیا ہونے کے باوجود بھی (اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں لاتے محض یہی) اللہ پر (جھوٹ گھڑتے ہیں) کہ خدا کی باتوں کو جھوٹا کہتے ہیں (اور یہی لوگ جھوٹے ہیں)۔ ایک تو یہ مذکورہ بالا مجرم ہیں جو سینکڑوں دلائل و آیات سن کر بھی ایمان نہ لائیں۔ مگر ان سے بھی بڑھ کر مجرم وہ ہے (جو اللہ) اور اس کی کتاب (پر اپنے ایمان لانے) اور یقین کر لینے (کے بعد) شیطانی وسوسوں سے متاثر ہو کر حق سے (منکر ہو جائے)۔ ایسے شخص کی سزا آگے بیان کی۔ درمیان میں اِلَّا مَنْ اُکْرِہَ سے ایک ضروری استثناء کر دیا گیا۔

یعنی (سوائے اس کے جو) کلمہ کفر کہنے پر قتل کی دھمکی سے (مجبور کیا گیا جب کہ اس کا دل ایمان پر مطمئن ہے) اور خوب جما ہوا ہے ایسا شخص مرتد نہیں بلکہ مسلمان ہی سمجھا جائے گا (لیکن جس شخص نے کفر پر اپنا سینہ کھول دیا) اور دل سے کفر کو قبول کیا (تو ان) جیسے (لوگوں پر اللہ کا غضب ہے اور ان کے لئے بڑا عذاب ہے)۔ مذکورہ دونوں گروہوں کی (یہ) مذکورہ بالا سزا (اس وجہ سے ہے کہ انہوں نے دنیوی زندگی) کے مال و زر اور آسائش و آرائش (کو آخرت) کی زندگی (پر ترجیح دی اور اللہ تعالیٰ) ایسے (کافروں کو) حق کے (راستہ پر نہیں ڈالتا) بلکہ (ان لوگوں کے دلوں پر اور ان کے کانوں پر اور ان کی

آنکھوں پر مہر کر دیتا ہے) جس کی وجہ سے ان کے کانوں سے حق کی آواز متوجہ ہو کر سننے، آنکھوں سے حق کی راہ دیکھنے اور دلوں سے حق بات سمجھنے (اور) سوچنے کی توفیق جاتی رہتی ہے۔ نتیجہ میں (یہ لوگ) حق سے بالکل (غافل) رہتے (ہیں) اور (یقینی بات ہے کہ یہی لوگ آخرت میں خسارہ پانے والے ہوں گے)۔ ان کے برخلاف (وہ لوگ جو فتنہ میں ڈالے گئے) اور جان کے خوف سے کلمہ کفر کہنے پر مجبور ہوئے لیکن وہ دل سے ایمان پر جمے رہے (اور اس کے بعد انہوں نے) موقع پا کر (ہجرت) بھی (کی) اور (پھر جہاد) بھی (کیا اور) پورے (صبر) و استقلال کے ساتھ اسلام (پر قائم رہے اتنے کاموں کے بعد بلاشبہ آپ کا رب) ان پر بڑی مہربانی کرے گا کیونکہ وہ (بڑا بخشنے والا رحم کرنے والا ہے) وہ اپنی بڑی مہربانی کا اظہار اس دن کرے گا (جس دن ہر نفس اپنے بارے میں جھگڑتا ہوا) اور عذر تراشتا ہوا آئے گا (اور ہر نفس کو اس کے کئے کا پورا اجر دیا جائے گا اور لوگ ظلم نہ کئے جائیں گے)۔ یعنی نہ کسی کی نیکی کے ثواب میں کمی کی جائے گی اور نہ کسی کی بدی کی سزا استحقاق سے زیادہ دی جائے گی۔

**ربط**: اور قرآن کو نہ ماننے والے یہ نہ سوچیں کہ آخرت کا عذاب تو آئندہ کا قصہ ہے معلوم نہیں کہ ہوتا بھی ہے یا نہیں لہذا اس سے کیا اثر لینا کیونکہ تکذیب کرنے والوں پر دنیا میں بھی عذاب نازل ہوتا رہا ہے۔

وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْيَةً كَانَتْ اٰمِنَةً مُّطْمَئِنَّةً يَّاْتِيْهَا
رِزْقُهَا رَغَدًا مِّنْ كُلِّ مَكَانٍ فَكَفَرَتْ بِاَنْعُمِ اللّٰهِ فَاَذَاقَهَا
اللّٰهُ لِبَاسَ الْجُوْعِ وَالْخَوْفِ بِمَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ﴿۱۱۲﴾ وَلَقَدْ
جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ وَهُمْ
ظٰلِمُوْنَ ﴿۱۱۳﴾

**ترجمہ**: اور بیان کی اللہ نے ایک مثال ایک بستی کی جو تھی با امن اور مطمئن۔ آتا تھا اس کے پاس اس کا رزق وافر ہر جگہ سے پھر ناشکری کی اس نے اللہ کی نعمتوں کی تو چکھایا اس کو اللہ نے لباس بھوک کا اور خوف کا بسبب اس کے جو وہ کرتے تھے۔ اور آیا ان کے پاس رسول ان ہی میں سے تو جھٹلایا انہوں نے اس کو پھر پکڑا ان کو عذاب نے اور وہ ظالم تھے۔

**تفسیر**: (اور) انکار و تکذیب کے دنیوی وبال پر متنبہ کرنے کے لئے (اللہ تعالیٰ نے ایک

بستی) والوں ( کی مثال بیان فرمائی کہ ) ان کی حالت بڑے (امن اور اطمینان والی تھی ) کیونکہ نہ باہر سے کسی دشمن کا کھٹکا تھا اور نہ اندر سے کسی طرح کی فکر وتشویش تھی اور (اس) بستی والوں (کا رزق ) یعنی کھانے پینے کا سامان (اس بستی میں ہر جگہ سے وافر) مقدار میں (چلا آتا تھا) غرض گھر بیٹھے دنیا بھر کی نعمتیں ملتی تھیں ۔ (پھر) بجائے اس کے کہ اللہ تعالیٰ کا احسان مانتے (اس) بستی والوں (نے اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی) اس طرح سے (ناقدری کی) کہ کبھی خالص اللہ تعالیٰ کی طرف دھیان نہیں کیا بلکہ یا تو اللہ تعالیٰ کا سرے سے انکار کر دیا یا اللہ تعالیٰ کے اور شریک ٹھہرا لئے اور اپنی ساری توجہات ان کی طرف کر لیں (تو اللہ تعالیٰ نے ان کے اعمال کے سبب سے ان کو بھوک ) یعنی قحط (اور خوف کے لباس) کی طرح احاطہ کرنے والے عذاب کا (مزہ چکھایا) کہ بھوک اور خوف سے ان کو لمحہ بھر کے لئے بھی چھٹکارا نہ ملتا تھا۔ (اور) اس سزا میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ جلدی نہیں کی گئی بلکہ پہلے ان کی اصلاح کے لئے (ان کے پاس ان ہی میں سے) اللہ تعالیٰ کی جانب سے ایک (رسول) بھی (آیا) جس کے صدق وامانت کے وہ پوری طرح معترف تھے (تو انہوں نے اس) رسول (کو) بھی (جھٹلایا تب ان کو عذاب) الٰہی نے (آ پکڑا جب کہ وہ ظلم) یعنی کفر وشرک اور تکذیب وعداوت (پر) پوری طرح کمر باندھ چکے (تھے)۔

**ربط:** آگے مسلمانوں کو تنبیہ کرتے ہیں کہ تم اللہ کی نعمتوں کی ناقدری نہ کرنا اور اللہ سے کئے اپنے عہد پر قائم رہنا جس کی چند شقیں یہ ہیں۔

ظٰلِمُوْنَ ﴿۱۱۳﴾ فَكُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ حَلٰلًا طَيِّبًا ۠ وَّاشْكُرُوْا نِعْمَتَ
اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ﴿۱۱۴﴾ اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَ
الدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ
بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۱۵﴾ وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ
اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ
الْكَذِبَ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ؕ ﴿۱۱۶﴾
مَتَاعٌ قَلِيْلٌ ۠ وَّلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۱۷﴾ وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا
حَرَّمْنَا مَا قَصَصْنَا عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ ۚ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ

كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۱۸﴾ ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ
بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْٓا اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ
بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۱۹﴾

**ترجمہ**: سو کھاؤ ان چیزوں سے جو دیں تم کو اللہ نے حلال اور پاکیزہ اور شکر کرو نعمت الٰہی کا اگر تم اسی کی عبادت کرتے ہو۔ محض حرام کیا تم پر مردار کو اور خون کو اور خنزیر کے گوشت کو اور اس کو نام لیا گیا ہو غیر اللہ کا جس پر۔ پھر جو کوئی لاچار ہوا نہ طالب لذت اور نہ حد سے گزرنے والا تو اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔ اور مت کہو جو دعویٰ کریں تمہاری زبانیں جھوٹ کا کہ یہ حلال ہے اور یہ حرام ہے تاکہ تم گھڑو اللہ پر جھوٹ کو۔ بلاشبہ جو لوگ گھڑتے ہیں اللہ پر جھوٹ نہ کامیاب ہوں گے۔ (یہ) فائدہ ہے تھوڑا اور ان کے لئے عذاب ہے درد ناک۔ اور یہودیوں پر حرام کیا ہم نے جو بیان کر چکے ہم تجھ پر پہلے سے اور نہیں ظلم کیا ہم نے ان پر ولیکن وہ اپنی جانوں پر ظلم کیا کرتے تھے۔ پھر تیرا رب ان لوگوں کے لئے جنہوں نے کی برائی نادانی سے پھر توبہ کی اس کے بعد اور اصلاح کی بلاشبہ تیرا رب اس کے بعد بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔

## پہلی شق: حلال روزی کھاؤ اور اللہ کی عبادت واطاعت کرو

**تفسیر**: اے ایمان والو (اگر) تمہارا دعویٰ ہے کہ (تم صرف اللہ ہی کی عبادت کرتے ہو تو) پھر ایک تو تم اللہ کی دی ہوئی چیزوں میں سے صرف حلال اور پاکیزہ چیزیں کھاؤ) حرام چیزیں مت کھاؤ کیونکہ عبادات سمیت کوئی بھی نیک عمل ہو حلال غذا اس کے لئے ایسی ہے جیسے زرعی پیداوار کے لئے عمدہ کھاد۔ کہ اس کی وجہ سے پیداواری صلاحیت بڑھ جاتی ہے اور پھل پھول زیادہ لگتے ہیں۔ اسی طرح حلال غذا کے ہوتے ہوئے ایک تو عبادت اور نیک عمل کی طرف رغبت زیادہ ہوتی ہے جس سے جہاں نیک اعمال زیادہ ہوتے ہیں وہیں ان کے دینی اور دنیوی اثرات بھی زیادہ ہوتے ہیں جب کہ حرام غذا نیک اعمال کے لئے ایسی ہے جیسے زہریلی کھاد کہ اس سے پیداواری صلاحیت جاتی رہتی ہے اور اگر پھل پھول لگیں بھی تو بہت کم۔ اسی طرح حرام غذا کے ہوتے ہوئے نیک اعمال کی طرف رغبت نہیں ہوتی اور اگر کچھ اعمال ہو بھی جائیں تو ان کے دینی و دنیوی اثرات بھی کم ہوتے ہیں (اور) دوسرے یہ کہ (اللہ کی نعمت) سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اللہ کو مت بھولو بلکہ اس (کا شکر ادا کرتے رہو) جس میں یہ بھی شامل ہے کہ اللہ پر اور اس کے رسولوں اور اس کی کتابوں پر ایمان لاؤ اور اس کے احکام و ہدایات کی

پابندی کرو۔ اور جان لو کہ دیگر حرام چیزوں کے علاوہ اس وقت اللہ نے (محض حرام کیا تم پر مردار کو اور) بہنے والے (خون کو اور خنزیر کے گوشت کو) بلکہ اس کے تمام ہی اجزاء کو (اور جس پر نام لیا گیا ہو غیر اللہ کا خواہ) ذبح کرتے ہوئے یا ذبح کئے جانے سے پہلے ہی غیر اللہ کے لئے نامزد کیا گیا ہو۔ تو ان حرام چیزوں سے بھی لازمی بچنا ہے۔ (پھر جو کوئی) فاقوں کی وجہ سے (لاچار ہو جائے بشرطیکہ طالب لذت نہ ہو اور نہ) حد ضرورت سے (تجاوز کرنے والا ہو) اور جان بچانے کے لئے بقدر ضرورت کوئی حرام چیز کھا لے (تو اللہ تعالیٰ) اس کے لئے (بخشنے والا رحم کرنے والا ہے)۔

## دوسری شق: اپنی طرف سے حلال یا حرام مت ٹھہراؤ

(اور) کسی چیز کو حلال یا حرام ٹھہرانا اس اللہ کا حق ہے جس نے وہ چیز پیدا کی ہے۔ لہٰذا جن چیزوں کے بارے میں (تمہاری زبانیں جو جھوٹا دعویٰ کریں) اور ان کے بارے میں کوئی شرعی دلیل نہ ہو (تو تم) یوں (مت کہا کرو کہ یہ چیز حلال ہے اور یہ چیز حرام ہے تاکہ) اس طرح سے (تم خدا پر جھوٹ گھڑو) کیونکہ کسی چیز کے بارے میں منہ اٹھا کہ کہہ دینا کہ حلال ہے یا حرام ہے بڑی سخت جسارت اور کذب و افتراء ہے اور (بلاشبہ جو لوگ اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں وہ) کبھی (کامیاب نہ ہوں گے) کیونکہ اصل کامیابی تو آخرت کی ہے۔ دنیا میں ہوسکتا ہے کہ یہ لوگ چند روز مزے کرلیں لیکن ظاہر ہے کہ (یہ تھوڑا فائدہ ہے اور) بالآخر (ان کے لئے آخرت کا) دائمی اور (دردناک عذاب ہے۔ اور) یہ بھی جان لو کہ ہم جو کچھ حلال یا حرام ٹھہراتے ہیں تو وہ معقول ضابطہ کے تحت ہوتا ہے البتہ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ مختلف پیش آنی والی وجوہ سے ہم عارضی طور پر کسی ایسی چیز کو حرام یا حلال قرار دے دیتے ہیں جو ضابطہ میں اس کے برعکس ہو۔ جیسا کہ خاص (یہود پر ہم نے ان چیزوں کو حرام ٹھہرایا جن کو ہم پہلے سے) سورہ انعام کی آیت 146 میں (آپ کو بتا چکے ہیں) یعنی ہر کھر والا جانور مثلاً اونٹ، شتر مرغ اور بطخ اور اسی طرح گائے بکری کی چربی جو پشت یا انتڑیوں پر لگی ہو وغیرہ۔ (اور ہم نے) بلاوجہ ان کو حرام کرکے (یہود پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ) اللہ تعالیٰ کی کھلی نافرمانیاں کر کے (اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے) کہ ان کی پاداش میں یہ حلال چیزیں ان پر حرام کی گئیں۔

لیکن (پھر) بھی آپ کا رب بہت معاف کرے والا ہے اس لئے (جو لوگ اپنی نادانی) اور بے عقلی (سے) حلال کو حرام یا حرام کو حلال کرنے کی (برائی کر بیٹھیں) اگرچہ جان بوجھ کر ہی کہا ہو کیونکہ وہ بھی بے عقل ہی بن کر کرتے ہیں اگر ذرا عقل سے کام لیں (اور) برے نتائج کا تصور کریں تو کبھی برائی نہ کریں۔ غرض یہ لوگ اگر (اس کے بعد پھر توبہ کرلیں اور اصلاح کرلیں تو بلاشبہ آپ کا رب) توبہ اور اصلاح کی (ان باتوں کے بعد) معاف کردیتا ہے کیونکہ وہ بہت (بخشنے والا رحم کرنے والا ہے)۔

**ربط**: اس سورت کا بنیادی مضمون مشرکین عرب کو توحید کی دعوت دینا اور ان کی شرکیات کا رد کرنا

تھا۔ اسی سلسلہ میں آخر میں ان کو حضرت ابراہیم علیہ السلام کا طریقہ یاد دلاتے ہیں کیونکہ عرب کے لوگ ان کی نسل سے تھے اور ان ہی کے دین پر ہونے کا دعوی رکھتے تھے اور ان کو خالص دین ابراہیمی کو اختیار کرنے کی دعوت فکر دیتے ہیں جس کو رسول اللہ ﷺ نے از سر نو زندہ اور روشن کیا ہے۔

إِنَّ إِبْرٰهِيمَ كَانَ أُمَّةً قَانِتًا لِّلّٰهِ
حَنِيفًا ۖ وَلَمْ يَكُ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ﴿١٢٠﴾ شَاكِرًا لِّأَنْعُمِهِ ۚ اجْتَبٰهُ وَ
هَدٰهُ إِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ﴿١٢١﴾ وَاٰتَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً ۖ وَإِنَّهُ
فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِينَ ﴿١٢٢﴾ ثُمَّ أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ أَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ
إِبْرٰهِيمَ حَنِيفًا ۖ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ﴿١٢٣﴾ إِنَّمَا جُعِلَ
السَّبْتُ عَلَى الَّذِينَ اخْتَلَفُوا فِيهِ ۚ وَإِنَّ رَبَّكَ لَيَحْكُمُ بَيْنَهُمْ
يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ﴿١٢٤﴾

**ترجمہ**: بے شک ابراہیم تھا راہ ڈالنے والا اور فرمانبردار اللہ کا یکسو ہو کر اور نہیں تھا مشرکوں میں سے۔ (وہ تھا) شکر گزار اس کی نعمتوں کا۔ (اللہ نے) چنا اس کو اور چلایا اس کو راہ مستقیم کی طرف۔ اور دی ہم نے اس کو دنیا میں خوبی اور وہ آخرت میں اچھے لوگوں میں سے ہے۔ پھر وحی کی ہم نے تیری طرف کہ اتباع کر ابراہیم کے دین کی جو یکسو تھا اور نہیں تھا وہ مشرکوں میں سے۔ محض مقرر کیا گیا ہفتہ کا دن ان لوگوں پر جنہوں نے اختلاف کیا اس میں اور تیرا رب فیصلہ کرے گا ان کے درمیان قیامت کے دن اس بات میں جس میں وہ اختلاف کرتے تھے۔

**تفسیر**: اے مشرکو تم (ابراہیم) علیہ السلام کے دین پر ہونے کے دعویدار ہو لیکن یہ تو دیکھو کہ تم کیا ہو اور وہ کیا تھے۔ وہ تو (بلاشبہ) نیکی کی (راہ ڈالنے والے) معلم (تھے) اللہ کے (کامل فرمانبردار تھے) جو ہر طرف سے کٹ کر ایک (خدا کے لئے یکسو) ہو گئے (تھے)۔ یہ ممکن نہ تھا کہ وہ خدا کے حکم کے بغیر کسی چیز کو محض اپنی طرف سے حلال یا حرام ٹھہرا دیں (اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھے) اور (اللہ کی نعمتوں کے شکر گزار تھے)۔ ان کے برعکس تم لوگ اپنی طرف سے چیزوں کو حرام و حلال بھی ٹھہرا لیتے ہو، شرک و بت پرستی بھی کرتے ہو اور اللہ کی طرف تمہارا دھیان بھی نہیں جاتا۔ ابراہیم علیہ السلام کی مذکورہ خوبیوں کی وجہ سے (اللہ نے ان کو چن لیا اور ان کو) توحید کامل اور تسلیم و رضا کی (سیدھی راہ پر چلایا۔

اور) اس کے علاوہ (ہم نے ان کو دنیا میں) بھی (خوبی دی) کہ نبوت، کشادہ روزی، اولاد، وجاہت اور تمام اقوام میں مقبولیت عامہ عطا کی (اور وہ آخرت میں بھی اچھے لوگوں) کے اعلیٰ طبقہ (میں ہوں گے) جو انبیاء علیہم السلام کا طبقہ ہے۔ (پھر) ابراہیم علیہ السلام کو ہم نے آئندہ کے لوگوں کے لئے اتباع کی بنیاد بنا دیا۔ اسی لئے (ہم نے آپ کی طرف) بھی یہی (وحی کی کہ ابراہیم) علیہ السلام (کے دین) کے اصول اور برقرار رکھے گئے فروع (کی اتباع کیجئے جو یکسو تھے اور مشرکوں میں سے نہ تھے)۔

اس پر کوئی کہے کہ اسلام میں ہفتہ کے دن کی تعظیم نہیں ہے حالانکہ وہ دین ابراہیمی کے شعائر میں سے ہے کیونکہ یہود بھی حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں اور اپنے دین کا سلسلہ وہ بھی ان سے ملاتے ہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اصل دین ابراہیمی میں (ہفتہ کے دن کا حکم) نہیں تھا البتہ بعد میں یہود نے اپنے کسی پیغمبر کے ارشاد سے اختلاف کر کے جب اپنے لئے یہ دن منتخب کیا تو (محض) ان (اختلاف کرنے والوں پر) اس دن کا حکم (مقرر کیا گیا) کہ اس کی تعظیم کرو اور اس روز ہر دنیوی مشغولیت سے پرہیز کرو۔ یہ حکم کسی نے مانا کسی نے نہ مانا۔ نہ ماننے والے دنیا میں بندر بنا دیئے گئے اور آخرت میں جو فیصلہ ہوگا وہ الگ رہا۔ (اور) اسی پر کیا منحصر ہے (آپ کا رب تو قیامت کے دن لوگوں کے درمیان ان) تمام (باتوں کے بارے میں فیصلہ فرما دے گا جن میں وہ اختلاف کرتے تھے)۔

**ربط**: اوپر کی آیتوں میں مشرکین عرب کو آگاہ کرنا مقصود تھا کہ یہ پیغمبر اصل ملت ابراہیمی لے کر آئے ہیں اگر کامیابی چاہتے ہو اور حنیف ہونے کے دعوے میں سچے ہو تو اس راستہ پر چل پڑو۔ آگے خود پیغمبر علیہ السلام کو تعلیم دیتے ہیں کہ لوگوں کو راستہ پر کس طرح سے لانا چاہئے۔

## اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ

رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ
اَحْسَنُ ؕ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ وَهُوَ اَعْلَمُ
بِالْمُهْتَدِيْنَ ۝١٢٥ وَاِنْ عَاقَبْتُمْ فَعَاقِبُوْا بِمِثْلِ مَا عُوْقِبْتُمْ بِهٖ ؕ
وَلَئِنْ صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَيْرٌ لِّلصّٰبِرِيْنَ ۝١٢٦ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا
بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ۝١٢٧
اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝١٢٨

**ترجمہ:** بلا اپنے رب کی راہ کی طرف حکمت اور بھلی نصیحت کے ساتھ اور جھگڑ ان سے اس طریقہ سے جو بہتر ہے بلاشبہ تیرا رب خوب جانتا ہے جو بھٹکا اس کے رستہ سے اور وہ خوب جانتا ہے ہدایت والوں کو۔ اور اگر تم بدلہ لو تو بدلہ لو مثل اس کے تکلیف دی گئی تمہیں جس کی۔ اور اگر تم صبر کرو تو یہ بہتر ہے صبر کرنے والوں کے لئے۔ اور تو صبر کر اور نہیں ہے تیرا صبر کرنا مگر اللہ (کی مدد) سے اور مت غم کر ان پر اور مت ہو تنگی میں اس سے جو یہ مکر کرتے ہیں۔ بلاشبہ اللہ ساتھ ہے ان لوگوں کے جو پرہیز گار ہیں اور جو نیکو کار ہیں۔

**تفسیر:** اے پیغمبر (آپ) لوگوں کو (اپنے رب کے راستہ کی طرف) دو طریقوں سے یعنی (حکمت اور بھلی نصیحت کے ساتھ بلائیے)۔ حکمت سے مراد یہ ہے کہ نہایت پختہ مضامین مضبوط دلائل کی روشنی میں حکیمانہ انداز سے پیش کئے جائیں جن کو سن کر علم و فہم والے اپنی گردن جھکا دیں۔ اور بھلی نصیحت سے مراد وہ نصیحت ہے جو موثر اور رقت انگیز ہو اور اخلاص، ہمدردی اور شفقت سے بھری ہو۔ لیکن دنیا میں ایسے بھی لوگ ہوتے ہیں جن کا کام ہر چیز میں الجھنا (اور) بات بات میں حجتیں نکالنا اور کج بحثی کرنا ہے۔ یہ لوگ نہ حکمت کی بات قبول کرتے ہیں اور نہ وعظ و نصیحت سنتے ہیں بلکہ چاہتے ہیں کہ ہر مسئلہ میں مناظرہ کا بازار گرم ہو۔ پھر بعض اوقات جو اہل فہم اور طالبان حق ہیں وہ بھی شبہات میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور بحث مباحثہ کرنے پر اتر آتے ہیں۔ اس لئے آگے فرمایا کہ اگر ایسا موقع پیش آ جائے تو (بہترین طریقہ سے) تہذیب و شائستگی اور انصاف کے ساتھ (بحث کرو) اور اپنے حریف مقابل کو الزام دو تو بہترین اسلوب سے دو۔ دل آزاری اور بداخلاقی سے بچو۔ غرض دعوت و تبلیغ کے کام میں آپ کو خدا کے بتائے ہوئے طریقے پر چلنا چاہئے۔ اس فکر میں پڑنے کی ضرورت نہیں کہ کس نے مانا اور کس نے نہیں مانا۔ نتیجہ خدا کے سپرد کر دیجئے۔ (بلاشبہ آپ کا رب خوب جانتا ہے کہ کون اس کی راہ سے بھٹکا اور وہی خوب واقف ہے ہدایت یافتہ لوگوں سے)۔ پھر جیسا مناسب ہو گا ان سے معاملہ کرے گا۔ پھر دعوت و تبلیغ کی راہ میں (اگر تم) کو تکلیفیں پہنچائی جائیں تو قدرت حاصل ہونے کے وقت (بدلہ لینا چاہو تو) لے سکتے ہو لیکن (اسی قدر بدلہ لو جس قدر تم کو تکلیف پہنچائی گئی اور اگر تم صبر کرو تو) صبر کا مقام بدلہ لینے سے بلند تر ہے اور (وہ صبر کرنے والوں کے حق میں بہتر ہے)۔ اور مصائب و شدائد پر اے پیغمبر (آپ تو صبر کرتے رہئے اور آپ کا صبر کرنا بھی اللہ ہی کی مدد سے ہو سکتا ہے) لہٰذا صبر کرنے میں اللہ کی مدد بھی طلب کرتے رہئے۔ (اور نہ ماننے والوں پر غم نہ کیجئے اور جو کچھ یہ مکر) و فریب (کرتے ہیں اس سے تنگ مت ہوں)۔ اور اللہ کی مدد حاصل کرنے کے لئے تقویٰ اور نیکی کو اختیار کیجئے کیونکہ (بلاشبہ اللہ متقیوں کے اور ان لوگوں کے ساتھ ہوتے ہیں جو نیکو کار ہیں)۔

# سورہ بنی اسرائیل

**ربط**: پچھلی سورت کے آخر میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ متقیوں اور نیکو کاروں کے ساتھ ہیں۔ اس کا حاصل یہ ہے کہ ان لوگوں پر اللہ کی خصوصی رحمت و عنایت ہے۔ پھر ان میں جو اعلیٰ درجہ والے ہیں یعنی انبیاء ہیں ان پر تو اللہ تعالیٰ کی عنایتیں اور بھی زیادہ ہوں گی۔ پھر جو سید الانبیاء ہیں ان کا تو کہنا ہی کیا۔ آگے اللہ تعالیٰ حضرت محمد ﷺ پر اپنی انتہائی خصوصی عنایت ذکر فرماتے ہیں:

سُوۡرَۃُ بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ مَکِّیَّۃٌ | بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ | اٰیاتُھَا ۱۱۱ - رُکُوۡعَاتُھَا ۱۲

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡۤ اَسۡرٰی بِعَبۡدِہٖ لَیۡلًا مِّنَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ اِلَی الۡمَسۡجِدِ الۡاَقۡصَا الَّذِیۡ بٰرَکۡنَا حَوۡلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنۡ اٰیٰتِنَا ؕ اِنَّہٗ ہُوَ السَّمِیۡعُ الۡبَصِیۡرُ ۝

**ترجمہ**: پاک ذات ہے جو لے گئی اپنے بندے کو راتوں رات مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک وہ کہ بابرکت بنایا ہم نے جس کے گرداگرد کو تاکہ ہم دکھائیں اس کو اپنی نشانیوں میں سے۔ بلاشبہ وہی ہے سننے والا دیکھنے والا۔

**تفسیر**: (پاک ذات ہے) وہ (جو اپنے بندے) محمد ﷺ (کو) ہجرت سے سال سوا سال پہلے (راتوں رات لے گئی) مکہ مکرمہ کی (مسجد حرام سے) بیت المقدس میں (مسجد اقصیٰ تک جس کے گرداگرد علاقہ کو ہم نے) مادی و روحانی طور پر (بابرکت بنایا ہے)۔ مادی حیثیت سے چشمے، نہریں، غلے، پھل اور میووں کی بہتات ہے اور روحانی اعتبار سے اس طرح کہ کتنے ہی انبیاء و رسولوں کا مسکن و مدفن ہے اور ان کے فیوض و انوارات کا سرچشمہ رہا ہے۔ اور اس طرح سے اس سفر پر اس لئے لے گئے (تاکہ ہم ان کو اپنی) قدرت کی (نشانیوں میں سے کچھ) نشانیاں (دکھائیں مثلاً یہ کہ مکہ مکرمہ سے بیت المقدس کے طویل فاصلہ کا آنا جانا ایک رات کے اندر بہت ہی تھوڑی مدت میں ہو گیا۔ نیز گزشتہ انبیاء سے ملاقات ہوئی جن کی بابرکت ارواح اجسام مثالیہ میں حاضر تھیں۔ (بے شک وہی) اللہ بڑا (سننے

والا) بڑا (دیکھنے والا ہے)۔ اس نے آپ کی مناجات کو سنا اور آپ کے تقویٰ و احسان کے بلند حالات کو دیکھا تو آپ کو اس فضیلت کا مستحق سمجھ کر اس سے سرفراز فرمایا۔

**فائدہ:** حدیث میں تفصیل ہے کہ اسی موقع پر بیت المقدس سے پھر آپ کو آسمانوں پر معراج کرائی گئی۔

**ربط:** مسجد اقصی فلسطین کے شہر بیت المقدس میں ہے جو تاریخی طور پر بنی اسرائیل کا مرکز رہا ہے۔ حضرت محمد ﷺ کو بیت المقدس لے جا کر اور واپس مکہ مکرمہ لا کر بنی اسرائیل کو اشارہ دیا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی جو امانت بیت المقدس میں رکھی تھی وہ اب حضرت محمد ﷺ کو دے دی گئی ہے اور اب اگر تم خیر چاہتے ہو تو ان پیغمبر کی پیروی کرو ورنہ پہلے کی طرح شرارتوں پر سزا ملے گی اور مسجد اقصی کے متولی نہ رہو گے۔

وَاٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَجَعَلْنٰهُ هُدًى
لِّبَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ اَلَّا تَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِىْ وَكِيْلًا ۲ ذُرِّيَّةَ مَنْ
حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ؕ اِنَّهٗ كَانَ عَبْدًا شَكُوْرًا ۳ وَقَضَيْنَآ اِلٰى بَنِىْٓ
اِسْرَآءِيْلَ فِى الْكِتٰبِ لَتُفْسِدُنَّ فِى الْاَرْضِ مَرَّتَيْنِ وَلَتَعْلُنَّ
عُلُوًّا كَبِيْرًا ۴ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ اُوْلٰىهُمَا بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ عِبَادًا لَّنَآ
اُولِىْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ فَجَاسُوْا خِلٰلَ الدِّيَارِ ؕ وَكَانَ وَعْدًا مَّفْعُوْلًا ۵
ثُمَّ رَدَدْنَا لَكُمُ الْكَرَّةَ عَلَيْهِمْ وَاَمْدَدْنٰكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَ
جَعَلْنٰكُمْ اَكْثَرَ نَفِيْرًا ۶ اِنْ اَحْسَنْتُمْ اَحْسَنْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ ۟ قف
وَاِنْ اَسَاْتُمْ فَلَهَا ؕ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ لِيَسُوْٓءٗا وُجُوْهَكُمْ
وَلِيَدْخُلُوا الْمَسْجِدَ كَمَا دَخَلُوْهُ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّلِيُتَبِّرُوْا مَا عَلَوْا
تَتْبِيْرًا ۷ عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ يَّرْحَمَكُمْ ۚ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا ۘ وَجَعَلْنَا

جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ حَصِيْرًا ﴿٨﴾ اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَهْدِيْ لِلَّتِيْ
هِيَ اَقْوَمُ وَيُبَشِّرُ الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ اَنَّ
لَهُمْ اَجْرًا كَبِيْرًا ﴿٩﴾ وَّاَنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ اَعْتَدْنَا
لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿١٠﴾ ع

**ترجمہ**: اور دی ہم نے موسیٰ کو کتاب اور بنایا ہم نے اس کو ہدایت بنی اسرائیل کے لئے کہ مت ٹھہراؤ میرے سوا کوئی کارساز، اے اولاد ان لوگوں کی جن کو سوار کیا ہم نے نوح کے ساتھ۔ بے شک وہ تھا بندہ شکر گزار۔ اور طے کیا ہم نے بنی اسرائیل کی طرف کتاب میں کہ تم ضرور فساد کرو گے زمین میں دو مرتبہ اور تم ضرور سرکشی کرو گے سرکشی بڑی۔ پھر جب آیا وعدہ پہلا ان دو میں سے مسلط کئے ہم نے تم پر اپنے بندے سخت لڑائی والے پھر وہ گھس گئے بیچ میں گھروں کے۔ اور تھا وعدہ ہونے والا۔ پھر لوٹا دیا ہم نے تمہارے لئے غلبہ ان پر اور امداد کی ہم نے تمہاری اموال سے اور بیٹوں سے اور بنا دیا ہم نے تم کو کثیر نفری والا۔ اگر بھلائی کرتے ہو تم تو بھلائی کرتے ہو تم اپنی جانوں کے لئے اور اگر برائی کرتے ہو تم تو اپنی جانوں کے لئے۔ پھر جب آیا وعدہ دوسرا (مسلط کئے ہم نے اپنے اور بندے) تا کہ بگاڑ دیں تمہارے چہرے اور تا کہ داخل ہوں مسجد میں جیسا کہ داخل ہوئے اس میں پہلی مرتبہ اور تا کہ برباد کریں جس جگہ پر غلبہ پائیں پوری بربادی۔ شاید کہ تمہارا رب رحم کرے تم پر اور اگر وہی کرو گے تم تو وہی کریں گے ہم اور بنایا ہم نے جہنم کو کافروں کے لئے جیل خانہ۔ بے شک یہ قرآن دکھاتا ہے وہ راہ جو سب سے سیدھی ہے اور خوشخبری دیتا ہے ایمان والوں کو جو کرتے ہیں نیک عمل کہ ان کے لئے ہے اجر بڑا اور یہ کہ جو نہیں ایمان رکھتے آخرت پر تیار کیا ہم نے ان کے لئے عذاب دردناک۔

**تفسیر**: (اور ہم نے موسیٰ) علیہ السلام (کو کتاب دی اور ہم نے اس کو بنی اسرائیل کے لئے) ذریعہ (ہدایت بنایا) جس میں اور ہدایتوں کے ساتھ یہ ہدایت بھی تھی (کہ) تم خالص توحید پر قائم رہو اور (میرے سوا کسی اور کو) اپنا (کارساز مت قرار دو)۔ ہمیشہ اسی پر بھروسہ اور توکل کرو۔ (اے ان لوگوں کی اولاد جن کو ہم نے نوح) علیہ السلام (کے ساتھ) طوفان سے بچانے کے لئے جہاز میں (سوار کیا) یعنی اے بنی اسرائیل تم ان ہی لوگوں کی اولاد ہو تو اللہ نے جو احسان تمہارے بڑوں پر کیا تم اسے

فراموش مت کرو اور اللہ کے احکام پورے کرو۔ دیکھو نوح علیہ السلام جن کی اولاد میں تم ہو (وہ) تو (بلاشبہ شکر گزار بندے تھے) تم کو بھی ان کی راہ پر چلنا چاہئے۔ لیکن بنی اسرائیل نے ہماری نصیحتوں کو بھلا دیا (اور) کتاب الہٰی پر عمل نہ کیا۔ اس وجہ سے (ہم نے) بنی (اسرائیل کی طرف) تقدیر کی (کتاب) لوح محفوظ (میں طے کر دیا تھا کہ) اے بنی اسرائیل تم اپنی نافرمانی کے سبب (زمین میں دوبار ضرور فساد کرو گے اور ضرور بڑی سرکشی کرو گے) اور اس کی پاداش میں تم کو ہر مرتبہ سخت عذاب کا سامنا ہوگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا جس کی تفصیل یہ ہے کہ (پھر جب ان دو میں سے پہلا وعدہ) پورا ہونے کا وقت (آیا تو) 587 قبل مسیح میں (ہم نے) بخت نصر کی سرکردگی میں (اپنے سخت جنگجو بندے تم پر مسلط کر دیئے) جنہوں نے تمہیں شکست دی (پھر وہ) تمہارے شہروں میں (گھروں کے اندر گھس گئے) اور سخت قتل و غارت کی۔ (اور) خدا کا وہ (وعدہ پورا ہونا) ہی (تھا۔ پھر) جب تم نادم و تائب ہوئے تو (ہم نے ان پر تمہارا غلبہ لوٹا دیا اور اموال و زینہ اولاد سے تمہاری مدد کی اور ہم نے تم کو) تعداد اور (نفری میں بہت زیادہ کر دیا) اور ہم کسی کے ساتھ کچھ زیادتی نہیں کرتے بلکہ یہ تو تمہارے اپنے اعمال ہیں جو تمہارے آگے آتے ہیں لہٰذا (اگر تم بھلائی کرتے ہو تو اپنے لئے کرتے ہو) کہ اس کا نفع اور ثواب تمہیں ملتا ہے (اور اگر تم برائی کرتے ہو تو) وہ بھی (اپنے لئے کرتے ہو) کہ اس کا نقصان اور گناہ تمہارے سر پڑتا ہے۔ (پھر جب) تم نے دوبارہ فساد برپا کیا تو ہمارے عذاب کا (دوسرا وعدہ) بھی (آیا) اور ٹائٹس رومی کی قیادت میں (ہم نے اپنے دوسرے) جنگجو (بندے) تم پر (مسلط کئے تاکہ وہ) تمہیں مار مار کر (تمہارے چہرے بگاڑ دیں اور تاکہ وہ مسجد) اقصیٰ (میں داخل ہوں) اور اس کو بے حرمت اور برباد کریں (جیسا کہ) دشمن (اس میں پہلی مرتبہ داخل ہوئے) تھے اور اس کی بے حرمتی کی تھی (اور تاکہ جہاں جہاں وہ غلبہ پائیں سب کچھ تباہ و برباد کر دیں)۔ اس سے بنی اسرائیل کی قوت کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ ہو گیا۔ آگے فرماتے ہیں کہ اس وقت کے بعد اب تمہارے لئے موقع بنا ہے کہ (شاید تمہارا رب تم پر مہربانی کرے) جس کی صورت یہ ہے کہ تم حضرت محمد ﷺ کے تابع ہو جاؤ جو ملت ابراہیمی کی اسماعیلی شاخ سے تو خود ہیں ہی، اب بیت المقدس بلا کر اس ملت کی اسرائیلی شاخ بھی ان کے حوالے کر دی گئی ہے۔ ان کے تابع اور امتی ہو کر تم دوبارہ سلطنت اور غلبہ حاصل کر لو گے۔ (اور اگر تم) پھر (وہی) شرارت اور فساد (کرو گے تو ہم بھی) تمہارے ساتھ دنیا میں سزا اور عذاب کا (وہی) معاملہ (کریں گے اور) آخرت میں (ہم نے کافروں کے لئے جہنم کو جیلخانہ بنایا ہے) پھر اس میں قید ہو گے۔ (اور بلاشبہ ان ہی رسول کو ہم نے (یہ قرآن) دیا ہے جو ساری دنیا کو (سب سے زیادہ سیدھی) سچی اور مضبوط (راہ دکھاتا ہے) لہٰذا اس کی دکھائی ہوئی راہ پر چلو۔ (اور) پھر (جو لوگ) پورے طور پر اس کی راہ پر چلتے ہیں

یعنی جو دل سے (ایمان رکھتے ہیں اور جو) اعضاء و جوارح سے (نیک عمل کرتے ہیں یہ) قرآن (ان کو خوشخبری دیتا ہے کہ ان کے لئے بڑا اجر ہے اور جو) اس کی راہ پر نہیں چلتے کہ نہ قرآن کو مانتے ہیں اور نہ محمد ﷺ کو رسول مانتے ہیں وہ گویا ایمان ہی نہیں رکھتے نہ خدا پر، نہ رسولوں پر اور نہ آخرت پر۔ اور جو خدا، رسالت اور (آخرت) میں سے کسی ایک (پر ایمان نہیں رکھتے تو) ان کے بارے میں قرآن بتاتا ہے کہ (ہم نے ان کے لئے دردناک عذاب تیار کیا ہے)۔

**ربط**: اوپر بتایا کہ قرآن لوگوں کو سب سے بڑی بھلائی کی طرف بلاتا ہے، بڑے اجر کی بشارت سناتا ہے اور برائی کے مہلک نتائج سے ڈراتا ہے لیکن کافر کا حال یہ ہے کہ وہ برائی کی طرف لپکتا ہے اور نتائج سے بے پروا ہو کر عذاب کی جلدی مچانے لگتا ہے۔ اس پر فرماتے ہیں کہ جلدی مچانے کا فائدہ نہیں کیونکہ خدا کے یہاں ہر چیز کا خواہ خیر ہو یا شر ہو ایک وقت اور اندازہ مقرر ہے۔ جب وہ وقت آئے گا تو سب حساب ہو جائے گا۔

وَيَدْعُ الْإِنْسَانُ بِالشَّرِّ دُعَآءَهُ بِالْخَيْرِ ؕ
وَكَانَ الْإِنْسَانُ عَجُولًا ﴿۱۱﴾ وَجَعَلْنَا الَّيْلَ وَالنَّهَارَ اٰيَتَيْنِ
فَمَحَوْنَآ اٰيَةَ الَّيْلِ وَجَعَلْنَآ اٰيَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً لِّتَبْتَغُوا فَضْلًا
مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلِتَعْلَمُوا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ ؕ وَكُلَّ شَيْءٍ
فَصَّلْنٰهُ تَفْصِيْلًا ﴿۱۲﴾ وَكُلَّ اِنْسَانٍ اَلْزَمْنٰهُ طٰٓئِرَهٗ فِيْ عُنُقِهٖ ؕ
وَنُخْرِجُ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ كِتٰبًا يَّلْقٰىهُ مَنْشُوْرًا ﴿۱۳﴾ اِقْرَاْ كِتٰبَكَ ؕ
كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا ﴿۱۴﴾ مَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا
يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ؕ وَلَا تَزِرُ
وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ؕ وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا ﴿۱۵﴾

**ترجمہ**: انسان طلب کرتا ہے شر کو مثل اس کے طلب کرنے کے خیر کو اور ہے انسان جلد باز۔ اور بنایا ہم نے رات کو اور دن کو دو نشانیاں۔ تو مٹا دیتے ہیں ہم رات کی نشانی کو اور بنا

دیتے ہیں ہم دن کی نشانی کو روشن تاکہ تم تلاش کرو فضل اپنے رب کا اور تاکہ تم جان لو گنتی سالوں کی اور (جان لو) حساب کو۔ اور ہر چیز کو بیان کیا ہم نے خوب تفصیل سے۔ اور ہر آدمی کے ساتھ لگا دی ہم نے اس کی نحوست اس کی گردن میں۔ اور نکالیں گے ہم اس کے لئے قیامت کے دن ایک کتاب پائے گا اس کو کھلی ہوئی۔ تو پڑھ اپنی کتاب۔ کافی ہے تیرا نفس آج تجھ پر حساب لینے والا۔ جو شخص راہ پر چلتا ہے تو محض راہ پر چلتا ہے اپنے لئے اور جو بھٹکتا ہے تو محض بھٹکتا ہے (اپنے) نفس کے نقصان پر۔ اور نہیں بوجھ اٹھائے گا کوئی بوجھ اٹھانے والا بوجھ دوسرے کا اور نہیں ہیں ہم عذاب دینے والے یہاں تک کہ ہم بھیجیں کسی رسول کو۔

**تفسیر**: بعض (انسان) یعنی کافر (شر) اور عذاب (کو) اسی طرح جلدی مچا کر (طلب کرتا ہے) اور تقاضہ کرتا ہے (جس طرح اس کی خیر کی طلب میں ہوتا ہے اور) وجہ یہ ہے کہ (آدمی جلد باز ہے) برائی کے نتائج پر غور نہیں کرتا۔ جو بات کسی وقت سامنے آئی فوراً کہہ بیٹھتا ہے اور جس کام کا خیال دل میں آیا اس کو کر گزرتا ہے۔ آگے فرماتے ہیں کہ خوب سمجھ لو کہ جلدی مچانے کا کوئی فائدہ نہیں کیونکہ ہمارے یہاں ہر چیز کا خواہ وہ خیر ہو یا شر ہو ایک وقت اور اندازہ مقرر ہے۔ (اور) لوگوں کے وقت جاننے کے لئے (ہم نے رات اور دن کو) اپنی قدرت کی (دو نشانیاں بنایا) ہے جن میں کچھ (اور) بھی فائدے ہیں مثلاً یہ کہ (ہم نے رات کی نشانی کو) دھندلا اور (مٹا ہوا بنایا) کہ چاند کی روشنی ہو بھی تو وہ سورج کے مقابلہ میں بہت دھیمی اور دھندلی ہوتی ہے۔ یہ بات آدمی کی نیند کے لئے راحت بخش ہے (اور دن کی نشانی کو ہم نے روشن بنایا تاکہ) دن میں (اپنے رب کا فضل) و رزق (تلاش کرو اور تاکہ) رات و دن کی آمد و رفت سے مہینوں اور (سالوں کا شمار کرو اور) دوسرے چھوٹے (حساب معلوم کر لو اور ہم نے) لوح محفوظ میں (ہر چیز) کے وقت (کو خوب تفصیل سے بیان کیا) ہے لہٰذا اس میں لکھا ہے کہ عذاب دنیا میں ہوگا یا آخرت میں یا دونوں جگہ اور پھر یہ کہ کب ہوگا، کتنا ہوگا اور کس کیفیت کا ہوگا۔ اور یہ خیال کرنا کہ ایک انسانی زندگی کے بے انتہا اعمال ہوتے ہیں جن کا حساب رکھنا دشوار ہے تو تمام انسانوں کے اعمال کا حساب رکھنا تو امکان سے ہی خارج ہے (اور) یوں قیامت کا کچھ حساب کتاب نہ ہوگا تو یہ خیال کرنا صحیح نہیں کیونکہ ہم ہر انسان کے اعمال کو دو طریقوں سے محفوظ کرتے ہیں۔ ایک یہ کہ (ہم نے ہر انسان کا عمل) نیک ہو یا بد (اس کے گلے کا ہار بنا رکھا ہے) یعنی اس کے عمل کو اس کے ساتھ چمٹا رکھا ہے۔ قیامت کے دن وہ نظر آئیں گے۔ اور دوسرے یہ کہ ہم نے اپنے فرشتوں یعنی کراماً کاتبین کے ذریعہ ہر شخص کا نامہ اعمال تیار کر رکھا ہے (اور قیامت کے دن ہم) اس کا وہ (نامہ اعمال اس) کے دیکھنے (کے لئے) اس کے سامنے کر دیں گے (جس کو وہ کھلا ہوا پائے گا) اور اس

سے کہا جائے گا کہ (اپنا نامہ اعمال خود پڑھ لے۔ آج تو خود اپنا محاسب کافی ہے)۔ اور جب یہ معلوم ہو گیا کہ قیامت کے دن اپنا کیا دھرا سامنے آئے گا تو سوچ لو کہ (جو کوئی) دنیا میں (راہ) ہدایت (پر چلتا ہے تو وہ اپنے) نفع کے (لئے چلتا ہے اور جو) راہ ہدایت سے (بھٹکتا ہے تو وہ اپنے ہی نقصان کے لئے بھٹکتا ہے) کیونکہ یہ ہمارا قانون ہے کہ (کوئی شخص کسی دوسرے کے گناہ کا بوجھ نہ اٹھائے گا اور) دنیا و آخرت میں جو کچھ سزا اور عقوبت ہوتی ہے اس کے بارے میں بھی ہمارا ضابطہ ہے کہ (ہم اس وقت تک سزا نہیں دیتے جب تک کسی رسول کو) ہدایت کے لئے نہیں (بھیج لیتے) تاکہ لوگوں کو بے خبر اور غافل نہ رہنے دیں۔ رسول ان باتوں کی توثیق اور تشریح کرتے ہیں جو آدمی محض عقل وفطرت کی رہنمائی سے سمجھ سکتا ہے مثلاً اللہ تعالیٰ کا وجود اور اس کی توحید اور جو باتیں محض عقل سے معلوم نہیں ہوسکتیں ان کو وحی اور الہام کی رہنمائی سے بتاتے ہیں پھر خواہ رسول کی دعوت امت کو براہ راست پہنچی ہو یا بالواسطہ پہنچی ہو۔

**ربط**: اوپر یہ ضابطہ ذکر ہوا کہ اللہ تعالیٰ اس وقت تک کسی قوم کو عذاب نہیں دیتے جب تک اس کو بالواسطہ یا بلاواسطہ رسول کی دعوت نہ پہنچ جائے۔ اور جب لوگ آگاہی کے باوجود جان بوجھ کر خدائی پیغام کو رد کر دیتے ہیں اور مخالفت میں جری ہو جاتے ہیں تب ان پر اللہ کا عذاب آتا ہے اور ایسا بہت سی قوموں کے ساتھ ہوا ہے۔ تو اے مشرکین مکہ تمہارے پاس بھی ہمارے رسول ہمارا پیغام لے کر آ گئے ہیں۔ اگر تم نافرمانی ہی میں لگے رہو گے تو اس انجام کو سامنے رکھو۔

وَإِذَآ أَرَدْنَآ أَن نُّهْلِكَ قَرْيَةً أَمَرْنَا مُتْرَفِيهَا فَفَسَقُوا فِيهَا فَحَقَّ عَلَيْهَا ٱلْقَوْلُ فَدَمَّرْنَٰهَا تَدْمِيرًا ﴿١٦﴾ وَكَمْ أَهْلَكْنَا مِنَ ٱلْقُرُونِ مِنۢ بَعْدِ نُوحٍ ۗ وَكَفَىٰ بِرَبِّكَ بِذُنُوبِ عِبَادِهِۦ خَبِيرًۢا بَصِيرًا ﴿١٧﴾

**ترجمہ**: اور جب ارادہ کرتے ہیں ہم کہ ہلاک کریں کسی بستی کو تو حکم دیتے ہیں ہم اس کے خوش عیش لوگوں کو پھر وہ نافرمانی کرتے ہیں اس میں تو ثابت ہو جاتا ہے اس (بستی والوں) پر قول پھر تباہ کر دیتے ہیں ہم اس کو برباد کر کے۔ اور کتنی ہی ہلاک کیں ہم نے امتیں نوح کے بعد اور کافی ہے تیرا رب اپنے بندوں کے گناہوں کو جاننے والا دیکھنے والا۔

**تفسیر**: (اور جب ہم کسی بستی) والوں (کو) ان کی بداعمالیوں کی وجہ سے (ہلاک کرنے کا ارادہ کرتے ہیں) اور وہ ہم اس وقت کرتے ہیں جب رسول کی دعوت اور ہمارے احکام پہنچ جانے کے

باوجود لوگ کفر پر اصرار کرتے ہیں اور ماننے کے لئے تیارنہیں ہوتے۔ (تو ہم اس) بستی والوں کو خصوصاً اس (کے خوش عیش لوگوں کو) اپنا یہ تکوینی (حکم دیتے ہیں) کہ تم خوب دل کھول کر اپنے ارمان پورے کر لو۔ (اس پر وہ اس) بستی (میں) خوب (نافرمانیوں میں لگ جاتے ہیں یہاں تک کہ اس) بستی والوں (کے بارے میں) ہمارا (قول ثابت ہو جاتا ہے) اور حجت پوری ہو جاتی ہے تو (پھر ہم اس) بستی (کو) اس کے رہنے والوں سمیت (تباہ و برباد کر دیتے ہیں۔ اور) عذاب کا یہ سلسلہ نوح علیہ السلام کے وقت سے شروع ہوا ہے کیونکہ آدم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام کے درمیان عرصہ میں سب آدمی اسلام پر رہے۔ پھر شرک و بت پرستی شروع ہوئی۔ نوح علیہ السلام ان کی اصلاح کے لئے بھیجے گئے۔ انہوں نے سینکڑوں برس سمجھایا لیکن لوگ نہ مانے۔ آخر سب ہلاک کئے گئے۔ پھر (نوح) علیہ السلام (کے بعد بھی ہم نے بہت سی امتوں کو) ان کے کفر و سرکشی کی سزا میں (ہلاک کیا)۔ اور ہم کسی کو بے قصور نہیں پکڑتے بلکہ اس کے جرائم پر پکڑتے ہیں جن کو ہم خود دیکھتے ہیں اور جانتے ہیں۔ (اور آپ کا رب کافی ہے اپنے بندوں کے گناہوں کو جاننے والا دیکھنے والا)۔

**ربط:** اوپر دنیوی عذاب کا اور اس کے بارے میں ضابطہ کا ذکر ہوا۔ آگے آخرت کے انجام کا ضابطہ ذکر کرتے ہیں۔

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ عَجَّلْنَا لَهٗ فِيْهَا مَا نَشَآءُ
لِمَنْ نُّرِيْدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهٗ جَهَنَّمَ ۚ يَصْلٰهَا مَذْمُوْمًا
مَّدْحُوْرًا ﴿۱۸﴾ وَمَنْ اَرَادَ الْاٰخِرَةَ وَسَعٰى لَهَا سَعْيَهَا وَهُوَ
مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ كَانَ سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿۱۹﴾ كُلًّا نُّمِدُّ هٰٓؤُلَآءِ
وَهٰٓؤُلَآءِ مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ ؕ وَمَا كَانَ عَطَآءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا ﴿۲۰﴾
اُنْظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ وَلَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ
دَرَجٰتٍ وَّاَكْبَرُ تَفْضِيْلًا ﴿۲۱﴾

**ترجمہ:** جو کوئی چاہتا ہے دنیا کو تو دنیا کا سامان دیتے ہیں ہم اس کو اس (دنیا) میں جتنا ہم چاہتے ہیں جس کے لئے ہم چاہتے ہیں پھر کر دیتے ہیں ہم اس کے لئے جہنم۔ داخل ہو

گا وہ اس میں مذمت کیا ہوا دھکیلا ہوا۔ اور جس نے ارادہ کیا آخرت کا اور محنت کی اس کے لئے اس کی محنت اس شرط سے کہ وہ مومن ہے تو یہ لوگ ہیں کہ جن کی محنت مقبول ہوگی۔ ہر ایک کی ہم امداد کرتے ہیں ان کی (بھی) اور ان کی (بھی) تیرے رب کی عطا سے اور نہیں ہے تیرے رب کی عطا روکی ہوئی۔ دیکھ کیسے فضیلت دی ہم نے ان کے بعض کو بعض پر۔ اور آخرت بہت بڑی ہے درجوں کے اعتبار سے اور بہت بڑی ہے فضیلت کے اعتبار سے۔

**تفسیر**: (جو کوئی) محض (دنیا) کا سامان (چاہتا ہے) اور اس کی ساری بھاگ دوڑ اسی کے لئے ہے (تو ہم اس دنیا میں جس کو چاہتے ہیں اور جس قدر چاہتے ہیں) اپنی حکمت و مصلحت کے موافق اس کو (دنیا کا سامان دیتے ہیں پھر) آخرت کے لئے چونکہ اس نے کچھ کیا ہی نہیں اس لئے آخرت میں (ہم اس کے لئے جہنم) طے (کر دیتے ہیں جس میں وہ اس حال میں داخل ہوگا کہ) اس کی (مذمت کی جا رہی ہوگی) اور وہ جہنم کی طرف (دھکیلا جا رہا ہوگا۔ اور جو شخص آخرت کا ارادہ کرے اور اس کے لئے وہ محنت کرے) جو واقعی (آخرت کی محنت ہے اور وہ) بھی اس شرط کے ساتھ کہ وہ شخص صحیح (ایمان والا ہو تو یہ لوگ ہیں کہ جن کی محنت مقبول ہوگی)۔ پھر طالب دنیا کے ہوں یا آخرت کے (ہم تو ان کی بھی اور ان کی بھی آپ کے رب کی) یعنی اپنی (عطا سے) سب کی دنیوی (مدد کرتے ہیں)۔ محض کفر و نافرمانی کی وجہ سے دنیا میں (آپ کے رب کی عطا روکی نہیں جاتی) چنانچہ (آپ دیکھ لیجئے کہ ہم نے) ایمان و کفر کا لحاظ کئے بغیر (بعض کو بعض پر) دنیوی عطا میں (فوقیت دی ہے حتیٰ کہ اکثر کفار کو اکثر مومنین کے مقابلہ میں دنیوی نعمتیں زیادہ حاصل ہیں (البتہ آخرت) جو (درجوں کے اعتبار سے) بھی (بہت بڑی ہے اور فضیلت کے اعتبار سے) بھی (بہت بڑی ہے) وہ صرف ایمان والوں کے لئے خاص ہے۔

**ربط**: اوپر ذکر ہوا کہ آخرت کے طالب کو آخرت کی محنت کرنی ہوگی۔ اگلی آیتوں میں آخرت کی محنت کا طریقہ بتاتے ہیں یہ محنت مندرجہ ذیل امور پر مشتمل ہے۔

## 1- شرک سے اجتناب

لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَقْعُدَ مَذْمُوْمًا مَّخْذُوْلًا ﴿۲۲﴾ ع

**ترجمہ**: مت ٹھہرا اللہ کے ساتھ معبود دوسرا کہ تو بیٹھ رہے گا مذمت کیا ہوا چھوڑا ہوا۔

**تفسیر**: (تم) کوئی (اور معبود) تجویز کر کے اس کو (اللہ کے ساتھ) شریک (مت ٹھہراؤ) کیوں (کہ) ایک تو شرک ایسی ظاہر البطلان چیز ہے جس کے اختیار کرنے پر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتوں بلکہ دنیا کے ہر عقلمند کے نزدیک (تم مذموم ٹھہرو گے)۔ اور دوسرے جو لوگ خدا کو چھوڑ کر غیر اللہ کے سامنے

جھکتے ہیں خدا تعالیٰ حقیقی نصرت و برکت کا دروازہ ان پر بند کر کے ان کو کمزوری و بے کسی کی حالت میں چھوڑ دیتا ہے چنانچہ جب تم بھی غیر اللہ کے آگے جھکو گے تو سخت کٹھن وقت میں مثلاً قیامت کے دن جب کہ تمہیں امداد کی بڑی ضرورت ہوگی تم بے یار و مددگار (چھوڑے ہوئے ہوگے)۔

2- والدین سے حسن سلوک

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْۤا اِلَّاۤ اِيَّاهُ وَ
بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ؕ اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَاۤ اَوْ
كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَاۤ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا
كَرِيْمًا ﴿۲۳﴾ وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ
رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ﴿۲۴﴾ؕ رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَا فِيْ نُفُوْسِكُمْ ؕ
اِنْ تَكُوْنُوْا صٰلِحِيْنَ فَاِنَّهٗ كَانَ لِلْاَوَّابِيْنَ غَفُوْرًا ﴿۲۵﴾

**ترجمہ**: اور حکم کر چکا تیرا رب کہ مت عبادت کرو مگر اسی کی اور والدین کے ساتھ بھلائی کرو۔ اگر پہنچ جائے تیرے سامنے بڑھاپے کو ان میں سے ایک یا دونوں تو مت کہہ ان کو ہوں اور نہ جھڑک ان کو اور کہہ ان سے بات ادب کی۔ اور جھکا دے ان کے لئے عاجزی کا کندھا رحمت سے اور کہہ اے میرے رب تو رحم کر ان دونوں پر جیسے پالا انہوں نے مجھ کو چھوٹا سا۔ تمہارا رب خوب جانتا ہے جو تمہارے دلوں میں ہے۔ اگر تم ہو گے نیک تو وہ ہے رجوع کرنے والوں کے لئے بخشنے والا۔

**تفسیر**: بچہ کو حقیقت میں وجود تو اللہ تعالیٰ عطا فرماتے ہیں لیکن والدین اس کے وجود کا ظاہری ذریعہ ہیں۔ اس لئے دیگر کئی مقامات کی طرح اللہ تعالیٰ اس مقام میں بھی اپنے حق کے ساتھ والدین کے حق کا ذکر اس طرح سے کرتے ہیں کہ (آپ کا رب یہ حکم کر چکا کہ تم) اللہ کا حق اس طرح ادا کرو کہ (اس کے سوا کسی اور کی عبادت مت کرو اور والدین) کا حق اس طرح ادا کرو کہ ان (کے ساتھ بھلائی کرو) جو یہ ہے کہ زندگی میں ان کی جان و مال سے خدمت اور دل سے تعظیم و محبت کرو۔ پھر (اگر ان میں سے کوئی ایک یا دونوں تمہارے سامنے بڑھاپے کو پہنچ جائیں) جس کی وجہ سے تمہاری خدمت کے محتاج ہو جائیں اور طبعی طور پر تم کو ان کی خدمت بوجھل معلوم ہو تو تب بھی ان کی خدمت کرو اور ان کا

ادب واحترام کرتے رہو اور (ان کو) غصہ اور جھنجلاہٹ میں (نہ) کبھی اپنی زبان سے (ہوں کہو اور نہ ان کو جھڑکو اور ان سے) خوب (ادب والی بات) وگفتگو (کرو اور ان کے سامنے رحمت) وشفقت کی کیفیت کے (ساتھ عاجزی کا کندھا جھکائے رکھو) یعنی ان کے ساتھ خوب انکساری اور ادب کا معاملہ کرتے رہو (اور) ان کے حق میں یوں (دعا کرتے رہو کہ اے میرے رب) ایک وقت تھا کہ انہوں نے مجھے پالا پوسا اور میری پرورش کرنے میں اپنا خون پسینہ ایک کیا اور میری ہر راحت و بھلائی کی فکر کی اور ہر آفت سے مجھے بچانے کی کوشش کی۔ آج ان پر ضعیفی کا دور آیا ہے۔ جو کچھ میری قدرت میں ہے ان کی خدمت و تعظیم کرتا ہوں لیکن پورا حق ادا نہیں کر سکتا اس لئے اے میرے رب میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ (جیسے جب میں چھوٹا سا تھا انہوں نے مجھے پالا آپ) ان کے اس بڑھاپے میں اور ان کی موت کے بعد (ان پر) نظر (رحمت فرمائیے)۔ اور والدین کی تعظیم اور ان کے سامنے تواضع دل سے ہونی چاہئے کیونکہ (تمہارا رب تمہارے دلوں کی باتوں کو خوب جانتا ہے۔ اگر) ان کی خدمت و تعظیم میں (تم) فی الواقع دل سے (نیک ہو گے) پھر کسی وقت تنگ دلی سے یا غلطی سے ان کی شان میں کوئی کوتاہی کر بیٹھو پھر توبہ اور رجوع کرو (تو اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والوں کو بخشنے والا ہے)۔

3- مال نیک کاموں میں خرچ کرے اور فضول خرچی نہ کرے

وَاٰتِ
ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ﴿٢٦﴾
اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ ؕ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ
لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ﴿٢٧﴾ وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَآءَ رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ
تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ﴿٢٨﴾ وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً
اِلٰى عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا مَّحْسُوْرًا ﴿٢٩﴾
اِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ
خَبِيْرًا بَصِيْرًا ﴿٣٠﴾

**ترجمہ:** اور دے قرابت والے کو اس کا حق اور مسکین کو اور مسافر کو اور مت کر فضول خرچی۔ بے شک فضول خرچی کرنے والے ہیں شیطانوں کے بھائی) اور ہے شیطان اپنے رب کا ناشکرا۔ اور اگر تو اعراض کرے ان (مذکورہ حقداروں) سے رحمت کے انتظار میں کہ اپنے رب کی طرف سے تو امید کرتا ہے جس کی تو کہہ ان سے بات نرمی والی۔ اور مت کر تو اپنے ہاتھ کو بندھا ہوا اپنی گردن کے ساتھ اور نہ کھول دے اس کو بالکل کھول دینا پھر تو بیٹھا رہے ملامت کیا ہوا اور تہی دست۔ بے شک تیرا رب کھولتا ہے رزق کو جس کے لئے چاہتا ہے اور تنگ کرتا ہے (جس کے لئے چاہتا ہے)۔ بے شک وہ ہے اپنے بندوں کو جاننے والا دیکھنے والا۔

**تفسیر:** اللہ تعالیٰ مال اس لئے دیتے ہیں کہ آدمی اپنی ضروریات پوری کر کے اپنے مقصد حیات یعنی عبادت کے لئے دلجمعی حاصل کرے اور نیک کاموں میں خرچ کر کے آخرت کا ثواب حاصل کرے۔ ان کاموں میں خرچ کرنے میں مال کا شکر اور اس کی قدر دانی ہے۔ اگر ان کے بجائے کوئی اللہ کے دیئے ہوئے مال کو گناہوں کے کاموں میں یا فضول بے فائدہ کاموں میں خرچ کرے یا جائز و مباح کام میں خرچ کرے لیکن اتنا زیادہ خرچ کر ڈالے کہ بعد میں اس کی وجہ سے یا تو دوسروں کے حقوق ادا نہ کر سکے یا حرام کا ارتکاب کرنا پڑے تو یہ سب فضول خرچی ہے اور اس مال کی ناقدری و ناشکری ہے۔ اس لئے فرماتے ہیں کہ اللہ کے دیئے ہوئے مال کی قدر کرو اور اس سے (قرابت دار کے مالی حقوق ادا کرو اور مسکین اور مسافر کی خبر گیری رکھو اور) اس مال کی ناقدری کر کے (فضول خرچی مت کرو) کیونکہ (فضول خرچی کرنے والے تو شیطانوں کے بھائی) یعنی ان کے مشابہ (ہیں۔ اور) وہ اس طرح کہ (شیطان اپنے رب کا بڑا ناشکرا) اور ناقدرا (ہے) کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو عقل کی دولت دی مگر اس نے اس کو اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری پر استقامت میں خرچ کرنے کے بجائے اللہ کی نافرمانی میں خرچ کیا۔ اسی طرح فضول خرچی کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ نے مال کی نعمت دی مگر وہ بھی اس کو نافرمانی کے کاموں میں خرچ کرتے ہیں۔ اور پھر نیک کاموں میں خرچ کرنے میں دو باتوں کا اہتمام رکھو۔ ایک یہ کہ (اگر) کسی وقت تمہارے پاس ضرورتمندوں کے دینے کو نہ ہو اور اس لئے (تم) کو اس رزق کی رحمت کے انتظار میں جس کی اپنے رب کی طرف سے توقع ہو) اس کے نہ آنے تک ان سے (اعراض کرنا پڑے تو) یہ خیال رکھو کہ (ان سے نرمی کی بات کرنا) مثلاً یوں کہنا کہ جب خدا ہم کو دے گا تو انشاء اللہ ہم تمہاری خدمت کریں گے۔ سختی اور بداخلاقی سے جواب مت دینا۔ اور دوسرے یہ کہ خرچ کرنے میں میانہ روی اختیار کرو۔ (نہ اپنا ہاتھ) اس قدر کھینچو کہ اس کو گویا (گردن سے لگا کر باندھو اور نہ) طاقت سے بڑھ کر خرچ کرنے میں (ہاتھ بالکل ہی کھول دو) کیوں (کہ) پہلی صورت میں (تم ملامت خوردہ) ہو جاؤ گے کہ

لوگوں کے نزدیک بھی اور شریعت کے نزدیک بھی کنجوس اور بخیل کہلاؤ گے اور دوسری صورت میں (تہی دست ہوکر بیٹھے) بھیک مانگتے (رہو گے)۔ اور یہ بھی سمجھ لو کہ تمہارے ہاتھ روکنے سے تم غنی اور دوسرا فقیر نہیں ہو جاتا، نہ تمہاری سخاوت سے وہ غنی اور تم فقیر بن سکتے ہو۔ فقیر و غنی بنانا تو اللہ کے قبضہ میں ہے اور (آپ کا رب) ہی (جس کے لئے) چاہتا ہے روزی کو کشادہ کرتا ہے اور) جس کے لئے چاہتا ہے (تنگ کرتا ہے) کیونکہ (وہ اپنے بندوں) کے حالات کو (خوب جاننے والا دیکھنے والا ہے) اور وہ ہر ایک بندے کے ظاہری و باطنی احوال اور مصلحتوں سے واقف ہے اسی کے موافق معاملہ کرتا ہے۔ ایک حدیث قدسی میں ہے کہ میرے بعض بندے وہ ہیں جن کی حالت کی درستگی فقیر رہنے میں ہے اگر میں اس کو غنی کر دیتا تو اس کا دین تباہ ہو جاتا۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے بعض کو غنی بنایا کہ اگر ان کو فقیر بنایا جاتا تو وہ دین پر قائم نہ رہ سکتے۔ اسی طرح بعض بدبختوں اور کافروں کو خوب مال دیا جاتا ہے تو عارضی ڈھیل کے طور پر دیا جاتا ہے۔

4- مفلسی کے ڈر سے اولاد کو قتل نہ کرو

وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ ۭ نَحْنُ نَرْزُقُهُمْ وَاِيَّاكُمْ ۭ اِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْاً كَبِيْرًا ﴿۳۱﴾

**ترجمہ**: اور مت قتل کرو اپنی اولاد کو مفلسی کے خوف سے۔ ہم روزی دیتے ہیں ان کو بھی اور تم کو بھی۔ بے شک ان کا قتل ہے بڑی خطا۔

**تفسیر**: (اور اپنی اولاد کو مفلسی کے خوف سے) اور اس ڈر سے کہ ہم ان کا خرچ کہاں سے لائیں گے قتل مت کرو کیونکہ (روزی) تو صرف (ہم دیتے ہیں ان کو بھی اور تم کو بھی)۔ آخر تم بھی تو کسی وقت بچے تھے خدا تمہیں مسلسل روزی دیتا رہا تو اب اس دور کے بچوں کو کیوں نہیں دے سکتا۔ (بلاشبہ ان کا قتل بڑی خطا ہے) کیونکہ یہ حرکت ایک تو نسل انسانی کو ختم کرنے کا سبب ہے اور دوسرے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ایسا کرنے والے کو اللہ تعالیٰ کے رازق ہونے پر اعتماد نہیں ہے۔

5- زنا سے بچو

وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰٓى اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً ۭ وَسَاۗءَ سَبِيْلًا ﴿۳۲﴾

**ترجمہ**: اور مت قریب ہو زنا کے وہ ہے بے حیائی اور بری راہ ہے۔

**تفسیر:** (اور زنا) کرنا تو کجا اس (کے قریب بھی مت ہو) یعنی اس کے مبادی ومقدمات سے بھی بچو کیونکہ (وہ) بذات خود بھی (بڑی بے حیائی ہے اور) مفاسد کے اعتبار سے بھی (بری راہ ہے) کہ اس سے انساب میں گڑ بڑ ہوتی ہے اور بہت سے جھگڑے کھڑے ہوتے ہیں۔

6- ناحق قتل سے بچو

وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ وَمَنْ قُتِلَ مَظْلُوْمًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطٰنًا فَلَا يُسْرِفْ فِّي الْقَتْلِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ مَنْصُوْرًا ﴿۳۳﴾

**ترجمہ:** اور مت قتل کرو اس جان کو جس کو حرام کیا اللہ نے مگر حق پر۔ اور جو قتل کیا جائے ظلم سے تو بنایا ہے ہم نے اس کے وارث کے لئے زور سو نہ نکلے حد سے قتل کرنے میں۔ وہ ہے مدد کیا ہوا۔

**تفسیر:** (اور جس) شخص کی (جان) کے قتل کرنے (کو اللہ تعالیٰ نے حرام کیا ہے اس کو قتل مت کرو) ہاں (مگر حق پر) قتل کرنا درست ہے جس کی تین صورتیں ہیں یعنی ناحق قتل کرنے والے قاتل کو اور محصن زانی کو اور مرتد کو۔ (اور جو) شخص (ناحق قتل کیا جائے تو ہم نے اس کے وارث کو زور) اور اختیار (دیا ہے) کہ وہ حکومت سے کہہ کر قصاص لے سکتا ہے (سو) اس کو بھی چاہیے کہ قصاص میں (قتل کرنے میں حد سے نہ نکلے) کہ مثلاً قاتل کی جگہ غیر قاتل سے قصاص لے یا قاتل کے ساتھ دوسرے بے گناہوں کو بھی شامل کرلے یا قاتل کو قتل کرنے کے بعد اس کے ناک کان وغیرہ کاٹنے لگنے اور مثلہ کرنے لگے۔ اور اس بات کو یاد رکھے کہ اللہ کی طرف سے (اس کی مدد کی گئی ہے) کہ اس کو بدلہ لینے کا حق دیا اور حکام کو اس کا حق دلوانے کا حکم دیا لہٰذا حق لینے میں اللہ کی بتائی ہوئی حدود سے باہر نہ نکلے۔

7- یتیم کا مال مت کھاؤ

وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۪

**ترجمہ:** اور مت پاس جاؤ یتیم کے مال کے مگر اس طریقے سے جو بہتر ہے یہاں تک کہ وہ پہنچ جائے اپنی جوانی کو۔

**تفسیر:** (اور یتیم کے مال کے پاس مت جاؤ) یعنی اس کو ہاتھ نہ لگاؤ (مگر اس طریقے سے

جو) یتیم کے لئے (بہتر ہو) کہ اس میں یتیم کے مال کی حفاظت ونگہداشت اور خیر خواہی مقصود ہو۔ (یہاں تک کہ) جب (وہ) یتیم (اپنی جوانی کو پہنچ جائے) اور اپنے نفع نقصان کو سمجھنے لگے تو پھر مال اس کے حوالہ کردو۔

8- ایفائے عہد کرو

وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ ۚ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْـُٔوْلًا ﴿۳۴﴾

**ترجمہ**: اور پورا کرو عہد کو بے شک عہد ہے مسئول۔

**تفسیر**: (اور) اپنے سب جائز (عہد کو پورا کرو) خواہ وہ اللہ سے کئے ہوں یا بندوں سے کیونکہ ایسے (عہد کے بارے میں بلاشبہ) قیامت کے دن (سوال ہوگا) کہ پورا کیا تھا یا نہیں۔

9- ناپ تول کو پورا کرو

وَاَوْفُوا الْكَيْلَ اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ﴿۳۵﴾

**ترجمہ**: اور پورا کرو ناپ کو جب تم ناپو اور تولو سیدھی ترازو سے۔ یہ بہتر ہے اور اچھی ہے باعتبار انجام کے۔

**تفسیر**: (اور) چونکہ ناپ تول میں کمی کرنے سے معاملات کا نظام بگڑتا ہے اس لئے ناپنے کی چیزوں کو (جب تم ناپ کردو تو پورا ناپو) اور تولنے کی چیزوں کو سیدھی (اور صحیح ترازو سے تولو۔ یہ) بات بذات خود بھی (بہتر ہے اور انجام کے اعتبار سے بھی اچھی ہے) کیونکہ پورا حق دینے والے کو عام طور سے پسند کیا جاتا ہے اور اللہ اس کی تجارت کو خوب چلاتا ہے اور اللہ کی فرمانبرداری کی نیت سے ہو تو ثواب بھی ملتا ہے۔

10- بے تحقیق بات کے پیچھے مت لگو

وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۭ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰۗىِٕكَ كَانَ عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا ﴿۳۶﴾

**ترجمہ**: اور مت پیچھے پڑ اس بات کے نہیں ہے تجھے جس کا علم۔ بے شک کان اور آنکھ اور دل ان سب کی ہو گی اس سے پوچھ۔

**تفسیر**: (اور جس بات کا تمہیں علم) اور تحقیق (نہ ہو اس کے پیچھے مت پڑو) یعنی نہ اس کو زبان سے کہو اور نہ اس کی اندھا دھند پیروی کرو بلکہ کان، آنکھ اور دل و دماغ سے کام لے کر پہلے تحقیق کرو پھر بات کہو یا عمل کرو۔ اس میں جھوٹی شہادت دینا، غلط تہمتیں لگانا، غیر تحقیقی باتیں سن کر کسی کے درپے آزار ہونا یا بغض و عداوت قائم کرنا، باپ دادا کی تقلید یا رسم و رواج کی پابندی میں شریعت کی مخالف باتوں کی حمایت کرنا، غلط مسئلے بتانا اور غلط عقیدے اختیار کرنا وغیرہ سب داخل ہیں۔ یاد رکھنا چاہئے کہ قیامت کے دن (کان اور آنکھ اور دل) و دماغ (ان سب) ہی قوتوں (کے بارے میں یقیناً پوچھ ہو گی)۔

ii- زمین میں اکڑ کر مت چلو

وَلَا تَمْشِ
فِي الْأَرْضِ مَرَحًا ۖ إِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْأَرْضَ وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ
طُولًا ﴿٣٧﴾

**ترجمہ**: اور مت چل زمین میں اکڑ کر بے شک تو ہرگز نہ پھاڑ سکے گا زمین کو اور ہرگز نہ پہنچ سکے گا پہاڑوں تک بلندی میں۔

**تفسیر**: (اور تم زمین میں اکڑ کر مت چلو) کیونکہ یہ متکبروں کی چال ہے اور تم انسانوں کو ایسی چال چلنا مناسب نہیں کیونکہ تم ہمارے غلام ہو اور غلام کے لئے تکبر کرنے کا کیا مقام۔ علاوہ ازیں تم جسمانی اعتبار سے اتنے عاجز اور ضعیف ہو کہ اکڑ کر چلنے میں زمین پر زور سے پاؤں مارنے سے (تم ہرگز زمین کو نہیں پھاڑ سکتے اور) گردن ابھارنے اور سینہ تاننے سے (تم پہاڑوں کی بلندی کو ہرگز نہیں پہنچ سکتے)۔

مذکورہ بالا احکام سے متعلق دو تنبیہیں

پہلی تنبیہ

كُلُّ ذَٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهُ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوهًا ﴿٣٨﴾

**ترجمہ**: یہ تمام باتیں، ہیں ان میں کی بری تیرے رب کے نزدیک ناپسندیدہ۔

**تفسیر**: اوپر ذکر کردہ (یہ تمام باتیں، ان میں سے جو بری ہیں وہ تمہارے رب کے نزدیک ناپسندیدہ ہیں) لہٰذا ان سے بچنے کو لازم پکڑو تاکہ اپنے رب کی ناراضگی سے بچ سکو۔

دوسری تنبیہ

ذٰلِكَ مِمَّاۤ اَوْحٰۤى اِلَيْكَ رَبُّكَ مِنَ الْحِكْمَةِ ؕ

**ترجمہ**: یہ ہے اس میں سے جو وحی کی تیری طرف تیرے رب نے حکمت سے۔

**تفسیر**: اوپر جو انتہائی قیمتی نصیحتیں کی گئی ہیں (یہ) وہ علم وحکمت اور تہذیب اخلاق کی باتیں (ہیں) جنہیں عقل سلیم قبول کرتی ہے اور (جن کو آپ کے رب نے آپ کی طرف وحی کی ہیں)۔

**ربط**: مذکورہ بالا نصیحتوں کا بیان توحید سے شروع کیا گیا تھا۔ خاتمہ پر بھی توحید یاد دلائی جا رہی ہے تاکہ پڑھنے سننے والا یہ سمجھ لے کہ تمام نیک کاموں کا آغاز وانجام خالص توحید کو ہونا چاہئے۔

وَلَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا
اٰخَرَ فَتُلْقٰى فِىْ جَهَنَّمَ مَلُوْمًا مَّدْحُوْرًا ﴿۳۹﴾

**ترجمہ**: اور مت ٹھہرا اللہ کے ساتھ کوئی معبود دوسرا پھر تو ڈال دیا جائے جہنم میں ملامت زدہ اور دھکیلا ہوا۔

**تفسیر**: (اور اللہ کے ساتھ کوئی دوسرا معبود مت ٹھہراؤ کہ) پھر اس کی پاداش میں (تم ملامت زدہ اور دھکیلے ہوئے ہو کر جہنم میں ڈال دیئے جاؤ)۔

**ربط**: اور بتایا کہ توحید کو چھوڑنے اور شرک کرنے کی صورت میں ملامت زدہ ہو کر جہنم میں داخلہ ہوگا۔ آگے اس ملامت کا کچھ ذکر کرتے ہیں۔

اَفَاَصْفٰىكُمْ رَبُّكُمْ
بِالْبَنِيْنَ وَاتَّخَذَ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ اِنَاثًا ؕ اِنَّكُمْ لَتَقُوْلُوْنَ قَوْلًا
عَظِيْمًا ﴿۴۰﴾ ع وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِىْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لِيَذَّكَّرُوْا ؕ وَمَا يَزِيْدُهُمْ
اِلَّا نُفُوْرًا ﴿۴۱﴾ قُلْ لَّوْ كَانَ مَعَهٗۤ اٰلِهَةٌ كَمَا يَقُوْلُوْنَ اِذًا لَّابْتَغَوْا
اِلٰى ذِى الْعَرْشِ سَبِيْلًا ﴿۴۲﴾

**ترجمہ**: کیا خاص کرلیا تم کو تمہارے رب نے بیٹوں کے ساتھ اور بنا لیں فرشتوں سے بیٹیاں۔ بے شک تم کہتے ہو بات بڑی۔ اور پھیرا ہے ہم نے (مضامین کو) اس قرآن میں تا کہ وہ سمجھ لیں۔ اور نہیں بڑھاتا ان کو مگر نفرت میں۔ کہہ دے اگر ہوتے اس کے ساتھ اور معبود جیسا یہ کہتے ہیں تو ڈھونڈ لیتے عرش والے کی طرف راہ کو۔

**تفسیر**: اول تو تم بڑے گستاخ ہو کہ خدا کے لئے اولاد تجویز کرتے ہو حالانکہ اولاد ہونا اس کی شان کے خلاف ہے کیونکہ اولاد تو آدمی کی ضرورت ہوتی ہے جب کہ اللہ تعالیٰ ہر ضرورت و حاجت سے پاک ہیں۔ اور پھر اولاد بھی بیٹیاں جنہیں تم خود نہایت حقارت سے دیکھتے ہو۔ (کیا) ایسی صورت میں یہ گستاخی نہیں کہ تم یہ مانو کہ (تمہارے رب نے تمہیں بیٹوں) کی عطا (کے ساتھ خاص کر لیا اور اپنے لئے فرشتوں میں سے بیٹیاں بنا لیں۔ (تم یقیناً بڑی) گستاخی کی (بات کہتے ہو)۔ دوسرے تم حق کے دشمن ہو کیونکہ (اس کتاب میں ہم نے) توحید کے اثبات اور شرک کے ابطال کے مضمون کو طرح طرح سے (پھیر کر بیان کیا تا کہ یہ) مشرک کسی طرح تو (سمجھ لیں اور) مان لیں لیکن ان کی حق سے دشمنی کا حال یہ ہے کہ یہ مضمون الٹا ان کی حق سے (نفرت کو اور بڑھا دیتا ہے)۔ تیسرے (آپ کہہ دیجئے کہ) تم عقل کے بھی دشمن ہو کیونکہ تم ذرا نہیں سوچتے کہ (اگر اللہ کے ساتھ اور معبود ہوتے جیسا کہ یہ) مشرک (کہتے ہیں تو وہ) اللہ کے محکوم اور پابند رہنا کیوں پسند کرتے بلکہ وہ اپنے زور سے (عرش والے) یعنی اللہ (تک راستہ ڈھونڈ لیتے) اور سب مل کر اس کا تخت سلطنت الٹ دیتے۔ لیکن جب وہ ایسا نہیں کر پائے تو معلوم ہوا کہ وہ اللہ کے مقابلے میں عاجز مخلوق ہیں اور ایسوں کو خدا مان کر ان کی عبادت کرنا پرلے درجے کی حماقت ہے۔

**ربط**: پھر ان کے قابل ملامت ہونے کو اس اعتبار سے دیکھا جائے کہ ان کے دل و زبان کے علاوہ دنیا کی باقی ہر چیز اللہ تعالیٰ کی تسبیح وحمد میں لگی ہے تو ان کی گستاخی اور ان کی حق دشمنی اور عقل دشمنی کی شدت اور زیادہ بڑھ جاتی ہے۔

سُبۡحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يَقُوۡلُوۡنَ عُلُوًّا

كَبِيۡرًا ﴿۴۳﴾ تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوٰتُ السَّبۡعُ وَالۡاَرۡضُ وَمَنۡ فِيۡهِنَّ ؕ

وَاِنۡ مِّنۡ شَىۡءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمۡدِهٖ وَلٰـكِنۡ لَّا تَفۡقَهُوۡنَ تَسۡبِيۡحَهُمۡ ؕ

اِنَّهٗ كَانَ حَلِيۡمًا غَفُوۡرًا ﴿۴۴﴾

**ترجمہ**: پاک ہے وہ اور بلند ہے اس سے جو یہ کہتے ہیں بہت بلند۔ پاکی بیان کرتے ہیں اس کی ساتوں آسمان اور زمین اور جو ان میں ہیں۔ اور نہیں کوئی بھی چیز مگر یہ کہ تسبیح کرتی ہے اس کی حمد کے ساتھ ولیکن تم نہیں سمجھتے ان کی تسبیح کو۔ بے شک وہ ہے تحمل والا بخشنے والا۔

**تفسیر**: (اور یہ جو) ایسی حماقت کی (باتیں کرتے ہیں اللہ تعالیٰ ان سے پاک ہے اور) بہت (بلند) و برتر (ہے)۔ اس کا حال تو یہ ہے کہ (ساتوں آسمان اور زمین اور جو) کوئی (ان میں ہے سب اس کی) ہر قسم کے عیب سے (پاکی بیان کرتے ہیں بلکہ کوئی بھی چیز ایسی نہیں ہے جو) اپنی زبان حال کے علاوہ زبان قال سے بھی (اللہ کی حمد) وثنا (کے ساتھ اس کی) ہر قسم کے عیب سے تسبیح نہ کرتی ہو لیکن) چونکہ تم اس کے ادراک کی قوت نہیں رکھتے اس لئے (تم ان کی تسبیح کو نہیں سمجھتے)۔ غرض ایسی ذات جس کی حاجت وضرورت اور نقص سے پاک ہونے کی تسبیح تمام مخلوق کرے تم اس کے لئے اولاد اور بیٹیاں تجویز کر کے اس کو ضرورت مند ثابت کرو یہ ایسی گستاخی ہے جس کی سزا تم کو فوراً دی جاتی لیکن وہ پھر توبہ کا موقع دیتا ہے تو وجہ یہ ہے کہ (بلاشبہ وہ تحمل والا اور بخشنے والا ہے)۔

**ربط**: مشرکین کی گستاخی، حق دشمنی اور عقل دشمنی کو دیکھ کر سوال پیدا ہوتا ہے کہ آخر انہوں نے یہ طرز عمل کیوں اختیار کر رکھا ہے اور وہ نبی ﷺ اور قرآن کی بات سے کیوں اثر نہیں لیتے۔ آگے اس کا جواب دیتے ہیں۔

وَإِذَا قَرَأْتَ الْقُرْآنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَ
بَيْنَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُورًا ﴿٤٥﴾ وَجَعَلْنَا
عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ أَكِنَّةً أَن يَفْقَهُوهُ وَفِي آذَانِهِمْ وَقْرًا ۚ وَإِذَا
ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِي الْقُرْآنِ وَحْدَهُ وَلَّوْا عَلَىٰ أَدْبَارِهِمْ نُفُورًا ﴿٤٦﴾

**ترجمہ**: اور جب تو پڑھتا ہے قرآن کر دیتے ہیں ہم تیرے درمیان اور ان لوگوں کے درمیان جو ایمان نہیں رکھتے آخرت پر ایک پردہ چھپا ہوا۔ اور ڈال دیتے ہیں ہم ان کے دلوں پر پردے (اس سے) کہ وہ سمجھیں اس کو اور (ڈال دیتے ہیں) ان کے کانوں میں بوجھ اور جب ذکر کرتا ہے تو اپنے رب کا قرآن میں اکیلے کا تو بھاگتے ہیں اپنی پیٹھ پر بدک کر۔

**تفسیر**: نبی ﷺ اور قرآن پاک کی باتوں سے مشرکین کے اثر نہ لینے کی اصل وجہ یہ ہے کہ یہ آخرت پر یقین نہیں رکھتے اور اس وجہ سے اپنے برے بھلے انجام کی کچھ فکر نہیں کرتے۔ جب ان کو

نجات کی کچھ فکر ہی نہیں ہے تو وہ نجات دلانے والے پیغمبر کی اور ان کی باتوں کی کیا ضرورت سمجھیں گے۔ لہٰذا وہ ان باتوں کی طرف نہ التفات کرتے ہیں اور نہ کانوں سے ان کو صحیح طرح سے سنتے ہیں اور نہ دل سے ان کو سمجھتے ہیں (اور) نتیجہ میں ہماری طرف سے بھی ان پر مہر کردی جاتی ہے لہٰذا (جب آپ قرآن پڑھتے ہیں تو ہم آپ کے درمیان اور ان لوگوں کے درمیان جو آخرت پر یقین نہیں رکھتے) ان کی بے التفاتی کا (چھپا ہوا پردہ ڈال دیتے ہیں اور ان کے دلوں پر) بھی بہت سے (پردے ڈال دیتے ہیں اس سے کہ وہ کہیں قرآن کو سمجھیں اور ان کے کانوں میں بوجھ) ڈال دیتے ہیں جس کی وجہ سے ان کو قرآن میں توحید (اور) حق کی بات کو سننا انتہائی ناگوار ہوتا ہے جس کی واضح دلیل یہ ہے کہ (جب آپ قرآن میں اپنے اکیلے رب کا ذکر کرتے ہیں تو یہ بدک کر پیٹھ پھیر کر بھاگ اٹھتے ہیں)۔

**ربط**: یہ مشرک تو قرآن کو صحیح طریقے سے نہیں سنتے اور جتنی دیر بھی سنتے نظر آتے ہیں اس میں ان کی غرض فاسد ہوتی ہے لیکن ہم ان کی باتوں کو خوب سنتے ہیں جو وہ آپس میں استہزاء کے طور پر کہتے ہیں۔

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَسْتَمِعُوْنَ بِهٖٓ اِذْ يَسْتَمِعُوْنَ اِلَيْكَ وَاِذْ هُمْ نَجْوٰٓى اِذْ يَقُوْلُ الظّٰلِمُوْنَ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا رَجُلًا مَّسْحُوْرًا ﴿۴۷﴾ اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا ﴿۴۸﴾ وَقَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا جَدِيْدًا ﴿۴۹﴾ قُلْ كُوْنُوْا حِجَارَةً اَوْ حَدِيْدًا ﴿۵۰﴾ اَوْ خَلْقًا مِّمَّا يَكْبُرُ فِيْ صُدُوْرِكُمْ ۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ مَنْ يُّعِيْدُنَا ؕ قُلِ الَّذِيْ فَطَرَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۚ فَسَيُنْغِضُوْنَ اِلَيْكَ رُءُوْسَهُمْ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هُوَ ؕ قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ قَرِيْبًا ﴿۵۱﴾ يَوْمَ يَدْعُوْكُمْ فَتَسْتَجِيْبُوْنَ بِحَمْدِهٖ وَتَظُنُّوْنَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۵۲﴾

**ترجمہ**: ہم خوب جانتے ہیں اس کو کان لگاتے ہیں وہ جس کی وجہ سے جب وہ کان لگاتے ہیں تیری طرف اور جب وہ سرگوشیاں کرتے ہیں جب کہتے ہیں ظالم لوگ کہ نہیں پیروی

کرتے تم مگر ایک شخص سحر زدہ کی۔ تو دیکھ کیسے بیان کرتے ہیں یہ تیرے لئے القاب اور بھکتے ہیں تو نہیں طاقت رکھتے راہ (پانے) کی۔ اور کہتے ہیں کیا جب ہو جائیں گے ہم ہڈیاں اور چورا چورا کیا ہم اٹھائے جائیں گے نئی پیدائش میں۔ کہہ دے ہو جاؤ تم پتھر یا لوہا یا کوئی خلقت اس میں سے جو بڑی ہو تمہارے دلوں میں۔ پھر کہیں گے کون اعادہ کرے گا ہمارا۔ کہہ دے جس نے پیدا کیا تم کو پہلی مرتبہ۔ پھر ہلائیں گے تیری طرف اپنے سر اور کہیں گے کب ہو گا یہ۔ تو کہہ دے شاید کہ ہو وہ نزدیک۔ جس دن پکارے گا تم کو تو تم تعمیل حکم کرو گے اس کی حمد کے ساتھ اور تم خیال کرو گے کہ نہیں ٹھہرے تم مگر تھوڑا۔

**تفسیر**: یہ مشرک لوگ قرآن کی طرف اور آپ کی باتوں کی طرف بظاہر کان لگاتے ہیں لیکن وہ اپنے کانوں سے صحیح طور سے نہیں سنتے لیکن (ہم خوب) سنتے ہیں اور (خوب جانتے ہیں جس غرض سے یہ آپ کی طرف کان لگا کر سنتے ہیں)۔ ان کی غرض محض استہزاء اور توہین ہوتی ہے (اور) نیز (جس وقت یہ لوگ) آپ سے قرآن سننے کے بعد آپس میں (سرگوشیاں کرتے ہیں) ہم ان کو بھی خوب اچھی طرح جانتے ہیں۔ وہ اس بارے میں ہوتی ہیں کہ نبی ﷺ کے بارے میں لوگوں میں کیا مشہور کیا جائے اور ہم یہ بھی جانتے ہیں (جب) آخر میں (یہ ظالم لوگ کہتے ہیں کہ) ان کی پیروی کرنے والوں سے کہا جائے کہ تمہارے یہ صاحب تو سحر زدہ ہیں اور تم (تو محض ایک سحر زدہ) مجنون (کی پیروی کرتے ہو۔ آپ دیکھئے کہ یہ آپ کے لئے کیا کیا القاب ذکر کرتے ہیں کبھی ساحر و جادوگر کہتے ہیں، کبھی سحر زدہ کہتے ہیں اور کبھی مجنون و دیوانہ کہتے ہیں۔ غرض یہ تو خود بہک گئے ہیں (اور) بہکی (بہکی باتیں کرتے ہیں) کسی ایک بات اور (راہ) پر جماؤ (کی طاقت نہیں رکھتے) جس وقت جو منہ میں آتا ہے کہہ دیتے ہیں۔ (اور) سحر زدہ ثابت کرنے کے لئے (وہ) دلیل کے طور پر یہ (کہتے ہیں کہ) یہ بات تو کوئی سحر زدہ دیوانہ ہی کہہ سکتا ہے عقلمند تو بالکل نہیں کہہ سکتا کہ (جب ہم) مرکر (ہڈیاں اور ریزہ ریزہ ہو جائیں گے تو ہم نئے بن کر اٹھائے جائیں گے) کیونکہ یہ تو بالکل ناممکن بات ہے۔ اس کے جواب میں (آپ) ان سے یہ (کہئے کہ) میں کہتا ہوں کہ (تم) ہڈیوں کے چورے کے بجائے (پتھر بن جاؤ یا لوہا بن جاؤ) جن کا حیات سے کچھ تعلق نہیں (یا کوئی ایسی خلقت) بن جاؤ (جو تمہارے دلوں میں) لوہے سے بھی (بڑی) سخت (ہو) تب بھی تم دوبارہ زندہ کئے جاؤ گے کیونکہ یہ بات فی ذاتہ ممکنات میں سے ہے ناممکنات یا محالات میں سے نہیں ہے۔ اس جواب سے عاجز ہو کر (پھر وہ پوچھتے ہیں کہ) اچھا یہ بتائیے کہ وہ (کون) ہے جس میں یہ قدرت ہے کہ وہ (ہمیں دوبارہ پیدا کرے گا۔ آپ) جواب میں (فرما دیجئے کہ) تمہیں دوبارہ وہی ذات پیدا کرے گی (جس نے تم کو پہلی مرتبہ) عدم سے (پیدا کیا) ہے۔ اس

سے بھی لاجواب ہو کر (پھر) تمسخر سے (اپنے سر ہلا ہلا کر پوچھتے ہیں کہ) ہاں صاحب یہ بھی تو بتائیے کہ یہ قصہ کہ ہڈیوں کے ریزوں میں جان پڑے گی اور مردے قبروں سے حساب کے لئے اٹھائے جائیں گے (یہ کب ہوگا)۔ اس کے جواب میں (آپ فرما دیجئے کہ) قیامت کا ٹھیک وقت اللہ نے کسی کو نہیں بتایا اس لئے (ہوسکتا ہے کہ وہ قریب ہی آ پہنچا ہو) لہٰذا تم اس کی فکر کرو کیونکہ (اس دن) اللہ تعالیٰ (تم کو) زندہ کرنے کے لئے اور تمہارے میدان حشر میں جمع ہونے کے لئے فرشتے کے ذریعے سے (پکارے گا تو تم) میں سے کسی کو اس حکم سے سرتابی کی مجال نہ ہوگی اور تم (اللہ کی) اضطراری (حمد) وثنا (کرتے ہوئے تعمیل حکم کرو گے) کہ زندہ ہو کر میدان حشر میں حاضر ہو جاؤ گے (اور) اس دن کی ہولنا کی اور طوالت کو دیکھ کر (تم) یہ (خیال کرو گے کہ تم) دنیا میں اور قبر میں تو بہت ہی (تھوڑا رہے)۔

**ربط**: مشرکین کی جہالت اور ان کی طعن و تمسخر کو سن کر ممکن تھا کہ کوئی مسلمان نصیحت کرتے وقت تنگ دلی برتنے لگے اور سختی پر اتر آئے اس لئے آگے مسلمانوں کو نصیحت کرتے ہیں کہ گفتگو میں کوئی سخت دلآزار رویہ اختیار نہ کریں۔



وَقُلْ لِّعِبَادِيْ يَقُوْلُوا الَّتِيْ
هِيَ اَحْسَنُ ۭ اِنَّ الشَّيْطٰنَ يَنْزَغُ بَيْنَهُمْ ۭ اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ
لِلْاِنْسَانِ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ﴿٥٣﴾ رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِكُمْ ۭ اِنْ يَّشَاْ يَرْحَمْكُمْ
اَوْ اِنْ يَّشَاْ يُعَذِّبْكُمْ ۭ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ﴿٥٤﴾ وَرَبُّكَ
اَعْلَمُ بِمَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيّٖنَ
عَلٰي بَعْضٍ وَّاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ﴿٥٥﴾

**ترجمہ**: اور کہہ دے میرے بندوں سے کہ وہ کہیں وہ بات جو بہتر ہو۔ بلاشبہ شیطان لڑائی کراتا ہے ان کے درمیان۔ بے شک شیطان ہے انسان کا دشمن کھلا۔ تمہارا رب خوب جانتا ہے تم کو۔ اگر وہ چاہے رحم کرے تم پر یا اگر وہ چاہے عذاب دے تم کو اور نہیں بھیجا ہم نے تجھ کو ان پر ذمہ دار۔ اور تیرا رب خوب جانتا ہے جو کوئی ہے آسمانوں میں اور زمین میں۔ اور ہم نے فضیلت دی بعض نبیوں کو بعض پر اور دی ہم نے داؤد کو زبور۔

**تفسیر**: (اور آپ میرے) مسلمان (بندوں سے کہیں کہ) جب (وہ) مشرکوں کو نصیحت کریں

تو (وہ بات کہیں جو) اخلاق کے اعتبار سے (بہتر ہو) سختی اور اشتعال کے پہلو کو اختیار نہ کریں کیونکہ ایک تو اس سے فائدہ کے بجائے نقصان ہوتا ہے اس لئے کہ (شیطان) مخاطب کو انگیخت کر کے (آپس میں لڑائی کروا دیتا ہے)۔ پھر مخاطب کے دل میں ایسی ضد اور عداوت قائم ہو جاتی ہے کہ سننے سمجھنے پر آمادہ نہیں ہوتا۔ اور (شیطان) ایسا کیوں نہ کرے وہ تو (انسان کا کھلا دشمن ہے)۔ دوسرے تم لوگوں کو راہ راست پر لانے کے ذمہ دار نہیں ہو۔ کسی کو راہ راست پر لانا نہ لانا اللہ کا کام ہے اور (تمہارا رب تم سب انسانوں کے حال (کو خوب جانتا ہے) کہ کون اس قابل ہے کہ اس کو راہ ہدایت پر چلائے اور کون اس قابل نہیں ہے۔ اور اللہ اپنے علم کے موافق معاملہ کرتا ہے ورنہ اللہ کو یہ قدرت حاصل ہے کہ (وہ اگر چاہے تو تم) سب کو ہدایت دے کر تم (پر رحم کرے) اور تم کو جنت و راحت دے (یا اگر وہ چاہے تو تم) سب (کو) کفر پر موت دے کر جہنم کا (عذاب دے)۔ غرض ہدایت دینا نہ دینا اللہ کا کام ہے (اور) یہ آپ کے امتی تو کیا (ہم نے) تو (آپ کو) بھی (ان) مشرکوں کی ہدایت (کا ذمہ دار بنا کر نہیں بھیجا)۔ اور صرف ہدایت کا معاملہ ہی نہیں بلکہ (آپ کا رب تو آسمانوں اور زمین میں جو کوئی بھی ہے ہر ایک سے خوب باخبر ہے) اور اپنے علم کے موافق ہر ایک سے معاملہ کرتا ہے جس کو مناسب جانتا ہے رسول بناتا ہے اور جس رسول کو چاہتا ہے دوسرے رسولوں پر کلی یا جزوی فضیلت عطا فرماتا ہے لہٰذا فرماتا ہے کہ (ہم نے بعض نبیوں کو) دیگر (بعض پر فضیلت عطا کی) جیسا کہ بعض نبی اپنی امت کی حد سے زیادہ شرارتوں پر آخر کار جھنجھلا گئے جب کہ ہم نے آپ کو ان سے زیادہ حوصلہ دیا اور تمام انبیاء پر آپ کو فضیلت دی لہٰذا آپ کی خوش اخلاقی آپ کے بلند مرتبہ کے موافق ہونی چاہئے (اور) ہمارا یہ حکم ہمیشہ سے ہے جس کی دلیل یہ ہے کہ (ہم نے داؤد) علیہ السلام (کو) جو صاحب جہاد رسول بھی تھے (زبور دی) تھی جس میں بھی یہی حکم موجود تھا۔

**ربط**: گفتگو مشرکوں کے بارے میں چل رہی ہے۔ آگے دو تنبیہیں ذکر کرتے ہیں۔

### پہلی تنبیہ

اوپر یہ بیان ہوا کہ اللہ کی قدرت کامل ہے اور اس کا علم محیط ہے۔ آگے مشرکوں کو تنبیہ کرتے ہیں کہ صرف اللہ جیسی ذات ہی معبود بننے کے لائق ہے وہ ہستیاں نہیں جن کی تم عبادت کرتے ہو۔

قُلِ ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ

مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا ﴿۵۶﴾

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يَدْعُونَ يَبْتَغُونَ إِلَىٰ رَبِّهِمُ الْوَسِيلَةَ أَيُّهُمْ أَقْرَبُ
وَيَرْجُونَ رَحْمَتَهُ وَيَخَافُونَ عَذَابَهُ ۚ إِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ كَانَ
مَحْذُورًا ﴿٥٧﴾ وَإِن مِّن قَرْيَةٍ إِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوهَا قَبْلَ يَوْمِ الْقِيَامَةِ
أَوْ مُعَذِّبُوهَا عَذَابًا شَدِيدًا ۚ كَانَ ذَٰلِكَ فِي الْكِتَابِ مَسْطُورًا ﴿٥٨﴾

**ترجمہ:** کہہ دے پکارو جن کا تم دعویٰ کرتے ہو اللہ کے سوا۔ تو نہیں اختیار رکھتے کھول دینے کا تکلیف کو تم سے اور بدلنے کا۔ یہ لوگ جن کو پکارتے ہیں وہ (خود) ڈھونڈتے ہیں اپنے رب کی طرف وسیلہ کہ کون سا بندہ زیادہ قریب ہے اور امید رکھتے ہیں اس کی رحمت کی اور ڈرتے ہیں اس کے عذاب سے۔ بلاشبہ تیرے رب کا عذاب ہے ڈرنے کی چیز۔ اور نہیں ہے کوئی بستی مگر یہ کہ ہلاک کریں گے اس کو پہلے قیامت کے دن سے یا عذاب دیں گے اس کو عذاب سخت۔ ہے یہ بات کتاب میں لکھی ہوئی۔

**تفسیر:** چونکہ خدا تو وہ ہوتا ہے جس کا علم محیط ہو اور جس کی قدرت کامل ہو کہ جس کو چاہے عذاب دے اور جس پر چاہے مہربانی فرمائے اور جس کو جس قدر چاہے دوسروں پر فضیلت دے اس لئے (آپ) ان مشرکوں سے (کہئے کہ) اس کے مقابلہ میں وہ (جن کا تم خدا کے سوا) معبود ہونے کا (دعویٰ کرتے ہو) تو وہ بالکل عاجز اور ضعیف ہستیاں ہیں جس کی دلیل یہ ہے کہ اگر تم ان کو پکارو کہ وہ تم سے تکلیف دور کر دیں (تو) تم دیکھو گے کہ (وہ تم سے تکلیف کو کھولنے کا یا) تم سے (بدل) کر کسی اور پر ڈالنے کا اختیار نہیں رکھتے)۔ علاوہ ازیں (یہ) تمہارے بنائے ہوئے بہت سے معبود (جن کو تم پکارتے ہو) یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام) اور حضرت عزیر علیہ السلام اور فرشتے اور دیگر نیک مسلمان جن و انس تو یہ وہ لوگ ہیں جو خود خدا کے مقرب بندے ہیں اور (اپنے رب کی طرف) مزید قرب حاصل کرنے کے لئے بندوں کی دعاؤں کا (وسیلہ ڈھونڈتے ہیں) اور اس کے لئے دیکھتے ہیں (کہ ان میں سے کون زیادہ قرب والا ہے اور) اللہ کے ہاں اپنے انتہائی قرب کے باوجود (وہ) محض (اس کی رحمت کی امید رکھتے ہیں اور اس کے عذاب سے ڈرتے رہتے ہیں) اور (واقعی آپ کے رب کا عذاب ڈرنے ہی کی چیز ہے)۔ کیونکہ اس کی سختی بھی بہت ہے اور اس کا وقوع بھی یقینی ہے اس لئے کہ کافروں کی (کوئی بھی بستی نہیں ہے مگر یہ کہ قیامت کے دن سے پہلے ہم اس کو) کبھی نہ کبھی (ہلاک کرنے والے ہیں یا سخت عذاب دینے والے اور (یہ) ہماری طرف سے (لوح محفوظ میں) پہلے سے (لکھی ہوئی ہے)۔

دوسری تنبیہ

کفار مشرکین کی طرف سے غیر معمولی نشانیوں کا مطالبہ مستقل طور پر رہتا تھا۔ ایک مرتبہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ مطالبہ کیا کہ آپ کوہ صفا کو سونا بنا دیجئے یا پہاڑوں کو ہمارے گرد و پیش سے ہٹا کر زراعت کے قابل زمین ہموار کر دیجئے۔ اگر آپ ایسا کر دیں تو ہم آپ کو رسول مان لیں گے۔ اس کے جواب میں فرماتے ہیں۔

وَمَا مَنَعَنَآ اَنۡ نُّرۡسِلَ بِالۡاٰيٰتِ اِلَّاۤ اَنۡ كَذَّبَ بِهَا الۡاَوَّلُوۡنَ ؕ وَاٰتَيۡنَا ثَمُوۡدَ النَّاقَةَ مُبۡصِرَةً فَظَلَمُوۡا بِهَا ؕ وَمَا نُرۡسِلُ بِالۡاٰيٰتِ اِلَّا تَخۡوِيۡفًا ﴿۵۹﴾ وَاِذۡ قُلۡنَا لَكَ اِنَّ رَبَّكَ اَحَاطَ بِالنَّاسِ ؕ وَمَا جَعَلۡنَا الرُّءۡيَا الَّتِىۡۤ اَرَيۡنٰكَ اِلَّا فِتۡنَةً لِّلنَّاسِ وَالشَّجَرَةَ الۡمَلۡعُوۡنَةَ فِى الۡقُرۡاٰنِ ؕ وَنُخَوِّفُهُمۡ ۙ فَمَا يَزِيۡدُهُمۡ اِلَّا طُغۡيَانًا كَبِيۡرًا ﴿۶۰﴾ ع

**ترجمہ**: اور نہیں مانع ہوئی ہم کو اس سے کہ ہم بھیجیں نشانیاں مگر یہ بات کہ جھٹلایا ان کو پہلوں نے۔ اور دی ہم نے ثمود کو اونٹنی بصیرت کے ذریعہ کے طور پر پھر ظلم کیا انہوں نے اس پر۔ اور نہیں ہم بھیجتے نشانیاں مگر ڈرانے کے لئے۔ اور جب کہا ہم نے تجھ سے کہ تیرے رب نے گھیر لیا ہے لوگوں کو۔ اور نہیں بنایا ہم نے نظارے کو جو دکھایا ہم نے تجھ کو مگر آزمائش لوگوں کے لئے اور اس درخت کو جو مذمت کیا گیا ہے قرآن میں۔ اور ہم ڈراتے ہیں ان کو تو نہیں بڑھاتا ان کو مگر بڑی سرکشی میں۔

**تفسیر**: ایسے فرمائشی نشان دکھانا اگرچہ ہمارے لئے کچھ مشکل نہیں لیکن پھر ان (نشانیوں کے بھیجنے سے ہمیں صرف یہ بات مانع ہوئی کہ پہلے لوگوں) کو ان کے فرمائشی نشان دکھائے گئے مگر وہ نہ مانے اور انہوں نے (ان نشانیوں کو جھٹلایا اور) اس کی ایک واضح مثال یہ ہے کہ (ہم نے) حضرت صالح علیہ السلام کی قوم (ثمود) کی فرمائش پر ان (کو) ایک پہاڑ کی چٹان سے (ایک اونٹنی) ان کے لئے سمجھ و (بصیرت کے ذریعہ کے طور پر) نکال کر (دی) لیکن (پھر) انہوں نے اس سے بصیرت تو کچھ حاصل نہ کی البتہ (اس پر ظلم کیا) کہ اس کو مار ڈالا۔ اور تمہارے احوال سے بھی یہی بات ظاہر ہے کہ اگر تمہاری سب فرمائشیں پوری کر دی جائیں پھر بھی تم ماننے والے نہیں جبکہ معاملہ یہ ہے کہ (ہم) ایسی

فرمائشی (نشانیاں صرف) اس بات سے (ڈرانے کے لئے بھیجتے ہیں) کہ اگر ایمان نہ لاؤ گے تو ابھی ہلاک کردیئے جاؤ گے۔ (اور) اے نبی ہم جو کہتے ہیں کہ یہ ایمان نہ لائیں گے تو ایک وجہ یہ ہے کہ ہم کو اپنی صفت علم سے یہ بات پہلے سے معلوم ہے اور اس کے قبل ہم آپ کو اپنے اس علم کی اطلاع بھی دے چکے ہیں چنانچہ آپ وہ وقت یاد کیجئے (جب ہم نے آپ سے) غیر کتابی وحی کے ذریعہ سے (کہا تھا کہ آپ کے رب نے) اپنے علم سے (تمام لوگوں) کے موجودہ اور آئندہ احوال (کا احاطہ کر رکھا ہے اور) ان کے آئندہ کے احوال میں سے یہ ہے کہ یہ ایمان نہ لائیں گے۔ اور دوسری وجہ یہ ہے کہ خود ان کے بعض واقعات سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے چنانچہ (ہم نے آپ کو) معراج کے موقع پر (جو نظارہ کرایا تھا اور جس درخت کی قرآن میں مذمت کی گئی ہے) یعنی زقوم اور تھور کے درخت کی کہ جو جہنم میں کافروں کا طعام ہوگا ہم نے (ان) دونوں چیزوں (کو لوگوں کی آزمائش بنایا) تو انہوں نے ان کی بھی تکذیب کی۔ غرض ان کی تو عادت ہی جھٹلانے کی اور نہ ماننے کی ہے۔ ایسی حالت میں اگر فرمائشی نشانیاں دے دی جائیں اور یہ نہ مانیں تو ان کو نیست و نابود کردیا جائے لیکن اس آخری امت کے بارے میں اللہ تعالیٰ کی حکمت کا تقاضا ہے کہ اس کے ساتھ ایسا نہ کیا جائے اس لئے فرمائشی نشانیوں سے ڈرانے کے بجائے (ہم ان کو) قرآن کی آیتوں کے ذریعہ آخرت کے عذاب سے (ڈراتے رہتے ہیں لیکن یہ) اپنی (بڑی سرکشی میں بڑھتے چلے جاتے ہیں)۔

**ربط**: آگے آدم و ابلیس کے قصہ سے اس پر متنبہ کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے حکم کو بے چون و چرا ماننا فرشتوں کا کام ہے اور اس میں شبہے پیدا کرنا اور اعتراض نکالنا شیطان کا کام ہے۔ یہ کافر بھی بات بات میں کج بحثی کر کے شیطان کی راہ پر چل رہے ہیں اور ان کا بھی وہی انجام ہوگا جو شیطان کا ہوا۔

## وَاِذْ قُلْنَا

لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ قَالَ ءَاَسْجُدُ لِمَنْ

خَلَقْتَ طِيْنًا ۚ (۶۱) قَالَ اَرَءَيْتَكَ هٰذَا الَّذِيْ كَرَّمْتَ عَلَيَّ ۫ لَئِنْ

اَخَّرْتَنِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَاَحْتَنِكَنَّ ذُرِّيَّتَهٗٓ اِلَّا قَلِيْلًا (۶۲) قَالَ

اذْهَبْ فَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ فَاِنَّ جَهَنَّمَ جَزَآؤُكُمْ جَزَآءً مَّوْفُوْرًا (۶۳)

وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ بِصَوْتِكَ وَاَجْلِبْ عَلَيْهِمْ

بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ وَشَارِكْهُمْ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ وَعِدْهُمْ ۚ
وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ إِلَّا غُرُورًا ﴿٦٤﴾ إِنَّ عِبَادِي لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ
سُلْطٰنٌ ۚ وَكَفٰى بِرَبِّكَ وَكِيلًا ﴿٦٥﴾

**ترجمہ**: اور جب کہا ہم نے فرشتوں سے کہ سجدہ کرو آدم کو تو سجدہ کیا انہوں نے سوائے ابلیس کے۔ کہا کیا میں سجدہ کروں جس کو پیدا کیا تو نے مٹی سے۔ کہا دیکھ تو سہی یہ جس کو فضیلت دی تو نے مجھ پر اگر مہلت دے تو مجھ کو قیامت کے دن تک تو میں ضرور قابو کر لوں گا اس کی اولاد کو مگر تھوڑے سے۔ فرمایا تو جا پھر جو کوئی پیروی کرے گا تیری ان میں سے تو جہنم تمہاری سزا ہے سزا پوری۔ اور اکھیڑ دے جس پر تو طاقت رکھے ان میں سے اپنی آواز کے ساتھ اور چڑھا لا ان پر اپنے سوار اور اپنے پیادے اور شریک ہو جا ان کے ساتھ اموال میں اور اولاد میں اور وعدہ دے ان کو اور نہیں وعدہ دیتا ان کو شیطان مگر دھوکے کا۔ بے شک جو میرے بندے ہیں نہیں ہے تیرا ان پر کچھ زور اور کافی ہے تیرا رب کارساز۔

**تفسیر**: (اور) وہ وقت یاد کرو (جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو تو سوائے ابلیس کے سب نے) ہی (سجدہ کیا) ابلیس نے نہیں کیا اور (کہا کہ کیا میں ایسے) شخص (کو سجدہ کروں جس کو آپ نے مٹی سے پیدا کیا ہے)۔ اس اعتراض اور تکبر کی وجہ سے جب وہ مردود ہوا تو اس نے کہا (آپ دیکھئے تو سہی یہ) شخص (جس کو آپ نے مجھ پر فضیلت دی ہے) اس میں تو فضیلت و فوقیت کی کوئی بات نہیں ہے اور (اگر آپ مجھے قیامت کے دن تک کی مہلت دیں تو) آپ دیکھیں گے کہ (قدرے قلیل لوگوں کے علاوہ اس کی) ساری (اولاد کو میں ضرور اپنے قابو میں کر لوں گا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا جا) تو جتنا زور لگا سکتا ہے لگا لے (آدم کی اولاد میں سے جو تیری پیروی کرے گا تو تیری) اور ان کی یعنی (تم سب کی سزا جہنم ہے پوری پوری سزا۔ اور ان میں سے جس پر تجھے طاقت ہو اسے) اپنے وسوسہ اور ہر برائی کی آواز پر مشتمل (اپنی آواز سے راہ حق سے اکھیڑ دے اور ان پر اپنے سوار اور اپنے پیادے) یعنی جن وانس پر مشتمل اپنے لشکر کو (چڑھا لا) تاکہ سب مل کر گمراہ کرنے میں پورا زور لگائیں (اور تو) اپنے دل میں ارمان نہ رکھ بلکہ لوگوں میں ہر طرح سے اپنی باتوں کی عقیدت بٹھا کر (اموال و اولاد میں ان کا شریک ہو جا اور) ان سے اموال و اولاد کے ذریعہ گمراہی کے کام کروا اور (ان سے) جھوٹے (جھوٹے وعدے کر) کہ نہ کوئی حساب کتاب ہو گا (اور) نہ کوئی قیامت ہو گی۔ جنت تو محض دل خوش کرنے کی

بات ہے اور جہنم کا ڈراوا اس لئے ہے کہ مذہبی طبقہ اپنی اجارہ داری قائم رکھنا چاہتا ہے۔ آگے جملہ معترضہ کے طور پر بتاتے ہیں کہ (شیطان) کے کسی وعدے کو بھی سچا نہ سمجھو وہ (تو) لوگوں سے (محض دھوکہ کا وعدہ کرتا ہے)۔ جملہ معترضہ کے بعد ابلیس کو خطاب کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ (جو میرے بندے ہیں) کہ مجھ پر اعتماد و توکل کرتے ہیں (ان پر تیرا کچھ زور نہیں ہوگا اور) ہو بھی کیونکر جب کہ اے نبی (آپ کا رب ان کا کافی کارساز ہے)۔

**ربط**: اوپر آخر میں خدا کے کارساز ہونے کا ذکر ہوا تو آگے اس کی کارسازی کا نمونہ پیش کرتے ہیں جس میں ایک مشرک کو بھی اقرار کرنا پڑتا ہے کہ اس کے سوا کوئی کارساز نہیں ہے۔ اور کارسازی قدرت سے ہوتی ہے اس لئے نہ ماننے والوں کو پھر دھمکی دیتے ہیں کہ ہمیں ہر طرح کی قدرت ہے جہاں چاہیں اور جیسے چاہیں پکڑ لیں۔

رَبُّكُمُ الَّذِىْ يُزْجِىْ لَكُمُ الْفُلْكَ
فِى الْبَحْرِ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا ۝۶۶ وَاِذَا
مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِى الْبَحْرِ ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ اِلَّآ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا نَجّٰىكُمْ
اِلَى الْبَرِّ اَعْرَضْتُمْ ۭ وَكَانَ الْاِنْسَانُ كَفُوْرًا ۝۶۷ اَفَاَمِنْتُمْ اَنْ يَّخْسِفَ
بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ اَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ
وَكِيْلًا ۝۶۸ اَمْ اَمِنْتُمْ اَنْ يُّعِيْدَكُمْ فِيْهِ تَارَةً اُخْرٰى فَيُرْسِلَ
عَلَيْكُمْ قَاصِفًا مِّنَ الرِّيْحِ فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ۙ ثُمَّ لَا تَجِدُوْا
لَكُمْ عَلَيْنَا بِهٖ تَبِيْعًا ۝۶۹ وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْٓ اٰدَمَ وَحَمَلْنٰهُمْ فِى الْبَرِّ
وَالْبَحْرِ وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلٰي كَثِيْرٍ مِّمَّنْ
خَلَقْنَا تَفْضِيْلًا ۝۷۰ ع

**ترجمہ**: تمہارا رب وہ ہے جو چلاتا ہے تمہارے لئے کشتی کو دریا میں تاکہ تم تلاش کرو اس کے فضل کو۔ بے شک وہ ہے تم پر مہربان۔ اور جب چھوتی ہے تم کو تکلیف دریا میں تو غائب

ہو جاتے ہیں جن کو تم پکارتے ہو سوائے اس (اللہ) کے۔ پھر جب وہ نجات دیتا ہے تم کو خشکی کی طرف تو تم اعراض کرتے ہو اور ہے انسان بڑا ناشکرا۔ کیا پس با امن ہو گئے تم (اس سے) کہ دھنسا دے تم کو خشکی کی جانب یا بھیج دے تم پر پتھر برسانے والی تند ہوا پھر نہ پاؤ تم اپنے لئے کارساز۔ یا با امن ہو گئے تم (اس سے) کہ لوٹا دے تم کو دریا میں دوسری مرتبہ پھر بھیجے تم پر ایک سخت طوفان ہوا کا پھر غرق کر دے تم کو بدلے میں تمہارے کفر کے پھر نہ پاؤ تم اپنے لئے ہم پر اس کا باز پرس کرنے والا۔ اور عزت دی ہم نے اولاد آدم کو اور سواری دی ہم نے ان کو خشکی میں اور دریا میں اور روزی دی ہم نے ان کو پاکیزہ چیزوں سے اور فوقیت دی ہم نے ان کو بہت سوں پر ان میں سے جن کو پیدا کیا ہم نے۔

**تفسیر**: اور اپنے رب کی کارسازی کو جاننا ہے تو دیکھو (تمہارا رب وہ ہے جو تمہارے) نفع کے (لئے کشتی کو دریا میں چلاتا ہے تاکہ تم) تجارت کے لئے دوسرے علاقوں میں جا سکو اور یوں (اس کا فضل) اور رزق (تلاش کرو۔ بے شک وہ تم پر) اور تمہارے حال پر (بہت مہربان ہے) کہ تمہارے نفع کے کیسے کیسے طریقے بنا دیئے۔ (اور جب تم کو دریا میں کوئی ضرر) مثلاً طوفان (پہنچتا ہے) اور غرق ہونے کا ڈر ہوتا ہے (تو) اس وقت (اللہ کے علاوہ اور جن کو تم پکارا کرتے ہو) اور جن کی تم عبادت کرتے ہو (وہ سب) تمہارے دلوں سے (غائب ہو جاتے ہیں) اور تم صرف اللہ ہی کو اپنے بچاؤ کے لئے پکارنے لگتے ہو۔ لیکن (پھر جب اللہ) اپنی کارسازی سے (تمہیں خشکی کی طرف بچا لاتا ہے تو تم) دوبارہ اللہ کی توحید سے (روگردانی کرنے لگتے ہو اور انسان) تو واقعی (بڑا ناشکرا ہے) کہ مصیبت سے نکلتے ہی حقیقی محسن کو بھول جاتا ہے۔ لیکن کیا تم بھول گئے ہو کہ کارسازی قدرت سے ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کو ہر طرح کی قدرت حاصل ہے کام بنانے کی بھی اور کام بگاڑنے کی بھی۔

ہمارے کام بگاڑنے کو بھولنے کی وجہ سے (کیا تم اس بات سے) مطمئن اور (با امن ہو گئے ہو کہ) خشکی کی جانب میں مثلاً اللہ کے حکم سے زلزلہ آ جائے اور زمین شق ہو جائے اور (اللہ تم کو زمین میں دھنسا دے یا تم پر پتھر برسانے والی آندھی بھیج دے پھر تم اپنے لئے کوئی کارساز نہ پاؤ۔ یا تم اس بات سے مطمئن ہو گئے ہو کہ اللہ) تمہاری کوئی اور ضرورت بنا کر (تم کو دریا میں ایک مرتبہ اور لے جائے پھر تم پر ہوا کا سخت طوفان بھیجے اور پھر تمہارے کفر کے سبب تم کو غرق کر دے۔ پھر) اس غرق کر دینے پر (تم اپنے لئے ہمارے خلاف اس کا باز پرس کرنے والا نہ پاؤ) جو ہم سے تمہارا بدلہ یا خون بہا وصول کر سکے۔

(اور) ہمارے کام بنانے کو بھولنے کی وجہ سے تمہاری اس طرف توجہ نہیں کہ (ہم نے اولاد آدم کو ہر طرح سے عزت دی) مثلاً یہ کہ اس کو اچھی صورت دی اور اس کو تدبیر و عقل اور حواس عطا فرمائے جن

سے وہ اپنے دنیوی اور اخروی نفع ونقصان کو سمجھتی ہے اور ترقی کی راہ پر چلتی ہے۔ اور اس کے جد امجد حضرت آدم علیہ السلام کو مسجود ملائکہ بنایا اور اس کے آخری پیغمبر علیہ السلام کو کل مخلوقات کا سردار بنایا۔ (اور) اس کے علاوہ (ہم نے ان کو خشکی میں اور سمندر میں) سفر طے کرنے کے لئے (سواری دی) کہ خشکی میں جانوروں کی پشت پر بیٹھ کر یا دوسری طرح طرح کی گاڑیوں میں سفر کرتے ہیں اور سمندروں اور دریاؤں کو کشتیوں اور جہازوں کے ذریعہ عبور کرتے ہیں اور خشکی اور سمندر دونوں کو ہوائی جہاز کے ذریعہ قطع کرتے ہیں (اور ہم نے ان کو روزی میں پاکیزہ چیزیں دیں اور) اس تفصیل کا حاصل یہ ہے کہ (ہم نے) کئی حیثیت سے (ان کو بہت سی مخلوق پر جس کو ہم نے پیدا کیا فضیلت دی)۔

**ربط:** اوپر اللہ کی قدرت کا اور اس بات کا ذکر ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے اولاد آدم کو کئی حیثیت سے عزت دی۔ آگے بتاتے ہیں کہ جیسے دنیا میں اللہ اپنی قدرت سے کام بناتے ہیں اور بگاڑتے ہیں اسی طرح جو دنیا اللہ نے اپنی قدرت سے بنائی ہے ایک دن آئے گا کہ اللہ اپنی قدرت سے اس کو بگاڑ دیں گے اور سب انسانوں کو حساب کتاب کے لئے اٹھائیں گے تاکہ ظاہر ہو جائے کہ کس نے انسانی

يَوْمَ نَدْعُوا كُلَّ أُنَاسٍ بِإِمَامِهِمْ ۖ فَمَنْ أُوتِيَ كِتَابَهُ بِيَمِينِهِ فَأُولَٰئِكَ يَقْرَءُونَ كِتَابَهُمْ وَلَا يُظْلَمُونَ فَتِيلًا ﴿٧١﴾ وَمَنْ كَانَ فِي هَٰذِهِ أَعْمَىٰ فَهُوَ فِي الْآخِرَةِ أَعْمَىٰ وَأَضَلُّ سَبِيلًا ﴿٧٢﴾

عزت کو قائم رکھا اور کس نے اس کو ضائع کیا۔

**ترجمہ:** جس دن ہم بلائیں گے ہر جماعت کو اس کے سردار کے ساتھ۔ تو جو دیا جائے گا اپنا نامہ اعمال اپنے دائیں ہاتھ میں تو یہ لوگ پڑھیں گے اپنے نامہ اعمال کو اور نہ ظلم کئے جائیں گے ایک دھاگے برابر۔ اور جو رہا اس جہان میں اندھا تو وہ آخرت میں اندھا ہوگا اور بہت دور ہوگا رستہ کے اعتبار سے۔

**تفسیر:** پھر ایک دن آئے گا جب ہم اس دنیا کو ختم کر دیں گے اور پھر سب لوگوں کو ان کی قبروں سے اٹھائیں گے اور حساب لیں گے کہ کس نے اپنی فطری عزت کو قائم رکھا اور کس نے اس کو ضائع کیا۔ اور یہ اس دن ہوگا (جس دن ہم ہر ایک جماعت کو اس کے امام کے ساتھ بلائیں گے)۔ مومنوں کے امام نبی، کتاب الٰہی اور علماء حق ہوں گے جب کہ کافروں کے امام ان کے مذہبی سردار،

جھوٹے معبود اور بڑے شیطان ہوں گے۔ اس وقت تمام آدمیوں کے اعمال نامے ان کے پاس پہنچا دیئے جائیں گے۔ کسی کا نامہ اعمال سامنے سے دائیں ہاتھ میں اور کسی کا پیچھے سے بائیں ہاتھ میں پہنچے گا (جن لوگوں کو ان کے نامہ اعمال دائیں ہاتھ میں دیئے جائیں گے) وہ وہ ہوں گے جنہوں نے اللہ کی فرمانبرداری کر کے اس کی دی ہوئی عزت کو برقرار رکھا (تو یہ لوگ) خوشی خوشی (اپنا نامہ اعمال پڑھیں گے) بلکہ دوسروں کو بھی پڑھنے کو کہیں گے (اور) کھجور کی گٹھلی کے درمیان موجود ایک باریک (دھاگے کے بقدر بھی وہ ظلم نہ کئے جائیں گے) اور ان کو ان کی محنت کا پورا بلکہ پورے سے بھی زیادہ اجر ملے گا۔ (اور) جس کو اس کا نامہ اعمال بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا وہ وہ ہوگا (جو اس دنیا میں) راہ ہدایت سے (اندھا رہا) اور اس نے اللہ کی نافرمانی کر کے اپنی فطری عزت کو ضائع کر دیا (تو آخرت میں وہ) جنت کے راستہ سے (اندھا ہوگا اور) دنیا کی بنسبت وہ (زیادہ بھٹکا ہوا ہوگا) کیونکہ دنیا میں تو تلافی کا امکان تھا کہ کسی وقت راہ ہدایت پر لگ جاتا جب کہ آخرت میں ہدایت کے اندھوں کیلئے جنت کے راستہ پر لگنے کا کوئی امکان ہی نہیں ہوگا۔

**ربط**: اوپر ایسے اندھوں کا ذکر ہوا جو خود راہ ہدایت سے دور ہیں۔ آگے بتاتے ہیں کہ بعض اندھے ایسے شریر ہیں کہ خود تو راہ پر کیا آتے دوسرے سمجھداروں کو راہ ہدایت سے ورغلاتے ہیں یہاں تک کہ خود رسول اللہ ﷺ سے یہ تقاضا کیا کہ آپ ہماری خاطر خدا کے بھیجے ہوئے احکام میں سے کچھ ترک کر دیجئے یا بدل دیجئے۔



وَاِنْ كَادُوْا لَيَفْتِنُوْنَكَ عَنِ الَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ
اِلَيْكَ لِتَفْتَرِيَ عَلَيْنَا غَيْرَهٗ ۖ وَاِذًا لَّاتَّخَذُوْكَ خَلِيْلًا ﴿٧٣﴾ وَلَوْلَآ
اَنْ ثَبَّتْنٰكَ لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ شَيْـًٔا قَلِيْلًا ﴿٧٤﴾ اِذًا لَّاَذَقْنٰكَ
ضِعْفَ الْحَيٰوةِ وَضِعْفَ الْمَمَاتِ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ عَلَيْنَا نَصِيْرًا ﴿٧٥﴾
وَاِنْ كَادُوْا لَيَسْتَفِزُّوْنَكَ مِنَ الْاَرْضِ لِيُخْرِجُوْكَ مِنْهَا وَاِذًا
لَّا يَلْبَثُوْنَ خِلٰفَكَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿٧٦﴾ سُنَّةَ مَنْ قَدْ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ
مِنْ رُّسُلِنَا وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيْلًا ﴿٧٧﴾

**ترجمہ**: اور وہ چاہتے ہیں کہ پھسلائیں تجھ کو اس سے جو وحی کی ہم نے تیری طرف

تا کہ تو گھڑلے ہم پر اس (وحی) کے سوا۔ اور تب وہ بنالیں گے تجھ کو دوست۔ اور اگر نہ ہوتی یہ بات کہ ثابت قدم رکھا ہم نے تجھ کو تو قریب تھا تو کہ مائل ہونے لگے ان کی طرف تھوڑا سا۔ تب ضرور چکھاتے ہم تجھ کو دوگنا مزہ زندگی میں اور دوگنا مرنے میں۔ پھر نہ پاتا تو اپنے لئے ہمارے مقابلہ میں کوئی مددگار۔ اور چاہتے ہیں کہ گھبرا دیں تجھ کو زمین سے تا کہ نکالیں تجھ کو اس سے اور تب نہ ٹھہریں گے وہ تیرے پیچھے مگر تھوڑا مثل ان کے طریقے کے جن کو بھیجا ہم نے تجھ سے پہلے رسولوں میں سے اور نہیں پائے گا تو ہمارے طریقے میں کوئی تفاوت۔

**تفسیر**: (اور) بعض اندھے ایسے شریر ہیں کہ خود تو راہ پر کیا آتے الٹا (وہ چاہتے ہیں کہ آپ کو) بھی (اس) چیز (سے پھسلا دیں جو ہم نے آپ کی طرف وحی کی) یعنی وہ اس کوشش میں لگے ہیں کہ آپ کو مال، ملک اور حسین عورتوں کا لالچ دیتے ہیں (تا کہ آپ) کو ہماری کی ہوئی وحی سے ہٹا دیں جس کی صورت یہ ہو کہ آپ شرک و بت پرستی کے رد پر مشتمل حصہ کو قرآن سے نکال دیں اور اس کی جگہ (اس کے سوا) آپ (ہم پر کچھ گھڑ لیں)۔ اگر العیاذ باللہ آپ بفرض محال ایسا کر گزریں تو (تب وہ آپ کو) گہرا (دوست بنالیں گے)۔ لیکن ان کافروں کے جواب میں آپ نے جو یہ فرمایا کہ خدا کی قسم اگر تم چاند اتار کر میری ایک مٹھی میں اور سورج اتار کر دوسری مٹھی میں رکھ دو تب بھی میں اس چیز کو چھوڑنے والا نہیں جس کیلئے خدا نے مجھے کھڑا کیا ہے یہاں تک کہ وہ کام پورا کروں یا اس راستہ سے گزر جاؤں تو یہ اس وجہ سے کہ ہم نے اپنی قدرت سے آپ کو حق پر ثابت قدم رکھا۔ (اور اگر ہم آپ کو ثابت قدم نہ رکھتے تو آپ کچھ تھوڑا سا ان کی طرف مائل ہونے لگتے اور اس صورت میں ہم آپ کو اس کا) دنیا کی (زندگی میں بھی دوگنا مزہ چکھاتے اور مرنے میں) یعنی برزخ اور آخرت (میں بھی دوگنا مزہ چکھاتے)۔ دوگنا اس لئے کہ آپ ہمارے مقربین میں سے ہیں اور مقربین کو جہاں ہم بڑے بڑے انعامات دیتے ہیں وہاں ان کی غلطی پر گرفت بھی دوگنی ہوتی ہے۔ (پھر آپ ہمارے مقابلہ پر اپنے لئے کوئی مددگار نہ پاتے)۔

(اور وہ) یہ بھی (چاہتے ہیں کہ آپ کو) تنگ کر کے اور (گھبرا کر سرزمین) مکہ (سے نکال دیں) تا کہ آپ کا کام کوئی ٹھکانا نہ پا کر اپنی موت آپ مر جائے (اور) وہ اپنے عقائد اور رسومات پر با امن رہیں۔ لیکن یہ لوگ یہ یاد رکھیں کہ یہ بات ان کو کچھ مفید نہ ہوگی اور (اس صورت میں آپ کے پیچھے یہ تھوڑا عرصہ ہی یہاں رہ سکیں گے کیونکہ یہ ہمارا دستور ان رسولوں میں بھی رہا ہے جن کو ہم نے آپ سے پہلے بھیجا) کہ جب کسی بستی میں خدا کے پیغمبر کو نہ رہنے دیا تو بستی والے خود بھی نہ رہے (اور آپ ہمارے دستور میں کچھ تفاوت نہ پائیں گے)۔ چنانچہ اسی طرح ہوا۔ ان کے ظلم و ستم رسول اللہ ﷺ کی ہجرت کا سبب بنے۔ آپ کا مکہ سے نکلنا تھا کہ تقریباً ڈیڑھ سال بعد مکہ کے بڑے بڑے نامور سردار گھروں سے

نکل کر میدان بدر میں نہایت ذلت کے ساتھ ہلاک ہوئے اور اس کے چھ سات سال بعد مکہ پر اسلام کا قبضہ ہوگیا، کفار کی حکومت تباہ ہوگئی اور بہت قلیل مدت گزرنے پر مکہ بلکہ پورے جزیرہ عرب میں رسول اللہ ﷺ کا ایک بھی مخالف باقی نہ رہا۔

**ربط:** اوپر شریروں کے دو منصوبے ذکر ہوئے تو آگے آپ ﷺ کی تسلی کیلئے چند ہدایات اور چند بشارتیں دیتے ہیں۔

اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوْكِ
الشَّمْسِ اِلٰى غَسَقِ الَّيْلِ وَقُرْاٰنَ الْفَجْرِ ؕ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ كَانَ
مَشْهُوْدًا ﴿۷۸﴾ وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ ۖق عَسٰۤى اَنْ يَّبْعَثَكَ
رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ﴿۷۹﴾ وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِىْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّ
اَخْرِجْنِىْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّىْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا ﴿۸۰﴾
وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ﴿۸۱﴾
وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ
الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ﴿۸۲﴾ وَاِذَاۤ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَ
نَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَــُٔوْسًا ﴿۸۳﴾ قُلْ كُلٌّ يَّعْمَلُ عَلٰى
شَاكِلَتِهٖ ؕ فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ اَهْدٰى سَبِيْلًا ﴿۸۴﴾ ع

**ترجمہ:** قائم رکھ نماز کو سورج کے ڈھلنے سے رات کے اندھیرے تک اور (قائم رکھ) قرآن پڑھنا فجر کا۔ بے شک قرآن پڑھنا فجر کا ہوتا ہے حاضری دیا ہوا۔ اور کچھ رات جاگتا رہ قرآن کے ساتھ۔ یہ زائد (حکم) ہے تیرے لئے۔ شاید کہ کھڑا کرے تجھ کو تیرا رب مقام محمود میں۔ اور تو کہہ اے میرے رب داخل کر مجھ کو داخل کرنا سچائی کا اور نکال مجھ کو نکالنا سچائی کا اور بنا دے میرے لئے اپنے پاس سے غلبہ مددگار۔ اور کہہ آگیا حق اور بھاگ گیا باطل۔ بے شک باطل ہے بھاگنے والا۔ اور ہم اتارتے ہیں قرآن میں سے وہ جو شفا ہے اور رحمت ہے مومنوں

کے لئے اور نہیں بڑھاتا (قرآن) ظالم لوگوں کو مگر نقصان میں۔ اور جب نعمت بھیجتے ہیں ہم انسان پر (تو) وہ اعراض کرتا ہے اور پھیرتا ہے اپنا پہلو۔ اور جب چھوتی ہے اس کو تکلیف تو ہو جاتا ہے مایوس۔ کہہ دے ہر کوئی عمل کرتا ہے اپنے طریقہ پر سو تمہارا رب خوب جانتا ہے اس کو جو خوب پانے والا ہو راستے کو۔

**تفسیر**: اے نبی آپ ان شریروں کے منصوبوں کی کچھ فکر نہ کیجئے اور پوری تسلی رکھئے۔ اس کے لئے ہم آپ کو کچھ ہدایات دیتے ہیں ان پر عمل کیجئے اور کچھ بشارتیں دیتے ہیں۔

## پہلی ہدایت: فرض نمازوں کو قائم رکھئے

(سورج کے ڈھلنے کے بعد سے رات کے اندھیرے) ہونے (تک نمازوں) میں سے جو فرض ہیں یعنی ظہر، عصر، مغرب اور عشاء آپ ان (کو) ٹھیک ٹھیک (قائم کیجئے (اور) اسی طرح (فجر) کی نماز میں (قرآن پڑھئے کو قائم کیجئے۔ فجر) کی نماز (میں قرآن) پڑھنے کو علیحدہ ذکر کرنے کی وجہ یہ ہے کہ وہ وقت اور وہ (پڑھنا) فرشتوں کی جانب سے (حاضری دیا ہوا) ہوتا (ہے) اور ان کی حاضری اور موجودگی مزید برکت وسکینت کا موجب ہوتی ہے۔

## دوسری ہدایت: تہجد کی نماز کا اہتمام کیجئے

(اور آپ رات کا کچھ حصہ جاگتے رہئے قرآن) پڑھنے (کے ساتھ) یعنی تہجد پڑھئے اور اس میں قرآن پاک کی تلاوت کیجئے (یہ) اور لوگوں کے مقابلہ میں (آپ کے لئے زائد حکم ہے)۔ ان دو باتوں کی ہدایت اس لئے کی کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ آپ کا تعلق مضبوط ہو اور تعلق مع اللہ وہ چیز ہے جو انسان کو تمام مشکلات پر غالب کرتی ہے۔

## پہلی بشارت: مقام محمود پر سرفرازی کا وعدہ

شاہی انداز میں وعدہ دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ (شاید کہ آپ کا رب آپ کو مقام محمود عطا فرمائے) جو شفاعت کبریٰ کا مقام ومرتبہ ہے۔ جب کوئی پیغمبر نہ بول سکے گا اس وقت آنحضرت ﷺ اللہ تعالیٰ سے حساب کتاب شروع کرنے کی درخواست کر کے خلقت کو انتظار کی تکلیف سے چھڑائیں گے۔ اس وقت ہر شخص کی زبان پر آپ ﷺ کی حمد وتعریف ہوگی اور حق تعالیٰ بھی آپ کی تعریف کریں گے۔

## تیسری ہدایت: اللہ تعالیٰ سے مخصوص حالات کے موافق دعا کیجئے

(اور) ان مخصوص حالات میں اللہ تعالیٰ سے یوں (دعا کیجئے کہ اے میرے رب) جہاں آپ نے

مجھے پہنچانا اور داخل کرنا ہے مثلاً مدینہ میں تو اس میں (مجھ کو داخل کیجئے سچائی کا داخل کرنا) یعنی آبرو اور خوش اسلوبی سے داخل کیجئے کہ اس میں حق کا بول بالا رہے (اور) جہاں سے (آپ) نے مجھے نکالنا ہے مثلاً مکہ سے تو وہاں سے (نکالئے مجھ کو سچائی کا نکالنا) یعنی جو آبرو اور خوش اسلوبی سے ہو کہ اس میں دشمن کی ذلت اور خواری ہو (اور میرے لئے اپنے پاس سے ایسا غلبہ بنا دیجئے جو) آپ کی مدد و نصرت سے (مددگار رہو)۔

## دوسری بشارت: حق غالب ہوگا اور باطل مغلوب ہوگا

(اور آپ کہہ دیجئے کہ حق آ گیا اور) وہ غالب ہونے کو ہے جب کہ (باطل) اور کفر و شرک (بھاگنے) کو اور مغلوب ہونے کو (ہے اور باطل کو تو بھاگنا ہی ہے) اور اگر چہ یہ پیش گوئی مکہ مکرمہ میں کی گئی لیکن چند سالوں میں ہی یہ پیشگوئی پوری ہوئی اور نہ صرف مکہ مکرمہ سے بلکہ پورے عرب سے قرب قیامت تک کے لئے کفر نکل گیا۔

## نقد تسلی: اعطائے قرآن

آئندہ کی ان مذکورہ بالا بشارتوں کے علاوہ آپ کی تسلی کے لئے ایک نقد چیز یہ ہے کہ (ہم آپ پر قرآن کی آیتیں اتارتے ہیں جو مومنوں کے حق میں شفا ہیں) کہ ان سے عقائد باطلہ، اخلاق ذمیمہ اور شکوک وشبہات کی بیماریاں دور ہوتی ہیں جب کہ بسا اوقات اس کی مبارک تاثیر سے بدنی صحت بھی حاصل کی جاتی ہے کیونکہ اصل تاثیر اللہ کے نام اور اس کے کلام میں ہوتی ہے۔ (اور) پھر یہ آیتیں مومنوں کے حق میں (رحمت) بھی (ہیں) کیونکہ وہ اس نسخہ شفا کو استعمال کرتے ہیں اور تمام قلبی و روحانی بیماریوں سے نجات پاکر اللہ تعالیٰ کی رحمت کے مستحق بنتے ہیں۔ اور جیسے جو مریض اپنی جان کا دشمن ہو اور وہ طبیب سے اور علاج سے دشمنی کرنے کی ٹھان ہی لے تو ظاہر ہے کہ وہ جس قدر علاج و دوا سے نفرت کر کے دور بھاگے گا اسی قدر نقصان اٹھائے گا کیونکہ زیادہ عرصہ علاج نہ کرنے سے مرض مہلک بن جاتا ہے اسی طرح قرآن نسخہ شفا ہے لیکن روحانی بیماریوں کے مریض جن کو عقائد باطلہ اور اخلاق ذمیمہ اور شکوک وشبہات کے روگ لگے ہیں وہ جب اس نسخہ کو استعمال نہیں کرتے (اور) اس سے دور بھاگتے ہیں تو اس سے ان کی بیماریوں میں اضافہ ہو جاتا ہے جس سے ان کا نقصان مزید بڑھ جاتا ہے۔ تو حقیقت میں یہ نقصان قرآن کی طرف سے نہیں ہے خود ان ظالموں کی اپنی وجہ سے ہے لیکن چونکہ ایسا قرآن سے دوری اختیار کرنے کی وجہ سے ہے اس لئے مجازاً قرآن کی طرف نسبت کر کے کہا جا سکتا ہے کہ (قرآن ان ظالموں کے نقصان کو بڑھاتا ہے)۔

وَعۡدُ رَبِّيۡ جَعَلَهٗ دَكَّآءَ ۚ وَكَانَ وَعۡدُ رَبِّيۡ حَقًّا ﴿۹۸﴾

**ترجمہ:** اور یہ سوال کرتے ہیں تجھ سے ذوالقرنین کے بارے میں ۔ کہہ دے میں پڑھتا ہوں تم پر اس کا کچھ تذکرہ۔ ہم نے حکومت دی اس کو زمین میں اور دیا ہم نے اس کو ہر قسم کا سامان۔ پھر وہ لگا ایک راہ پر یہاں تک کہ جب وہ پہنچا سورج ڈوبنے کی جگہ پایا اس کو کہ ڈوب رہا ہے دلدلی زمین میں اور پایا اس کے پاس لوگوں کو۔ ہم نے کہا اے ذوالقرنین یا تو تو عذاب دے ان کو اور یا تو اختیار کر ان کے بارے میں حسن سلوک کو۔ بولا رہا وہ جس نے ظلم کیا ہو گا تو ہم عذاب دیں گے اس کو پھر وہ لوٹایا جائے گا اپنے رب کی طرف پھر وہ عذاب دے گا اس کو عذاب برا۔ اور رہا وہ جو ایمان لایا اور عمل کیا نیک تو اس کے لئے ہے بدلہ بھلائی کا اور کہیں گے ہم اس کو اپنے کام کے لئے آسان بات۔ پھر وہ لگا ایک راہ پر یہاں تک کہ جب وہ پہنچا سورج نکلنے کی جگہ کو تو پایا اس کو کہ طلوع ہو رہا ہے ایسی قوم پر کہ نہیں بنایا ہم نے ان کے لئے سورج سے ورے کوئی حجاب۔ یونہی ہے۔ اور احاطہ کیا ہے ہم نے جو اس کے پاس ہے خبر کا۔ پھر وہ لگا ایک راہ پر یہاں تک کہ جب وہ پہنچا دو پہاڑوں کے درمیان پایا ان سے ورے کچھ لوگوں کو جو قریب نہ تھے کہ سمجھیں بات کو۔ انہوں نے کہا کہ اے ذوالقرنین بلاشبہ یاجوج اور ماجوج فساد کرتے ہیں زمین میں تو کیا ہم مقرر کر دیں تیرے لئے کوئی ٹیکس اس شرط پر کہ تو بنا دے ہمارے درمیان اور ان کے درمیان ایک دیوار۔ بولا جو مال کہ قدرت دی مجھ کو اس میں میرے رب نے خیر ہے۔ تو تم مدد کرو میری افرادی محنت سے میں بنا دیتا ہوں تمہارے درمیان اور ان کے درمیان ایک موٹی دیوار۔ لاؤ میرے پاس تختے لوہے کے یہاں تک کہ جب اس نے برابر کر دی دو چوٹیوں کے درمیان ( کی جگہ ) کو کہا کہ دھونکو۔ یہاں تک کہ جب کر دیا اس کو لال انگارا کہا لاؤ میرے پاس انڈیلوں میں اس پر پگھلا ہوا تانبا۔ تو نہیں طاقت رکھی انہوں نے کہ چڑھ جائیں اس پر اور نہیں طاقت رکھتے تھے اس میں سوراخ کرنے کی۔ بولا یہ رحمت ہے میرے رب کی جانب سے۔ پھر جب آئے گا وعدہ میرے رب کا تو وہ کر دے گا اس کو ڈھایا ہوا اور ہے وعدہ میرے رب کا سچا۔

**تفسیر:** اور یہود کے مشورہ سے (یہ لوگ آپ سے ذوالقرنین کے بارے میں پوچھتے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ میں ان کا کچھ تذکرہ) وحی الٰہی سے (تمہارے سامنے پڑھتا ہوں) اور بیان کرتا

ہوں۔ وہ ہمارے مقبول اور ایک دیندار بادشاہ تھے۔ (ان کو ہم نے روئے زمین پر حکومت دی اور ہم نے ان کو ہر قسم کا سامان بھی) بہت (دیا) جس سے وہ اپنے شاہی ارادوں کو پورا کر سکیں۔ وہ ایک مرتبہ فتوحات کے ارادہ سے یا سیاحت کے ارادہ سے نکلے۔ (چنانچہ ایک جانب کی راہ پر لگ گئے) اور سفر شروع کر دیا یہاں تک کہ جب سفر کرتے کرتے ایسی جگہ پہنچے جہاں حد نگاہ تک دلدلی زمین تھی اور (ان کو سورج اس دلدلی زمین میں ڈوبتا ہوا نظر آیا اور اس جگہ پر انہوں نے ایک) کافر (قوم کو پایا)۔ ہم بادشاہوں کو جو نیک و بد کی قدرت دیتے ہیں اس کو سامنے کرتے ہوئے گویا (ہم نے) یوں (کہا کہ اے ذوالقرنین تم) اپنی صوابدید سے (یا تو) ان کو عذاب دو اور یا ان کے بارے میں حسن سلوک کو اختیار کرو۔ ذوالقرنین نے) اس قوم کو دیکھ کر فیصلہ کرتے ہوئے یہ (کہا کہ) ہم ان کے ساتھ اچھا سلوک کریں گے اور ان کو ایمان کی دعوت بھی دیں گے۔ پھر (جو کوئی ظلم کرے گا) کہ نہ تو ایمان لائے اور نہ ہماری اطاعت قبول کرے (تو اس کو ہم سزا) میں قتل کر (دیں گے پھر وہ اپنے رب کی طرف لوٹایا جائے گا جو پھر (اس کو) آخرت کا (برا عذاب دے گا۔ اور جو کوئی ایمان لائے گا اور نیک عمل کرے گا تو اس کے لئے) آخرت میں بھی (اچھی جزا ہوگی اور) دنیا میں بھی ہم اس پر سختی نہ کریں گے بلکہ (اپنے کام کے لئے جب کوئی بات اس سے کہیں گے تو سہولت) اور نرمی (کی کہیں گے)۔

(پھر وہ ایک) دوسری (راہ پر لگ گئے یہاں تک کہ سفر کرتے کرتے وہ ایک دن طلوع آفتاب کی جگہ یعنی جہت مشرق میں انتہا پر پہنچے جہاں سورج کو ایسی قوم پر طلوع ہوتے پایا کہ جن کے لئے سورج سے ورے ہم نے) چھت جیسا (کوئی حجاب نہیں بنایا تھا) اور سورج کی شعاعیں براہ راست ان پر پڑ رہی تھیں کیونکہ وہ جنگلی اور خانہ بدوش قسم کے لوگ تھے جن میں گھر بنانے اور چھت ڈالنے کا رواج نہ تھا۔

ذوالقرنین کے ان دونوں سفروں کی جو کیفیت بیان کی گئی وہ واقع میں (یونہی تھی اور ان کے پاس جو وسائل تھے) اور ان کو جو حالات پیش آئے (ہم نے ان سب کا) اپنے (علم میں احاطہ کیا ہوا ہے)۔

(پھر وہ ایک) تیسری (راہ پر چلے یہاں تک کہ جب وہ دو پہاڑوں کے بیچ میں پہنچے تو ان پہاڑوں سے ورے ورے انہوں نے ایک ایسی قوم کو پایا جو) زبان کے اجنبی ہونے کی وجہ سے (ان کی بات کو سمجھتی نہ تھی۔ ان لوگوں نے ذوالقرنین کے غیر معمولی اسباب و وسائل اور ان کی قوت و حشمت کو دیکھ کر خیال کیا کہ ہماری تکالیف و مصائب کا سد باب ان سے ہو سکے گا اس لئے کسی ترجمان کے واسطہ سے (انہوں نے کہا کہ اے ذوالقرنین) ہماری قوم اور یاجوج ماجوج کی قوم کے درمیان یہ دو پہاڑ حائل ہیں جن پر ان کی چڑھائی ممکن نہیں۔ البتہ پہاڑوں کے بیچ میں یہ ایک درہ کھلا ہوا ہے اسی سے (یاجوج

ماجوج) ہماری (سرزمین میں) آتے ہیں اور (فساد) اور لوٹ مار (کرتے ہیں تو کیا ہم آپ کے لئے اس شرط پر کچھ ٹیکس مقرر کر دیں کہ آپ ہمارے اور ان یاجوج ماجوج کے درمیان ایک مضبوط رکاوٹ بنا دیں۔ ذوالقرنین نے) جواب میں (کہا کہ جس مال میں) تصرف کرنے کی (مجھے میرے رب نے قدرت دی ہے وہ) مقدار اور کیفیت ہر اعتبار سے (بہتر ہے اس لئے) مال کی مجھے کچھ ضرورت نہیں البتہ اپنی جسمانی (قوت سے میری مدد کرو) یعنی ہمارے آدمیوں کے ساتھ مل کر تم بھی محنت کرو (تو میں تمہارے اور ان کے درمیان ایک موٹی دیوار بنا دیتا ہوں)۔ غرض سامان اکٹھا کر کے جب دیوار بنانے لگے تو (ذوالقرنین نے کہا کہ) اول (میرے پاس لوہے کے بڑے بڑے تختے لاؤ)۔ وہ لائے گئے تو ان کی اوپر نیچے تہیں جمائیں (یہاں تک جب) ان تختوں سے (ان دونوں پہاڑوں کی چوٹیوں کے بیچ کے خلا کو پہاڑوں کے برابر بھر دیا تو کہا اب اس کو دھونکو)۔ لوگوں نے دھونکنا شروع کیا یہاں تک کہ (جب) دھونکتے دھونکتے (اس) لوہے کی دیوار (کو لال انگارا کر دیا تو) اس وقت (کہا کہ اب میرے پاس پگھلا ہوا تانبا لاؤ کہ اس کو اس دہکتے لوہے کی دیوار پر انڈیل دوں)۔ اوپر سے انڈیلنے سے وہ تانبا تختوں کے درمیان درزوں میں گھس گیا اور سب کو ایک جان کر دیا۔ (سو) اس کی انتہائی بلندی اور ہمواریت کی وجہ سے (یاجوج ماجوج اس پر چڑھ نہیں سکتے تھے اور) اس کی مضبوطی اور موٹائی کی وجہ سے (اس میں سوراخ نہ کر سکتے تھے۔ ذوالقرنین نے) جب اس دیوار کو تیار دیکھا جس کا تیار ہونا معمولی کام نہ تھا تو شکرانے کے طور پر (کہا کہ یہ) دیوار کی تعمیر (میرے رب کی ایک رحمت ہے) مجھ پر بھی کہ میرے ہاتھ سے یہ غیر معمولی دیوار تعمیر کرائی اور اس قوم والوں پر بھی کہ یہ یاجوج ماجوج کے شر سے محفوظ ہو گئے۔ پھر بہرحال یہ کتنی بھی مضبوط ہو بالآخر فانی ہے (اور جس وقت) اس کے فنا سے متعلق (میرے رب کے وعدہ کا وقت آئے گا تو وہ اس کو ڈھا) کر زمین کے برابر کر (دے گا اور میرے رب کا) ہر (وعدہ سچا ہے) اور اپنے وقت پر ضرور پورا ہوتا ہے۔

**فائدہ**: قرآن کا اصل مطلب سمجھنے کے لئے یہ ضروری نہیں کہ معلوم ہو کہ تاریخی اعتبار سے ذوالقرنین کس زمانے میں ہوئے اور کہاں ہوئے۔ اسی طرح یہ معلوم کرنا بھی ضروری نہیں کہ یاجوج ماجوج کون سی قوم تھی اور اب تک وہ کہاں محصور ہے اور اس کی دنیوی ترقی کے کیا حالات ہیں۔ ان دونوں کے بارے میں جو کچھ تحقیق کی گئی ہے وہ بہرحال حتمی اور یقینی نہیں اس لئے ہم یہاں اس کے ذکر کو چھوڑتے ہیں۔ جن کو دلچسپی ہو وہ دیگر تفاسیر کا اور مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی کی کتاب قصص القرآن کا مطالعہ کر سکتے ہیں۔

**ربط**: اوپر یاجوج ماجوج کا اوران کو روکنے والی دیوار کی تعمیر کا ذکر ہوا اور آخر میں یہ ذکر ہوا کہ جب اللہ کا حکم ہوگا یہ دیوار ٹوٹ جائے گی۔ سوال پیدا ہوا کہ دیوار کب ٹوٹے گی اور اس کے بعد کیا ہوگا۔ آگے اس کا جواب ہے۔

# وَتَرَكْنَا

بَعْضَهُمْ يَوْمَئِذٍ يَّمُوْجُ فِيْ بَعْضٍ وَّنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعًا ﴿٩٩﴾ وَّعَرَضْنَا جَهَنَّمَ يَوْمَئِذٍ لِّلْكٰفِرِيْنَ عَرْضًا ﴿١٠٠﴾ الَّذِيْنَ كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ فِيْ غِطَآءٍ عَنْ ذِكْرِيْ وَكَانُوْا لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا ﴿١٠١﴾

**ترجمہ**: اور چھوڑیں گے ہم ان کے بعض کو اس دن ھستے ہوں گے دوسرے بعض میں اور پھونکا جائے گا صور میں پھر جمع کرلیں گے ہم ان سب کو اور پیش کریں گے ہم جہنم کو اس دن کافروں کے سامنے وہ (کافر کہ) تھیں جن کی آنکھیں پردے میں میری یاد سے اور وہ طاقت نہ رکھتے تھے سننے کی۔

**تفسیر**: دیوار قرب قیامت میں دجال کا فتنہ ختم ہو جانے کے بعد ٹوٹے گی (اور ہم اس) کے ٹوٹنے کے (دن یاجوج ماجوج کو) اس حالت میں (چھوڑیں گے کہ) وہ اتنی کثیر تعداد میں ہوں گے کہ اس کا شمار اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو معلوم نہیں اور جب وہ ایک دم نکلیں گے تو اپنی کثرت کی وجہ سے (ان کے بعض دوسروں) یعنی وہ ایک دوسرے (میں گھسے ہوئے ہوں گے) مطلب یہ ہے کہ یاجوج ماجوج سمندر کی موجوں کی طرح بے شمار تعداد میں ٹھاٹھیں مارتے ہوئے نکلیں گے اور ہر بلندی و پستی پر چھا جائیں گے۔ جس طرف دیکھو ان ہی کا ہجوم نظر آئے گا۔ ان کا بے پناہ سیلاب ایسی شدت اور تیز رفتاری سے آئے گا کہ کوئی انسانی طاقت روک نہ سکے گی اور هُمْ مِنْ كُلِّ حَدَبٍ يَنْسِلُوْنَ یعنی یہ معلوم ہوگا کہ ہر ایک ٹیلہ اور پہاڑ سے ان کی فوجیں پھسلتی چلی آ رہی ہوں گی (سورہ انبیاء: 96) (اور) پھر اللہ تعالیٰ خاص پرندوں کے ذریعہ ان پر کنکریاں پھینک کر ان کو ختم کر دیں گے اور اس کے بعد قرب قیامت کی چند بقیہ نشانیوں کے پورا ہونے کے بعد قیامت کا سامان شروع ہوگا حتیٰ کہ پہلی بار (صور میں پھونکا جائے گا) جس سے پورا عالم فنا ہو جائے گا۔ پھر کچھ عرصہ کے بعد صور میں دوبارہ پھونکا

جائے گا جس سے سب زندہ ہو جائیں گے۔ (پھر ہم سب کو) میدان حشر میں (جمع کریں گے اور اس روز جہنم کو کافروں کے سامنے پیش کریں گے جن کی آنکھوں پر ہماری یاد سے) یعنی دین حق کو دیکھنے اور سمجھنے سے (پردے پڑے ہوئے تھے اور) جس طرح وہ حق کو دیکھتے نہ تھے اسی طرح (وہ اس کو سن بھی نہ سکتے تھے)۔

**ربط:** اوپر یہ تذکرہ آیا کہ قیامت کے دن کافروں کے سامنے جہنم کو پیش کیا جائے گا۔ آگے فرماتے ہیں کہ اس وعید کے باوجود وہ اپنی خام خیالیوں میں مگن ہیں لیکن ان کو سزا بھگتنی ہی ہو گی جب کہ ان کے مقابلہ میں اہل ایمان جنت کی راحتوں میں ہوں گے۔

اَفَحَسِبَ الَّذِیۡنَ كَفَرُوۡۤا اَنۡ یَّتَّخِذُوۡا عِبَادِیۡ مِنۡ
دُوۡنِیۡۤ اَوۡلِیَآءَ ؕ اِنَّاۤ اَعۡتَدۡنَا جَهَنَّمَ لِلۡكٰفِرِیۡنَ نُزُلًا ﴿۱۰۲﴾ قُلۡ هَلۡ
نُنَبِّئُكُمۡ بِالۡاَخۡسَرِیۡنَ اَعۡمَالًا ﴿۱۰۳﴾ؕ اَلَّذِیۡنَ ضَلَّ سَعۡیُهُمۡ فِی
الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا وَهُمۡ یَحۡسَبُوۡنَ اَنَّهُمۡ یُحۡسِنُوۡنَ صُنۡعًا ﴿۱۰۴﴾ اُولٰٓئِكَ
الَّذِیۡنَ كَفَرُوۡا بِاٰیٰتِ رَبِّهِمۡ وَلِقَآئِهٖ فَحَبِطَتۡ اَعۡمَالُهُمۡ فَلَا نُقِیۡمُ
لَهُمۡ یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ وَزۡنًا ﴿۱۰۵﴾ ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمۡ جَهَنَّمُ بِمَا كَفَرُوۡا
وَاتَّخَذُوۡۤا اٰیٰتِیۡ وَرُسُلِیۡ هُزُوًا ﴿۱۰۶﴾ اِنَّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ
كَانَتۡ لَهُمۡ جَنّٰتُ الۡفِرۡدَوۡسِ نُزُلًا ﴿۱۰۷﴾ۙ خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَا لَا یَبۡغُوۡنَ
عَنۡهَا حِوَلًا ﴿۱۰۸﴾

**ترجمہ:** کیا خیال کرتے ہیں کافر کہ بنائیں میرے بندوں کو میرے سوا حمایتی۔ بلاشبہ ہم نے تیار کیا ہے جہنم کو کافروں کے لئے مہمانی۔ کہہ دے کیا ہم خبر دیں تم کو بہت نقصان والوں کی اعمال کے اعتبار سے۔ وہ لوگ کہ ضائع ہوئی جن کی کوشش حیات دنیوی میں اور وہ خیال کرتے رہے کہ وہ اچھا کر رہے ہیں کام کو۔ یہ لوگ ہیں جنہوں نے انکار کیا اپنے رب کی آیتوں کا اور اس کی ملاقات کا، تو ضائع ہو گئے ان کے اعمال پھر نہ قائم کریں گے ہم ان کے

لئے قیامت کے دن تول کو۔ یہ بدلہ ہے ان کا جہنم اس وجہ سے کہ انہوں نے کفر کیا اور بنایا میری آیتوں کو اور میرے رسولوں کو مذاق۔ بلاشبہ جو لوگ ایمان لائے اور عمل کئے نیک ان کے لئے باغات ہیں فردوس کے مہمانی کے طور پر۔ ہمیشہ رہیں گے ان میں، نہ تلاش کریں گے ان سے تبدیلی کو۔

**تفسیر**: (کیا کافر لوگ یہ) خام (خیال کرتے ہیں کہ وہ مجھے چھوڑ کر میرے) خاص (بندوں) مثلاً عیسیٰ علیہ السلام، عزیر علیہ السلام، جبرئیل علیہ السلام اور فرشتوں (کو) ان کی پرستش کر کے اپنا (حمایتی بنالیں گے)۔ خیر ایسا تو ہرگز نہ ہوگا بلکہ وہ خود تمہاری حرکتوں سے اظہار بیزاری کریں گے اور وہاں کوئی بھی تم کو نہ پوچھے گا۔ ہاں (ہم نے کافروں کے لئے جہنم کی آگ کو) اور قسم قسم کے عذاب کو (مہمانی کے طور پر تیار کیا ہے)۔ اور اگر ان کو اپنے ان اعمال پر ناز ہو جن کو وہ اپنے زعم میں نیکیاں سمجھتے ہیں کہ ان کی وجہ سے وہ نجات اور کامیابی کو پالیں گے تو (آپ) ان کے اس زعم باطل کو دور کرنے کے لئے (فرما دیجئے کہ کیا ہم تمہیں بتادیں کہ) قیامت کے دن (اعمال کے اعتبار سے سب سے زیادہ خسارہ والے کون لوگ ہوں گے۔ یہ وہ لوگ ہوں گے کہ دنیوی زندگی میں) نیک اعمال کی صورت میں کی گئی (ان کی محنت) وکوشش سب (ضائع ہوگئی اور وہ یہ خیال کرتے رہے کہ وہ بہت اچھے کام کر رہے ہیں) جن کا اجر پائیں گے۔ اور ان کی محنت کے ضائع ہونے کی صورت یوں بنی کہ (یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنے رب کی آیتوں کا اور) آخرت میں (اس سے ملاقات کا انکار کیا تو) کفر کی نحوست کی وجہ سے (ان کے عمل) معتبر نہ رہے اور (ضائع ہو گئے) اور جب ان کے پاس آخرت کے لئے کوئی عمل ہی نہ رہا جو تولا جائے (تو قیامت کے دن ہم ان کے لئے تول وترازو کو قائم ہی نہ کریں گے۔ اور ان کے کفر کرنے کا اور میری آیتوں اور میرے رسولوں کو مذاق بنانے کا یہ ان کا بدلہ ہے جہنم) جب کہ اس کے برعکس (جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے تو ان کے لئے ان کی مہمانی میں فردوس کے باغات ہوں گے جن میں وہ ہمیشہ رہیں گے ان سے اکتائیں گے نہیں کیونکہ وہاں ان کو ہر دم تازہ بتازہ اور نئی نئی نعمتیں ملیں گی جن کی وجہ سے (وہ وہاں سے منتقلی کے کبھی متلاشی) اور خواہاں (نہ ہوں گے)۔

**ربط**: اوپر روح سے متعلق اور اصحاب کہف اور خضر علیہ السلام اور ذوالقرنین سے متعلق علم وحکمت کی باتیں بتائیں۔ آگے رسول اللہ ﷺ سے کہلواتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے علم وحکمت کی تو کوئی انتہا ہی نہیں۔ مجھ سمیت کوئی بھی مخلوق اس کا ہمسر نہیں لہٰذا اسی کی توحید کے قائل رہو۔

قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ
قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّيْ وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ﴿۱۰۹﴾ قُلْ اِنَّمَاۤ اَنَا
بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰۤى اِلَيَّ اَنَّمَاۤ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ
رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖۤ اَحَدًا ﴿۱۱۰﴾

**ترجمہ:** تو کہہ دے اگر ہو سمندر سیاہی میرے رب کی باتوں کے لئے تو ختم ہو جائے سمندر پیشتر اس کے کہ ختم ہوں باتیں میرے رب کی اگر چہ لے آئیں ہم اس کی مثل مدد کیلئے۔ کہہ دے محض میں بشر ہوں تمہاری طرح وحی کی جاتی ہے میری طرف کہ تمہارا معبود ایک معبود ہے۔ تو جو کوئی امید رکھے اپنے رب کی ملاقات کی تو چاہئے کہ وہ کرے عمل نیک اور مت شریک کرے اپنے رب کی عبادت میں کسی کو۔

**تفسیر:** (آپ فرما دیجئے کہ) تمہارے پوچھنے پر اور بلا پوچھے اللہ تعالیٰ نے جو تمہیں علم و حکمت کی باتیں بتائی ہیں وہ ان کے علم وحکمت کے خزانوں میں سے اتنی بھی نہیں جتنا کہ سمندر سے ایک قطرہ۔ اس سے اندازہ کرو کہ اللہ تعالیٰ کے علم وحکمت کی تو کوئی انتہا ہی نہیں لہذا (میرے رب کی باتوں) کو لکھنے (کے لئے اگر سمندر بھر سیاہی ہو تو میرے رب کی باتوں کے ختم ہونے سے پہلے) سیاہی کا (سمندر ختم ہو جائے گا اگر چہ ہم اس کی مثل) سیاہی کا ایک اور سمندر (مدد کے طور پر لے آئیں۔ آپ فرما دیجئے کہ) اس سے سمجھ لو کہ مجھ سمیت کوئی بھی خدا کی ہمسری نہیں کر سکتا (میں) بھی (محض تمہاری طرح کا بشر ہوں) خدا نہیں ہوں اور جو علوم و کمالات مجھے حاصل ہیں وہ محض اللہ کے دینے سے ہیں اور ان ہی میں سے ایک یہ بات (مجھے وحی کی گئی ہے کہ تمہارا معبود تو محض ایک معبود ہے) لہذا اسی کی طرف میں سب کو دعوت دیتا ہوں (تو جو کوئی اپنے رب سے ملاقات کی امید) و آرزو (رکھے تو چاہئے کہ وہ نیک عمل کرے اور اپنے رب کی عبادت میں) ظاہری و باطنی کسی طور پر بھی (کسی کو شریک نہ ٹھہرائے) یعنی شرک جلی کی طرح ریا وغیرہ جیسے شرک خفی سے بھی بچتا رہے کیونکہ جس عبادت میں غیر اللہ کی شرکت ہو وہ عابد کے منہ پر ماردی جاتی ہے۔



# سورہ مریم

**ربط**: پچھلی سورت کے آخر میں اللہ تعالیٰ کی حکمت وقدرت کے چند واقعات بیان ہوئے۔اس سورت میں حکمت وقدرت کے چند اور واقعات ذکر کرتے ہیں۔

حضرت زکریا علیہ السلام کو بڑھاپے میں اولاد ملنا

| سورۃ مریم مکیۃ | بسم اللہ الرحمن الرحیم | آیاتہا ۹۸ - رکوعاتہا ۶ |
|---|---|---|

كٓهٰيٰعٓصٓ ۝١ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ۝٢ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ
نِدَآءً خَفِيًّا ۝٣ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ
شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْۢ بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ۝٤ وَاِنِّيْ خِفْتُ الْمَوَالِيَ
مِنْ وَّرَآءِيْ وَكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا فَهَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۝٥
يَّرِثُنِيْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ ۖ وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا ۝٦ يٰزَكَرِيَّآ
اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ ۨ اسْمُهٗ يَحْيٰى ۙ لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ۝٧
قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا وَّقَدْ بَلَغْتُ
مِنَ الْكِبَرِ عِتِيًّا ۝٨ قَالَ كَذٰلِكَ ۚ قَالَ رَبُّكَ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَّقَدْ
خَلَقْتُكَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَكُ شَيْئًا ۝٩ قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ؕ
قَالَ اٰيَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَيَالٍ سَوِيًّا ۝١٠ فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ
مِنَ الْمِحْرَابِ فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ۝١١ يٰيَحْيٰى

خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ؕ وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا ۝١٢ وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا
وَزَكٰوةً ؕ وَكَانَ تَقِيًّا ۝١٣ وَّبَرًّا بِوَالِدَيْهِ وَلَمْ يَكُنْ جَبَّارًا عَصِيًّا ۝١٤ وَ
سَلٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَيَوْمَ يَمُوْتُ وَيَوْمَ يُبْعَثُ حَيًّا ۝١٥

**ترجمہ**: کھیعص. (یہ) تذکرہ ہے تیرے رب کی مہربانی کرنے کا اپنے بندے زکریا پر جب پکارا اس نے اپنے رب کو چھپی آواز سے۔ کہا اے میرے رب بلاشبہ کمزور ہوگئیں ہڈیاں میری اور شعلہ دیا سر نے بڑھاپے کا اور نہیں رہا میں تجھ سے دعا کر کے اے میرے رب محروم۔ اور میں ڈرتا ہوں اپنے رشتہ داروں سے اپنے پیچھے اور ہے میری بیوی بانجھ تو عطا کر مجھ کو اپنے پاس سے ایک ولی جو وارث ہو میرا اور وارث ہو آل یعقوب کا اور بنا دے اس کو اے میرے رب پسندیدہ۔ اے زکریا ہم خوشخبری دیتے ہیں تجھ کو ایک لڑکے کی جس کا نام یحیٰی ہوگا۔ نہیں بنایا ہم نے اس کا اس سے پہلے کوئی ہم صفت۔ کہا اے میرے رب کیسے ہوگا میرے لئے لڑکا اور ہے میری بیوی بانجھ اور میں پہنچ گیا ہوں بڑھاپے سے سوکھنے کو۔ کہا یونہی ہوگا۔ کہا تیرے رب نے کہ وہ ہے مجھ پر آسان اور پیدا کر چکا ہوں میں تجھ کو اس سے پہلے اور نہ تھا تو کچھ۔ کہا اے میرے رب بنا دے میرے لئے کوئی نشانی۔ فرمایا تیری نشانی یہ ہے کہ نہیں کلام کرے گا تو لوگوں سے تین راتیں صحت کی حالت میں۔ پھر وہ نکلا اپنی قوم پر پھر اشارہ کیا ان کی طرف کہ تسبیح کرو صبح اور شام۔ اے یحیٰی پکڑ کتاب کو قوت کے ساتھ اور دی ہم نے اس کو سمجھ بچپنے میں اور شوق دیا اپنے پاس سے اور پاکیزگی دی اور تھا وہ پرہیزگار اور فرمانبردار اپنے والدین کا اور نہیں تھا وہ زبردست و نافرمان۔ اور سلام ہے اس پر جس دن وہ پیدا ہوا اور جس دن وہ مرے گا اور جس دن وہ اٹھایا جائے گا زندہ کر کے۔

**تفسیر**: (یہ تذکرہ ہے آپ کے رب کے مہربانی فرمانے کا اپنے بندے زکریا پر) جو کہ بنی اسرائیل کے جلیل القدر انبیاء میں سے تھے اور بخاری میں ہے کہ وہ بڑھئی کا پیشہ کرتے تھے اور اپنے ہاتھ سے محنت کر کے کھاتے تھے۔ وہ بوڑھے ہو چکے تھے اور ان کی بیوی بانجھ تھیں۔ (جب انہوں نے) اپنی زیر کفالت مریم علیہا السلام کو دیکھا کہ ان کے پاس خرق عادت کے طور پر بے موسم کے پھل آتے ہیں تو دل کی تمنا زبان پر آ گئی کہ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی بے موسم کا پھل یعنی بڑھاپے کی عمر میں اولاد دے دیں۔ اس لئے اصلی قاعدہ کے مطابق (پوشیدہ آواز سے اپنے رب کو پکارا) اور (درخواست کی کہ اے میرے

رب بلاشبہ میری ہڈیاں کمزور ہوگئی ہیں اور سر بڑھاپے کے شعلے دے رہا ہے ) یعنی میرا سارا سر سفید ہوگیا ہے ( اور اے میرے رب آپ سے دعا کر کے میں محروم نہیں رہا ) ہوں بلکہ آپ نے اپنے فضل و رحمت سے ہمیشہ میری دعائیں قبول کیں اس لئے امید کرتا ہوں کہ اس بڑھاپے میں بھی میری دعا کو رد کر کے محروم نہ کریں گے۔ ( اور میں اپنے رشتہ داروں سے ) ان کے کم اہل ہونے کی وجہ سے یہ ( اندیشہ رکھتا ہوں ) کہ ( میرے مرنے کے بعد ) وہ میری مرضی کے مطابق دین وشریعت کی خدمت نہ کریں گے اور یوں یعقوب علیہ السلام کے گھرانے میں ان تک منتقل ہوتی ہوئی دینی، روحانی دولت کو ضائع کر دیں گے۔ ( اور میری اہلیہ بانجھ ہیں۔ لہٰذا ) میری خواہش یہ ہے کہ آپ نے ہمارے گھرانے کو جو نعمت دی ہے وہ اس گھرانے میں قائم رہے لیکن گھرانے کے دیگر افراد پورے اہل نہیں اور اولاد ہونے کے ظاہری اسباب بھی نہیں کہ آپ سے عام انداز میں اولاد کی درخواست کروں۔ ان حالات میں میری آپ سے خصوصی انداز میں دعا ہے کہ ( آپ ) خاص اپنے پاس سے عادی اسباب و وسائل سے قطع نظر کرتے ہوئے محض اپنی لامحدود قدرت و رحمت سے ( مجھے ایک ولی ) یعنی بیٹا ( عطا فرمایئے جو ) میرے خاص علوم میں ( میرا وارث بنے ) تاکہ دینی خدمات کو سنبھالے ( اور آپ ) کی مقدس امانت کا بوجھ اٹھائے اور ( اس کو ) اعمال واخلاق کے لحاظ سے بھی اپنا اور اچھے لوگوں کا ( پسندیدہ بنایئے )۔

اللہ نے ان کی دعا قبول فرمائی پھر جب کہ وہ محراب میں کھڑے نماز پڑھ رہے تھے تو فرشتوں نے ان کو پکار کر کہا کہ ( اے زکریا ) اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ( ہم آپ کو ایک لڑکے کی خوشخبری دیتے ہیں جس کا نام یحییٰ ہوگا۔ اس سے پہلے ) انتہائی درجہ کی رقت قلبی اور نفس کو لذتوں سے روکنے میں ( ہم نے ) کسی کو ( ان کا ہم صفت نہیں بنایا )۔

چونکہ لڑکے کے حاصل ہونے کی کوئی کیفیت نہیں بتائی گئی اس کو جاننے کے لئے حضرت زکریا علیہ السلام نے ( عرض کی کہ اے میرے رب میرے یہاں لڑکا کس طرح سے ہوگا جب کہ میری اہلیہ بانجھ ہیں اور میں خود بڑھاپے سے سوکھنے ) کے درجہ ( کو پہنچ چکا ہوں )۔ کیا ان ہی حالات میں ہوگا یا کوئی اور صورت میں مثلاً یہ کہ مجھے کسی اور عورت سے نکاح کرنا ہوگا۔ ( جواب دیا کہ یونہی ) یعنی ان ہی موجودہ حالات میں ( ہوگا ) اور آپ اس پر تعجب نہ کریں کیونکہ ( آپ کا رب فرماتا ہے کہ ) آپ کے نزدیک ظاہری اسباب کے اعتبار سے ( یہ چیز ) مشکل ہوگی لیکن ( میرے یہاں ) مشکل نہیں میری عظیم قدرت کے سامنے سب ( آسان ہے اور ) تم اپنی ہستی ہی کو دیکھ لو کہ ( اس سے پہلے میں تم کو پیدا کر چکا ہوں حالانکہ تم کچھ بھی نہ تھے )۔ عدم محض سے وجود میں آئے۔

حضرت زکریا علیہ السلام نے پھر ایک اور ( درخواست کی کہ اے میرے رب میرے لئے ) حمل

ٹھہرنے کی (کوئی نشانی بنا دیجئے) تا کہ قرب ولادت کے آثار دیکھ کر تازہ مسرت حاصل ہو اور نعمت کے شکرانہ میں زیادہ سے زیادہ مشغول رہوں۔ (فرمایا کہ تمہاری یہ نشانی ہے کہ تم لوگوں سے تین) دن اور تین (راتیں صحت) وتندرستی (کے باوجود بات نہیں کر سکو گے) البتہ اپنے ذکر واذکار میں اور اپنی عبادت میں زبان چلا سکو گے۔ جب حمل ٹھہرا تو بتائی گئی نشانی کے عین مطابق حضرت زکریا علیہ السلام لوگوں سے گفتگو کرنے سے عاجز ہو گئے۔ معمول کے مطابق جب وعظ و نصیحت کرنے کے لئے (زکریا) علیہ السلام (اپنے لوگوں کے پاس حجرہ سے باہر آئے تو ان کو اشارہ سے کہا کہ صبح وشام اللہ کی تسبیح) وغیرہ (کرتے رہو)۔

غرض یحییٰ علیہ السلام پیدا ہوئے اور سن شعور کو پہنچے تو ہم نے ان کو حکم دیا کہ (اے یحییٰ کتاب) یعنی تورات (کو) جو تمہارے وقت کی کتاب شریعت ہے (مضبوطی سے پکڑے رہو) کہ اس کی تعلیمات پر خود بھی عمل کرو اور دوسروں سے بھی کراؤ۔ (اور ہم نے ان کو لڑکپن) ہی (میں دین کی سمجھ اور) خاص (اپنے پاس سے رقت قلبی اور) اخلاق کی (پاکیزگی عطا فرمائی تھی اور) یہ تو تھے باطنی اوصاف جب کہ ظاہری اعمال کے اعتبار سے (وہ) گناہوں سے بہت ہی (پرہیز گار تھے اور والدین کے خدمت گزار تھے اور سرکش و نافرمان نہ تھے اور) حدیث میں ہے کہ یحییٰ علیہ السلام نے نہ کبھی گناہ کیا نہ گناہ کا ارادہ کیا۔ خدا کے خوف سے روتے روتے رخساروں پر آنسوؤں کی نالیاں بن گئی تھیں۔ غرض یہ اللہ کے نزدیک ایسے مکرم تھے کہ (ان پر) اللہ تعالیٰ کی جانب سے (سلام تھا جس دن وہ پیدا ہوئے اور) سلام ہوگا (جس دن وہ فوت ہوں گے اور جس دن وہ زندہ کر کے اٹھائے جائیں گے)۔ مطلب یہ ہے کہ ان کے لئے ہر حال میں سلامتی ہے ان پر کسی قسم کی گرفت نہیں ہے۔

حضرت مریم علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا قصہ

وَاذْكُرْ

فِي الْكِتٰبِ مَرْيَمَ ۘ اِذِ انْتَبَذَتْ مِنْ اَهْلِهَا مَكَانًا شَرْقِيًّا ﴿١٦﴾ فَاتَّخَذَتْ

مِنْ دُوْنِهِمْ حِجَابًا ۫ فَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهَا رُوْحَنَا فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا

سَوِيًّا ﴿١٧﴾ قَالَتْ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِالرَّحْمٰنِ مِنْكَ اِنْ كُنْتَ تَقِيًّا ﴿١٨﴾ قَالَ اِنَّمَآ

اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ ۖ لِاَهَبَ لَكِ غُلٰمًا زَكِيًّا ﴿١٩﴾ قَالَتْ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ

وَلَمْ يَمْسَسْنِىْ بَشَرٌ وَّلَمْ اَكُ بَغِيًّا ﴿٢٠﴾ قَالَ كَذٰلِكِ ۚ قَالَ رَبُّكِ هُوَ
عَلَىَّ هَيِّنٌ ۚ وَلِنَجْعَلَهٗٓ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا ۚ وَكَانَ اَمْرًا
مَّقْضِيًّا ﴿٢١﴾ فَحَمَلَتْهُ فَانْتَبَذَتْ بِهٖ مَكَانًا قَصِيًّا ﴿٢٢﴾ فَاَجَآءَهَا
الْمَخَاضُ اِلٰى جِذْعِ النَّخْلَةِ ۚ قَالَتْ يٰلَيْتَنِىْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا
وَكُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا ﴿٢٣﴾ فَنَادٰىهَا مِنْ تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِىْ قَدْ جَعَلَ
رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا ﴿٢٤﴾ وَهُزِّىْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ
رُطَبًا جَنِيًّا ﴿٢٥﴾ فَكُلِىْ وَاشْرَبِىْ وَقَرِّىْ عَيْنًا ۚ فَاِمَّا تَرَيِنَّ مِنَ
الْبَشَرِ اَحَدًا ۙ فَقُوْلِىْٓ اِنِّىْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا فَلَنْ اُكَلِّمَ
الْيَوْمَ اِنْسِيًّا ﴿٢٦﴾ فَاَتَتْ بِهٖ قَوْمَهَا تَحْمِلُهٗ ۗ قَالُوْا يٰمَرْيَمُ لَقَدْ جِئْتِ
شَيْئًا فَرِيًّا ﴿٢٧﴾ يٰٓاُخْتَ هٰرُوْنَ مَا كَانَ اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّمَا كَانَتْ
اُمُّكِ بَغِيًّا ﴿٢٨﴾ ۖ فَاَشَارَتْ اِلَيْهِ ۗ قف قَالُوْا كَيْفَ نُكَلِّمُ مَنْ كَانَ فِى الْمَهْدِ
صَبِيًّا ﴿٢٩﴾ قَالَ اِنِّىْ عَبْدُ اللّٰهِ ۗ قف اٰتٰنِىَ الْكِتٰبَ وَجَعَلَنِىْ نَبِيًّا ﴿٣٠﴾ ۙ
وَّجَعَلَنِىْ مُبٰرَكًا اَيْنَ مَا كُنْتُ ۠ وَاَوْصٰنِىْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا
دُمْتُ حَيًّا ﴿٣١﴾ ۙ

**ترجمہ**: اور ذکر کر کتاب میں مریم کا جب جدا ہوئی وہ اپنے گھر والوں سے ایک مشرقی جگہ میں پھر اختیار کیا ان سے ورے پردے کو تو بھیجا ہم نے اس کی طرف اپنے فرشتہ کو سو شکل اختیار کی اس نے اس کے سامنے پورے آدمی کی۔ بولی میں پناہ لیتی ہوں رحمٰن کی تجھ سے اگر ہے تو خدا ترس۔ کہا محض میں ہوں تیرے رب کا بھیجا ہوا تا کہ دوں تجھ کو ایک لڑکا پاکیزہ۔ بولی کیسے ہوگا میرے لئے لڑکا اور نہیں چھوا مجھ کو کسی آدمی نے اور نہیں ہوں میں بدکار، کہا یونہی۔ فرمایا

تیرے رب نے وہ مجھ پر آسان ہے اور تا کہ ہم بنائیں اس کو نشانی لوگوں کے لئے اور رحمت اپنی طرف سے اور ہے یہ کام طے کیا ہوا۔ پھر اٹھایا اس (کے حمل) کو پھر الگ ہوئی اس کے ساتھ ایک دور کی جگہ میں۔ پھر لے آیا اس کو دردزہ کھجور کے تنے کی طرف۔ بولی اے کاش میں مر چکی ہوتی اس سے پہلے اور ہوتی بھولی بسری۔ تو پکارا اس کو اس کے نیچے سے کہ مت غم کر۔ بنا دیا ہے تیرے رب نے تیرے نیچے ایک چشمہ اور ہلا اپنی طرف کھجور کے تنے کو وہ گرائے گا تجھ پر کھجور پکی ہوئی۔ سو کھا اور پی اور ٹھنڈی رکھ آنکھ۔ پھر اگر تو دیکھے آدمیوں میں سے کسی کو تو کہہ میں نے نذر مانی ہے رحمٰن کے لئے روزے کی سو ہرگز نہ کلام کروں گی آج کسی انسان سے۔ پھر وہ لائی اس (بچے) کو اپنی قوم کے پاس اٹھائے ہوئے۔ لوگوں نے کہا کہ اے مریم تو نے تو کیا ہے کام عجیب۔ اے ہارون کی بہن نہ تھا تیرا باپ برا آدمی اور نہ تھی تیری ماں بدکار۔ (مریم نے) اشارہ کیا اس (بچے) کی طرف۔ وہ بولے کیسے ہم بات کریں اس سے جو ہے گود میں بچہ۔ وہ (بچہ) بولا میں بندہ ہوں اللہ کا۔ دی اس نے مجھ کو کتاب اور بنایا مجھ کو نبی اور بنایا مجھ کو بابرکت جہاں بھی میں ہوں اور تاکید کی مجھ کو نماز کی اور زکواۃ کی جب تک میں ہوں زندہ اور (بنایا مجھ کو) فرمانبردار اپنی والدہ کا اور نہیں بنایا مجھ کو سرکش (و) بدبخت۔ اور سلام ہے مجھ پر جس دن میں پیدا ہوا اور جس دن میں مروں گا اور جس دن میں اٹھایا جاؤں گا زندہ کر کے۔

**تفسیر:** (اور ذکر کیجئے کتاب میں مریم کا جب وہ اپنے گھر والوں سے علیحدہ ایک مشرقی جگہ میں) غسل کے لئے (گئیں پھر ان لوگوں کے ورے انہوں نے پردہ ڈال لیا) تا کہ اس کی اوٹ میں غسل کر سکیں۔ (سو) اس حالت میں (ہم نے ان کی طرف اپنے فرشتہ) جبرئیل علیہ السلام (کو بھیجا جو ان کے سامنے پورے تندرست آدمی کی شکل بنا کر آئے۔ مریم) علیہا السلام نے سمجھا کہ کوئی آدمی ہے اس لئے گھبرا کر (کہنے لگیں کہ میں تجھ سے رحمٰن کی پناہ لیتی ہوں) اور (اگر تو) کچھ (خدا ترس ہے) تو یہاں سے چلا جا۔ فرشتہ نے (کہا) کہ گھبراؤ نہیں میں کوئی آدمی نہیں ہوں بلکہ (میں تو محض تمہارے) ہی (رب کا بھیجا ہوا) فرشتہ (ہوں) جس کی تم پناہ لیتی ہو اور میں تمہارے پاس آیا ہوں (تا کہ) خدا تعالیٰ کی طرف سے (تم کو ایک پاکیزہ لڑکا دوں)۔

مریم کے دل میں خدا نے یقین ڈال دیا کہ بے شک یہ فرشتہ ہے اس لئے مطمئن ہو کر (پوچھا کہ میرے ہاں لڑکا کیسے ہو گا حالانکہ کسی بشر نے مجھے ہاتھ تک نہیں لگایا) نہ حلال طریقے سے اور نہ حرام طریقے سے کیونکہ نہ تو میرا نکاح ہوا ہے (اور نہ ہی میں بدکار ہوں)۔ فرشتہ نے (جواب دیا کہ بس) بشر کے چھوئے بغیر (یونہی) لڑکا ہو جائے گا اور یہ میں اپنی طرف سے نہیں کہتا بلکہ (تمہارے رب نے فرمایا

ہے کہ یہ بات ) کہ اسباب عادیہ کے بغیر پیدا کروں (مجھ پر آسان ہے اور) یہ بھی فرمایا ہے کہ ہم اسباب عادیہ کے بغیر اس لئے پیدا کریں گے (تاکہ ہم اس کو لوگوں کے لئے ) اپنی عظیم قدرت کی (نشانی بنائیں اور اپنی طرف سے ) دنیا والوں کی ہدایت کے لئے (رحمت ) کا بڑا سامان (بنائیں) اور یہ بے باپ کے بچے کا پیدا ہونا ایک طے شدہ بات ہے جو ضرور ہو کر رہے گی۔

اس گفتگو کے بعد جبرئیل علیہ السلام نے ان کے گریبان میں پھونک ماردی جس سے ان کو حمل ٹھہر گیا (اور انہوں نے بچے کو) اپنے پیٹ میں (اٹھالیا۔ پھر) جب وضع حمل کا وقت قریب آیا تو شرم کے مارے سب سے (علیحدہ ہو کر کسی دور کے مکان میں چلی گئیں)۔ ہوسکتا ہے کہ یہ جگہ بیت اللحم ہو جو بیت المقدس سے 12.80 کلومیٹر کے فاصلہ پر ہے۔(دردزہ کی تکلیف ان کو ایک کھجور کے تنے کی طرف لے آئی ) تاکہ تکلیف میں اس کا سہارا لیں۔ اس وقت درد کی تکلیف، تنہائی وبیکسی، ضرورت و راحت کے سامان کا فقدان اور سب سے بڑھ کر ایک مشہور پاکباز و پاکدامن کو دینی حیثیت سے آئندہ بدنامی اور رسوائی کا تصور۔ یہ سب چیزیں ان کو سخت بے چین کئے ہوئے تھیں۔ پچھلی بشارتیں تک ان کو یاد نہ رہیں۔حتی کہ اسی بے چینی کے غلبہ میں (کہہ اٹھیں کہ اے کاش اس) وقت کے آنے (سے پہلے ہی میں مر چکی ہوتی اور بھولی بسری ہو چکی ہوتی )۔مریم علیہا السلام جس کھجور کے نیچے تھیں وہ کچھ بلند جگہ تھی۔ ان کی جگہ کے نیچے سے (پھر) اسی فرشتہ نے (ان کو پکارا کہ تم غم نہ کرو) اور نیچے کی طرف دیکھو۔ (تمہارے رب نے ) تمہارے لئے (تمہارے نیچے کی طرف ایک چشمہ بنا دیا ہے)۔ یہ پینے کا بندوبست ہوا۔ (اور) کھانے کے لئے اس (کھجور کے تنے کو اپنی طرف ہلاؤ تو یہ درخت تم پر تازہ پکی ہوئی کھجوریں گرائے گا)۔ وہ چشمہ بھی خرق عادت نکالا گیا اور درخت پر کھجوریں بھی بے موسم کے لگ گئیں۔ ان خوارق کا دیکھنا مریم علیہا السلام کی تسکین واطمینان کا سبب بنا۔فرشتہ نے کہا اے مریم (تم) تازہ کھجوریں (کھاؤ اور) چشمہ کا پانی (پیو اور) پاکیزہ بیٹے کو دیکھ کر اپنی (آنکھیں ٹھنڈی کرو) اور آگے کا غم نہ کرو خدا تعالیٰ سب مشکلات کو دور کرنے والے ہیں۔ (پھر اگر) نوع (بشر میں سے کسی آدمی کو دیکھو) اور وہ بچے سے متعلق کوئی سوال کرے (تو تم) نہ بولنے کے روزے کی نذر مان لینا اور اشارہ سے (کہہ دینا کہ میں نے رحمن کے لئے روزے کی نذر مانی ہے لہٰذا آج میں کسی انسان سے ہرگز بات نہ کروں گی۔ پھر جب وہ اس بچے کو اٹھائے ہوئے اپنے لوگوں کے پاس لائیں تو وہ) ششدر رہ گئے اور کہنے لگے کہ اے مریم تم نے تو عجیب کام کیا ہے کہ ایک لڑکی کنواری رہتے ہوئے دعویٰ کرے کہ میرے ہاں بچہ پیدا ہوا ہے اور بدگمان ہو کر کہنے لگے کہ (اے ہارون کی بہن نہ تمہارے باپ برے آدمی تھے اور نہ تمہاری ماں بدکردار تھیں) اور خود تمہارے بھائی بھی نیک آدمی ہیں پھر تم میں یہ بری خصلت کہاں سے

آئی۔ (مریم) علیہا السلام (نے) ہاتھ سے (بچے کی طرف اشارہ کیا) کہ خود اس سے دریافت کرلو۔ (وہ بولے) کہ اس شرمناک حرکت پر یہ ستم ظریفی کہ کہتی ہو کہ بچے سے پوچھ لو۔ بھلا وہ (جو گود کا بچہ ہو اس سے ہم کیسے) پوچھیں اور کیسے (بات کریں)۔ قوم کی طرف سے یہ بات ہو رہی تھی کہ خود (عیسیٰ) علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ (نے) گویائی عطا کی اور وہ بول اٹھے اور ان تمام غلط خیالات کا رد بھی کیا جو آئندہ ان کی نسبت قائم ہونے والے تھے۔ (کہا میں اللہ کا بندہ ہوں۔ اس نے مجھے کتاب دی اور اسی نے مجھے نبی بنایا) یعنی اس کا آئندہ مجھے کتاب انجیل دینا اور نبی بنانا اسی طرح یقینی ہے جیسے زمانہ ماضی میں گذری ہوئی بات اسی لئے میں اس کو ماضی کے الفاظ سے تعبیر کرتا ہوں (اور مجھ کو برکت والا بنایا) کہ مجھ سے مخلوق کو دین کا فائدہ پہنچے گا (جہاں کہیں بھی ہوں گا) مجھ سے برکت پہنچے گی اور دین کی تبلیغ ہوگی خواہ کوئی قبول کرے یا نہ کرے (اور اس نے مجھے نماز اور زکواۃ) کے اہتمام کرنے (کی تاکید کی جب تک میں دنیا میں (زندہ رہوں اور مجھ کو میری والدہ کا خدمت گزار بنایا اور اس نے مجھ کو سرکش و بدبخت نہیں بنایا) کہ اللہ تعالیٰ کے یا والدہ کے حقوق سے سرکشی کروں اور نافرمانیاں کر کے بدبختی خریدوں (اور مجھ پر) اللہ کی جانب سے (سلام ہے جس دن میں پیدا ہوا اور جس دن میں مروں گا اور جس دن میں زندہ کر کے اٹھایا جاؤں گا)۔ اور میری ان باتوں سے سمجھ لو کہ میری والدہ بالکل پاکدامن ہیں۔

یہود تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دشمن بن گئے اور ان کو کذاب و مفتری کہتے اور ان کے نسب پر طعن کرتے جب کہ عیسائی پولوس (St.Paul) کے گمراہ کر دینے سے ان کو خدا اور خدا کا بیٹا کہنے لگے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے خرق عادت کلام سے ان دونوں کا رد کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ (یہ ہیں عیسیٰ بن مریم) جن کی شان یہ ہے جو اوپر بیان ہوئی اور ہم نے عیسیٰ بن مریم کے بارے میں بالکل (سچی بات) کہی (ہے) لیکن افراط و تفریط کرنے والے (لوگ اس میں جھگڑ رہے ہیں) اور ان کو خدا کا بیٹا کہنا بھی دیگر باتوں کی طرح بہت ہی نامعقول بات ہے کیونکہ (اللہ کی شان نہیں کہ وہ اولاد اختیار کرے۔ وہ اس سے پاک ہے) کہ اس کے ہاں اولاد ہو یا اس کو اولاد کی حاجت ہو کیونکہ وہ تو ایسا عظیم الشان ہے کہ اسے کچھ بھی کرنے کے لئے کسی کی احتیاج نہیں اور (وہ جب کسی کام) کے کرنے (کو طے کر لیتا ہے تو اس سے کہتا ہے کہ ہو جا تو وہ کام ہو جاتا ہے)۔

**ربط**: اوپر اللہ تعالیٰ کی قدرت و حکمت کے چند واقعات سنا کر جب یہ ثابت کر دیا کہ سب کچھ وہی کرنے والے ہیں تو معلوم ہوا کہ عبادت کے لائق بھی صرف وہی ہیں لہٰذا صراط مستقیم اسی میں ہے کہ اللہ کی توحید کو تھامے رہیں۔ لیکن ظالم و کافر لوگ اس پر نہیں آتے اور اپنی راہیں اس سے ہٹ کر اختیار کرتے ہیں حالانکہ بڑے بڑے پیغمبر اس توحید پر قائم رہے اور اسی کی دعوت دیتے رہے۔

وَاِنَّ اللّٰهَ رَبِّیْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ﴿۳۶﴾
فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَیْنِهِمْ ۚ فَوَیْلٌ لِّلَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ مَّشْهَدِ
یَوْمٍ عَظِیْمٍ ﴿۳۷﴾ اَسْمِعْ بِهِمْ وَاَبْصِرْ ۙ یَوْمَ یَاْتُوْنَنَا لٰكِنِ الظّٰلِمُوْنَ
الْیَوْمَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ﴿۳۸﴾ وَاَنْذِرْهُمْ یَوْمَ الْحَسْرَةِ اِذْ قُضِیَ
الْاَمْرُ ۘ وَهُمْ فِیْ غَفْلَةٍ وَّهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّا نَحْنُ نَرِثُ
الْاَرْضَ وَمَنْ عَلَیْهَا وَاِلَیْنَا یُرْجَعُوْنَ ﴿۴۰﴾ ع

**ترجمہ**: اور بلاشبہ اللہ ہے میرا رب اور تمہارا رب تو عبادت کرو اسی کی۔ یہ سیدھی راہ ہے۔ پھر اختلاف ڈال لیا گروہوں نے اپنے درمیان۔ تو بربادی ہے کافروں کے لئے بڑے دن کے آنے سے۔ کیا ہی سننے والے اور کیا ہی دیکھنے والے ہوں گے جس دن یہ لوگ آئیں گے ہمارے پاس لیکن ظالم لوگ آج ہیں کھلی گمراہی میں۔ اور ڈرا ان کو حسرت کے دن سے جب (آخری) فیصلہ کر دیا جائے گا (ہر) کام کا اور یہ غفلت میں ہیں اور یہ ایمان نہیں لاتے۔ بے شک ہم ہی وارث ہوں گے زمین کے اور ان کے جو ہیں اس پر اور ہماری طرف وہ لوٹائے جائیں گے۔

**تفسیر**: اے محمد ﷺ ہماری قدرت وحکمت کے یہ بہت سے واقعات سنا کر اب آپ ان کافروں کے سامنے اعلان کر دیجئے کہ معلوم ہوا کہ (میرا رب اور تمہارا سب کا رب) بھی صرف (اللہ تعالیٰ ہے) اور پھر وہی ہماری عبادت کا مستحق ہے کوئی اور نہیں (تو صرف اس کی عبادت کرو)۔ اور (یہ) توحید خالص ہی (صراط مستقیم ہے)۔ لیکن یہ سب کچھ ثابت ہونے کے باوجود (مختلف گروہوں نے) اس بارے میں (آپس میں اختلاف ڈال لیا) اور طرح طرح کے مذاہب بنا لئے۔ (سو جو لوگ) توحید خالص کی سیدھی راہ کا (انکار کر رہے ہیں ان کے لئے ایک بڑے دن) یعنی قیامت کے دن کے آنے (سے بڑی بربادی ہوگی۔ جس دن یہ ہمارے پاس آئیں گے تو) ان کے کان اور ان کی آنکھیں خوب کھل جائیں گی اور (وہ کیا ہی سننے والے اور دیکھنے والے ہوں گے لیکن) اس وقت کا دیکھنا اور سننا کچھ فائدہ نہ دے گا بلکہ اس وقت وہ وہ باتیں سنیں گے جن سے جگر پھٹ جائیں گے اور وہ منظر دیکھیں گے جس سے چہرے سیاہ ہو جائیں گے لیکن (آج) جب دیکھنا اور سننا مفید ہو سکتا ہے تو یہ (ظالم لوگ) اندھے بہرے بنے ہوئے

( کھلی گمراہی میں ) مبتلا ( ہیں۔ اور آپ ان کو حسرت کے دن سے ڈرائیے جب ہر کام کا فیصلہ کر دیا جائے گا اور ) کافروں پر حسرت کے بہت سے مواقع پیش آئیں گے اور آخری موقع وہ ہوگا جب موت کو مینڈھے کی صورت میں لا کر جنت و دوزخ کے درمیان سب کو دکھا کر ذبح کیا جائے گا اور ندا آئے گی کہ جنتی جنت میں اور جہنمی جہنم میں ہمیشہ کے لئے رہیں گے اب کسی کو موت نہیں آئے گی۔ اس وقت کافر بالکل ناامید ہو کر حسرت سے اپنے ہاتھ کاٹیں گے لیکن ( یہ لوگ ) آج بڑی ( غفلت میں ہیں اور ایمان نہیں لاتے )۔ آخر کب تک۔ کسی دن تو یہ سب ختم کر دیئے جائیں گے پھر ( زمین کے اور جو کوئی اس پر ہے اس کے ) اور اس سارے دنیوی سامان کے جس نے ان کو غفلت میں ڈال رکھا ہے سب کے ( ہم ہی وارث ہوں گے اور ) پھر ( سب لوگ ) دوبارہ زندہ کر کے حساب کتاب اور بدلے کے لئے ( ہماری ہی طرف لوٹائے جائیں گے )۔

### حضرت ابراہیم علیہ السلام کی توحید پر استقامت



## وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ

اِبْرٰهِيْمَ ۬ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ﴿۴۱﴾ اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ لِمَ تَعْبُدُ
مَا لَا يَسْمَعُ وَلَا يُبْصِرُ وَلَا يُغْنِيْ عَنْكَ شَيْـًٔا ﴿۴۲﴾ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْ قَدْ
جَآءَنِيْ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَمْ يَاْتِكَ فَاتَّبِعْنِيْۤ اَهْدِكَ صِرَاطًا سَوِيًّا ﴿۴۳﴾
يٰۤاَبَتِ لَا تَعْبُدِ الشَّيْطٰنَ ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ عَصِيًّا ﴿۴۴﴾
يٰۤاَبَتِ اِنِّيْۤ اَخَافُ اَنْ يَّمَسَّكَ عَذَابٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ فَتَكُوْنَ
لِلشَّيْطٰنِ وَلِيًّا ﴿۴۵﴾ قَالَ اَرَاغِبٌ اَنْتَ عَنْ اٰلِهَتِيْ يٰۤاِبْرٰهِيْمُ ۚ لَئِنْ
لَّمْ تَنْتَهِ لَاَرْجُمَنَّكَ وَاهْجُرْنِيْ مَلِيًّا ﴿۴۶﴾ قَالَ سَلٰمٌ عَلَيْكَ ۚ سَاَسْتَغْفِرُ
لَكَ رَبِّيْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِيْ حَفِيًّا ﴿۴۷﴾ وَاَعْتَزِلُكُمْ وَمَا تَدْعُوْنَ مِنْ
دُوْنِ اللّٰهِ وَاَدْعُوْا رَبِّيْ ۖ٘ عَسٰۤى اَلَّاۤ اَكُوْنَ بِدُعَآءِ رَبِّيْ شَقِيًّا ﴿۴۸﴾

فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ ۙ وَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ۭ وَكُلًّا جَعَلْنَا نَبِيًّا ﴿۴۹﴾ وَوَهَبْنَا لَهُمْ مِّنْ رَّحْمَتِنَا وَجَعَلْنَا لَهُمْ لِسَانَ صِدْقٍ عَلِيًّا ﴿۵۰﴾ ع

**ترجمہ**: اور ذکر کر کتاب میں ابراہیم کا۔ بے شک وہ تھا سچا نبی۔ جب کہا اپنے باپ سے کہ اے میرے ابا کیوں تو عبادت کرتا ہے اس کی جو نہ سنتا ہے اور نہ دیکھتا ہے اور نہ کام آتا ہے تیرے کچھ بھی۔ اے میرے ابا بلاشبہ آیا ہے میرے پاس علم جو نہیں آیا تیرے پاس تو پیروی کر میری دکھاؤں گا میں تجھ کو راہ سیدھی۔ اے میرے ابا مت عبادت کر شیطان کی، بے شک شیطان ہے رحمٰن کا نافرمان۔ اے میرے ابا میں ڈرتا ہوں اس سے کہ چھوئے تجھ کو عذاب رحمٰن کی جانب سے پھر تو ہو جائے شیطان کا دوست۔ بولا کیا پھرا ہوا ہے تو میرے معبودوں سے اے ابراہیم۔ اگر نہ باز آیا تو تو میں سنگسار کردوں گا تجھ کو اور چھوڑ دے مجھ کو ایک مدت تک۔ کہا سلام ہو تجھ پر۔ میں مغفرت مانگوں گا تیرے لئے اپنے رب سے، وہ ہے مجھ پر مہربان۔ اور میں کنارہ کشی کرتا ہوں تم سے اور ان سے جن کی تم عبادت کرتے ہو اللہ کے سوا اور میں عبادت کرتا ہوں اپنے رب کی۔ امید ہے کہ نہ رہوں گا میں بوجہ اپنے رب کی عبادت کے محروم۔ پھر جب اس نے کنارہ کشی کی ان سے اور جن کی وہ عبادت کرتے تھے اللہ کے سوا ان سے بخشے ہم نے اس کو اسحاق اور یعقوب اور دونوں کو بنایا ہم نے نبی اور دیا ہم نے ان کو اپنی رحمت سے (حصہ) اور کیا ہم نے ان کا بول بالا۔

**تفسیر**: (اور آپ کتاب میں ابراہیم) علیہ السلام (کا ذکر کیجئے۔ وہ صدیق تھے) اس معنی میں کہ وہ بہت زیادہ سچ والے تھے اتنے کہ اپنی بات کو عمل سے سچا کر دکھانے والے تھے اور اس معنی میں بھی کہ وہ راستباز اور پاک طینت تھے جن کے دل میں سچائی کو قبول کرنے کی نہایت اعلیٰ و اکمل استعداد موجود تھی، جو بات خدا کی طرف سے پہنچتی بلا توقف ان کے دل میں اتر جاتی، شک و تردد بالکل نہ رہتا۔ اور چونکہ صدیقیت کے لئے نبوت لازم نہیں ہے اس لئے آگے تصریح فرما دی کہ وہ (نبی بھی تھے جب انہوں نے اپنے والد سے کہا کہ اے میرے ابا جان آپ کیوں اس) بت جیسی بے جان چیز کی عبادت کرتے ہیں جو نہ سنتی ہے اور نہ دیکھتی ہے اور نہ آپ کے کسی کام آئے)۔ خود اپنے ہاتھوں سے تراشی ہوئی چیز کو معبود ٹھہرا لینا تو عقل و فہم کے خلاف ہے۔ ہاں (اے میرے ابا جان میرے پاس) اپنے اصلی اور

یکتا معبود اللہ تعالیٰ کی جانب سے توحید و معاد اور شریعت کا (وہ صحیح علم آیا ہے جو آپ تک نہیں آیا لہٰذا آپ میری بات مانئے میں آپ کو سیدھی راہ پر لے چلوں گا) جو رضائے الٰہی تک پہنچانے والی ہے ورنہ باقی راہیں تو سب شیطان کی ایجاد کردہ ہیں لہٰذا بتوں کی عبادت کرنا درحقیقت شیطان کی عبادت کرنا ہے تو (اے میرے ابا جان آپ شیطان کی عبادت نہ کیجئے کیونکہ شیطان تو رحمان کا نافرمان ہے) اور نافرمان کی پرستش تو انتہائی غیر معقول اور قابل مذمت بات ہے۔ اور (اے میرے ابا جان مجھے ڈر ہے کہ رحمٰن) جس کی رحمت چاہتی ہے کہ تمام بندوں پر شفقت و مہربانی ہو اس (کی جانب سے) آپ کی نافرمانی پر (آپ کو کہیں عذاب آ لے اور اس میں آپ ہلاک ہو جائیں) اور (پھر) آخرت میں ہمیشہ کے لئے (شیطان کے دوست ہو) کر اس کے ساتھ جہنم میں (جائیں)۔ ابراہیم علیہ السلام کے وعظ و نصیحت کو سن کر ان کے والد نے (کہا کہ اے ابراہیم کیا تم میرے معبودوں سے پھرے ہوئے ہو)۔ میں اس کو برداشت نہیں کرسکتا۔ (اگر تم) اپنی اس روش سے (باز نہ آئے تو میں تمہیں سنگسار کر دوں گا بلکہ تم) ابھی عمر بھر کی (مدت کے لئے مجھ سے دور ہو جاؤ) میں تمہیں دیکھنے کا بھی روا دار نہیں۔ ابراہیم علیہ السلام نے (کہا) کہ جب آپ کا یہ برتاؤ ہے تو میرا یہاں ٹھہرنا بھی بے فائدہ ہے اس لئے (آپ کو) بھی (سلام ہے)۔ میں یہاں سے چلا جاتا ہوں البتہ (میں آپ کے لئے اپنے رب سے مغفرت طلب کرتا رہوں گا بلاشبہ وہ مجھ پر) بہت (مہربان ہے) اور پھر اس وعدے کے مطابق ابراہیم علیہ السلام ان کے لئے دعائے مغفرت کرتے لیکن جب دیکھا کہ اللہ کے ساتھ ان کی دشمنی ہے اور اللہ ان سے راضی نہیں تب اس کو بند کیا۔ (اور) فرمایا کہ (میں آپ لوگوں سے اور اللہ کے سوا جن) جھوٹے معبودوں (کی آپ لوگ پرستش کرتے ہیں ان سے میں کنارہ کشی کرتا ہوں)۔ اور یہاں سے ہجرت کرتا ہوں (اور میں اپنے رب کی عبادت کرتا رہوں گا)۔ حق تعالیٰ کے فضل سے کامل (امید ہے کہ اپنے رب کی عبادت کر کے میں محروم نہیں رہوں گا)۔ غربت و بے کسی میں جب بھی اس کو پکاروں گا وہ میری دعا قبول کرے گا۔ (پھر جب وہ ان سے اور جن کی وہ اللہ کے سوا عبادت کرتے تھے ان سے جدا ہو گئے) اور شام کی طرف ہجرت کر گئے تو (ہم نے) اس پردیس میں ان کو اپنی اولاد یعنی بیٹے (اسحاق اور) پوتے (یعقوب عطا کئے) تاکہ غریب الوطنی کی وحشت دور ہو اور اپنوں سے انس وسکون حاصل ہو۔ (اور) ان دونوں میں سے (ہر ایک کو ہم نے نبی بنایا اور ہم نے) بڑے کمالات کی شکل میں (ان کو اپنی رحمت کا) خاص (حصہ عطا کیا اور ہم نے ان کا سچا بول بالا کیا) کہ ہمیشہ کے لئے ان کا نام نیک اور بلند کیا۔

## چند اور انبیاء کا ذکر جو خالص موحد تھے

حضرت موسیٰ علیہ السلام

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مُوْسٰى ۡ إِنَّهٗ كَانَ مُخْلَصًا وَّكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ﴿٥١﴾ وَنَادَيْنٰهُ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ وَقَرَّبْنٰهُ نَجِيًّا ﴿٥٢﴾ وَوَهَبْنَا لَهٗ مِنْ رَّحْمَتِنَآ اَخَاهُ هٰرُوْنَ نَبِيًّا ﴿٥٣﴾

**ترجمہ**: اور ذکر کر کتاب میں موسیٰ کا۔ بے شک وہ تھا چنا ہوا اور تھا رسول نبی۔ اور پکارا ہم نے اس کو طور کی دائیں جانب سے اور قریب کیا ہم نے اس کو سرگوشی کرنے کو۔ اور عطا کیا ہم نے اس کو اپنی رحمت سے اس کا بھائی ہارون نبی بنا کر۔

**تفسیر**: (اور آپ ذکر کیجئے کتاب میں موسیٰ) علیہ السلام (کا بلاشبہ وہ ہمارے چنے ہوئے تھے اور رسول نبی تھے) یعنی نبی بھی تھے کیونکہ ان کی طرف ہم نے وحی کی تھی اور چونکہ ان کو مکذبین کے مقابلہ میں بھیجا گیا تھا اور ان کو نئی کتاب اور مستقل شریعت دی گئی تھی اس لئے وہ رسول بھی تھے (اور ہم نے ان کو طور) پہاڑ (کی دائیں جانب سے پکارا اور ان سے سرگوشی کرنے کو اپنے قریب کیا) پھر ان کو ہمکلامی کا شرف بخشا (اور) پھر ان کی درخواست پر (ہم نے ان کو اپنی رحمت سے ان کے بھائی ہارون نبی کے طور پر عطا کئے) تاکہ وہ ان کے کام میں مددگار رہوں۔ ان سارے کمالات کے پیچھے جو اصل بنیاد تھی وہ یہ کہ وہ پکے اور خالص موحد تھے کسی قسم کا شرک نہ کرتے تھے۔

حضرت اسماعیل علیہ السلام

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ ۡ اِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ﴿٥٤﴾ وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ۠ وَكَانَ عِنْدَ رَبِّهٖ مَرْضِيًّا ﴿٥٥﴾

**ترجمہ**: اور ذکر کر کتاب میں اسماعیل کا۔ وہ تھا وعدہ کا سچا اور تھا رسول نبی اور وہ حکم کرتا تھا اپنے اہل کو نماز کا اور زکوۃ کا اور تھا اپنے رب کے نزدیک پسندیدہ۔

**تفسیر**: (اور آپ ذکر کیجئے کتاب میں اسماعیل) علیہ السلام (کا۔ وہ وعدہ کے) بڑے (سچے تھے اور) نئی قوم کی طرف مبعوث ہونے کی وجہ سے رسول بھی تھے اور ہر (رسول نبی) تو ہوتے ہی (تھے۔ اور اپنے اہل کو) یعنی متعلقین کو دین کے احکام کا عام طور سے اور (نماز و زکوۃ کا) خاص طور سے (حکم دیا کرتے تھے اور) وہ اپنے اوصاف و اعمال کی وجہ سے (اپنے رب کے نزدیک پسندیدہ آدمی (تھے)۔

حضرت ادریس علیہ السلام

وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ ۡ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ۙ﴿۵۶﴾ وَّرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا ﴿۵۷﴾

**ترجمہ**: اور ذکر کر کتاب میں ادریس کا۔ وہ تھا صدیق نبی اور بلند کیا ہم نے اس کو اونچی جگہ میں۔

**تفسیر**: (اور آپ ذکر کیجئے کتاب میں ادریس) علیہ السلام (کا۔ وہ صدیق) بھی تھے اور اس پر زائد (نبی) بھی (تھے۔ اور ہم نے ان کو) قرب و عرفان کے بہت (بلند مقام پر پہنچایا)۔

مذکورہ بالا انبیاء موحد تھے

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ
مِّنَ النَّبِيّٖنَ مِنْ ذُرِّيَّةِ اٰدَمَ ۗ وَمِمَّنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ۡ وَّمِنْ
ذُرِّيَّةِ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْرَآءِيْلَ ۡ وَمِمَّنْ هَدَيْنَا وَاجْتَبَيْنَا ؕ اِذَا تُتْلٰى
عَلَيْهِمْ اٰيٰتُ الرَّحْمٰنِ خَرُّوْا سُجَّدًا وَّبُكِيًّا ﴿۵۸﴾ ۩ فَخَلَفَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ
خَلْفٌ اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوٰتِ فَسَوْفَ يَلْقَوْنَ غَيًّا ۙ﴿۵۹﴾
اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ
وَلَا يُظْلَمُوْنَ شَيْـًٔا ۙ﴿۶۰﴾ جَنّٰتِ عَدْنِ ِۨ الَّتِيْ وَعَدَ الرَّحْمٰنُ عِبَادَهٗ

بِالْغَيْبِ ۭ اِنَّهٗ كَانَ وَعْدُهٗ مَاْتِيًّا ۝۶۱ لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا اِلَّا سَلٰمًا ۭ
وَلَهُمْ رِزْقُهُمْ فِيْهَا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ۝۶۲ تِلْكَ الْجَنَّةُ الَّتِيْ نُوْرِثُ مِنْ
عِبَادِنَا مَنْ كَانَ تَقِيًّا ۝۶۳

**ترجمہ**: یہ وہ لوگ ہیں انعام کیا اللہ نے جن پر نبیوں میں سے آدم کی اولاد میں سے اور ان (کی اولاد) میں سے جن کو سوار کیا ہم نے نوح کے ساتھ اور اولاد میں سے ابراہیم اور اسرائیل کی اور ان (کی اولاد) میں سے جن کو ہدایت دی ہم نے اور (جن کو) پسند کیا ہم نے۔ جب پڑھی جاتی ہیں ان پر آیتیں رحمان کی تو گر پڑتے ہیں سجدہ کرتے ہوئے اور روتے ہوئے۔ پھر نائب ہوئے ان کے بعد ناخلف ضائع کیا جنہوں نے نماز کو اور پیروی کی خواہشات کی تو جلد پائیں گے خرابی کو مگر جس نے توبہ کی اور ایمان لایا اور عمل کیا نیک تو یہ لوگ داخل ہوں گے جنت میں اور نہ ظلم کئے جائیں گے کچھ بھی۔ باغوں میں ہیشگی کے جن کا وعدہ دیا رحمان نے اپنے بندوں کو (ان سے) غائبانہ۔ بے شک ہے اس کا وعدہ آنے والا۔ نہ سنیں گے ان میں لغو باتیں مگر سلام اور ان کے لئے ان کا رزق ہوگا ان میں صبح اور شام۔ یہ جنت وہ ہے میراث میں دیں گے اپنے بندوں میں سے ان کو جو ہوں گے ڈرنے والے۔

**تفسیر**: (یہ انبیاء) و رسل جن کا اوپر ذکر ہوا (وہ لوگ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ نے) خاص (انعام کیا) کہ ان کو نبوت اور دیگر کمالات عطا کئے اور یہ سب (آدم) علیہ السلام (کی اولاد ہیں اور) نوح علیہ السلام کے جد ادریس علیہ السلام کے علاوہ باقی سب مذکورہ انبیاء (ان لوگوں کی اولاد) بھی (ہیں جنہیں ہم نے نوح) علیہ السلام (کے ساتھ) کشتی پر (سوار کیا تھا اور) بعض (ابراہیم) علیہ السلام (کی اولاد میں سے ہیں) مثلاً اسحاق، یعقوب اور اسماعیل علیہم السلام (اور) بعض (اسرائیل) یعنی یعقوب علیہ السلام (کی) اولاد میں سے ہیں مثلاً موسیٰ، ہارون، زکریا، یحییٰ اور عیسیٰ علیہم السلام۔ (اور یہ حضرات ان لوگوں میں سے ہیں جن کو ہم نے) طریق حق کی طرف (ہدایت کی اور) منصب نبوت و رسالت کے لئے (پسند کر لیا) لیکن اس قدر بلندئ مقام کے باوجود ان میں عبودیت اور بندگی کی شان بھی کامل درجہ کی ہے جس کی یہ دلیل ہے کہ (جب ان پر رحمان) کے کلام (کی آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو) اس کو سن کر اور اس کے مضامین سے متاثر ہو کر نہایت عاجزی اور خشوع کے ساتھ (سجدہ میں روتے ہوئے گر پڑتے ہیں)۔ یہ تو پہلوں کا حال تھا۔ (پھر ان کے بعد پچھلے) ناخلف (آئے تو انہوں نے نماز) جو سب سے

اہم عبادت ہے اس تک (کو ضائع کیا)۔ بعض تو اس کی فرضیت ہی کے منکر ہو گئے، بعض نے فرض تو مانا مگر پڑھی نہیں اور بعض نے پڑھی لیکن جماعت اور وقت اور واجبات اور سنن مؤکدہ کی رعایت نہ کی (اور) اپنی (خواہشات) اور مزوں (کی پیروی میں لگ گئے۔ تو یہ لوگ) اپنے اپنے درجہ کے مطابق اپنی (گمراہی کو دیکھ لیں گے) کہ وہ کیسے خسارہ اور نقصان کا سبب بنتی ہے اور ابدی یا عارضی سزا میں پھنساتی ہے۔ (مگر جو) کفر و معصیت سے (توبہ کرلے اور ایمان لے آئے اور نیک عمل کرے تو یہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور ان پر کچھ ظلم نہ کیا جائے گا) کہ ان کے اجر میں کمی کر دی جائے یا کوئی ناکردہ جرم ان کے نامہ اعمال میں ڈال دیا جائے۔ اور جب یہ ان دیکھی چیزوں پر محض رسول کے فرمانے پر ایمان لائے اور بن دیکھے رحمٰن کی عبادت کی تو (رحمٰن نے اپنے) ان (بندوں سے ہمیشہ کی جنتوں کا غائبانہ وعدہ فرمالیا) جو ضرور پورا ہو کر رہے گا کیونکہ (اللہ کا وعدہ) وقت پر (آ کر رہتا ہے۔ ان) جنت کے باغوں (میں وہ کوئی لغو) اور بیکار (بات نہ سنیں گے مگر) مومنوں اور فرشتوں کی طرف سے (سلام) کی صدائیں سنیں گے (اور ان میں ان کا رزق ہوگا صبح اور شام) جو سورج کے طلوع و غروب سے نہ ہوں گے بلکہ خاص قسم کے انوار کے پھیل جانے سے ہوں گے حسب عادت صبح اور شام جنت کی روزی ان کو پہنچے گی۔ وہ روزی کیا ہوگی۔ اس کی کیفیت اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتے ہیں اور ان دو وقتوں کے علاوہ بھی جس وقت جو چاہیں گے وہ ملے گا۔ اور (یہ) مذکورہ (جنت) جو آدم علیہ السلام کو شروع پیدائش میں ملی تھی (ایسی ہے کہ ہم اپنے بندوں میں سے اس کا وارث ان لوگوں کو بنائیں گے جو ڈرنے والے ہوں)۔

**ربط**: اوپر بتایا کہ جنت کے وارث اللہ سے ڈرنے والے لوگ ہوں گے۔ آگے بتاتے ہیں کہ ڈرنے کے لائق صرف خدا کی ذات ہی ہے جس کے قبضہ میں تمام زمان و مکان ہے اور جس کے حکم و اجازت کے بغیر بڑے سے بڑا فرشتہ بھی پر نہیں مار سکتا۔

وَمَا نَتَنَزَّلُ اِلَّا بِاَمْرِ رَبِّكَ ۚ لَهٗ مَا بَيْنَ اَيْدِيْنَا وَمَا خَلْفَنَا وَمَا بَيْنَ ذٰلِكَ ۚ وَمَا كَانَ رَبُّكَ نَسِيًّا ﴿۶۴﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَاعْبُدْهُ وَاصْطَبِرْ لِعِبَادَتِهٖ ۚ هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا ﴿۶۵﴾

**ترجمہ**: اور نہیں اترتے ہم مگر حکم سے تیرے رب کے۔ اس کے لئے ہے جو ہمارے سامنے ہے اور جو ہمارے پیچھے ہے اور نہیں ہے تیرا رب بھولنے والا۔ رب ہے آسمانوں کا اور

زمین کا اور اس کا جو ان کے درمیان ہے تو عبادت کر اسی کی اور قائم رہ اس کی عبادت پر۔ کیا تو جانتا ہے اس کا ہم صفت۔

**تفسیر**: ایک مرتبہ جبرئیل علیہ السلام کئی روز تک نہ آئے۔ آپ کو اس سے گرانی ہوئی۔ پھر جب وہ آئے تو آپ نے آرزو ظاہر فرمائی کہ ذرا زیادہ آیا کریں۔ اس پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے جبرئیل علیہ السلام کو یہ جواب دینے کو کہا گیا کہ (ہم) فرشتے (تو محض آپ کے رب کے حکم) کے غلام ہیں۔ اس کے بغیر پر بھی نہیں ہلا سکتے۔ وہ اپنی حکمت کاملہ سے جس وقت مناسب جانتا ہے ہمیں نیچے اترنے کا حکم دیتا ہے تو ہم اس کے حکم (سے) نیچے (اترتے ہیں) کیونکہ (جو زمان و مکان اور زمانی و مکانی شے (ہمارے آگے ہے اور جو) زمان و مکان اور زمانی و مکانی شے (ہمارے پیچھے ہے اور جو ان کے درمیان ہے وہ سب اللہ کی) ملکیت و قبضہ میں (ہے اور) ہر چیز کی مکمل تفصیل اللہ کے علم میں ہے پھر وہ علم ایسا ہے کہ (آپ کا رب) اس کی کسی بات کو (بھولنے والا نہیں) لہٰذا وہ جانتا ہے کہ فرشتہ کو پیغمبر کے پاس کس وقت بھیجنا چاہئے اور اس کی حکومت ایسی ہے کہ اس کے حکم کے بغیر کسی مقرب ترین فرشتہ اور معظم ترین پیغمبر کو بھی یہ اختیار نہیں کہ وہ جب چاہے کہیں چلا جائے یا کسی کو اپنے پاس بلا لے۔ پھر ان صفات کے علاوہ (آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ ان کے مابین ہے ان سب کا رب) بھی (ہے تو) ایک بات تو یہ ہے کہ فقط ایسی ہی ذات عبادت کے لائق ہے سو (اس کی عبادت کرو اور اسی پر قائم رہو)۔ بھلا ایسا کیوں نہ کرو؟ (کیا تم اس) اللہ (کا ہم صفت) کوئی اور (جانتے ہو) جو مستحق عبادت ہو سکے۔ ظاہر ہے کہ نہیں۔ تو پھر کسی دوسرے کی عبادت کا موقع کہاں رہا۔ دوسری بات یہ ہے کہ صرف ایسی ہی ذات ڈرنے کے لائق ہے تو انسان اگر جنت کی میراث لینا چاہتا ہے تو اپنے اندر اللہ کا ڈر پیدا کر کے فرشتوں کی طرح حکم الٰہی کا تابعدار بن جائے۔

**ربط**: اوپر نیک و بدلوگوں کے انجام کا بیان تھا جو مرنے کے بعد ہوگا۔ جو لوگ مرنے کے بعد زندہ ہونے کو محال یا مستبعد سمجھتے ہیں آگے ان کے شبہ کا جواب بھی دیتے ہیں اور آخرت کی مزید تفصیل بتاتے ہیں۔

وَيَقُولُ الْإِنسَانُ أَإِذَا مَا مِتُّ لَسَوْفَ أُخْرَجُ
حَيًّا ﴿٦٦﴾ أَوَلَا يَذْكُرُ الْإِنسَانُ أَنَّا خَلَقْنَاهُ مِن قَبْلُ وَلَمْ يَكُ شَيْئًا ﴿٦٧﴾
فَوَرَبِّكَ لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّيَاطِينَ ثُمَّ لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ جِثِيًّا ﴿٦٨﴾

ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ مِنْ كُلِّ شِيعَةٍ أَيُّهُمْ أَشَدُّ عَلَى الرَّحْمَٰنِ عِتِيًّا ﴿٦٩﴾
ثُمَّ لَنَحْنُ أَعْلَمُ بِالَّذِينَ هُمْ أَوْلَىٰ بِهَا صِلِيًّا ﴿٧٠﴾ وَإِنْ مِنْكُمْ إِلَّا
وَارِدُهَا ۚ كَانَ عَلَىٰ رَبِّكَ حَتْمًا مَقْضِيًّا ﴿٧١﴾ ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِينَ اتَّقَوْا وَّ
نَذَرُ الظَّالِمِينَ فِيهَا جِثِيًّا ﴿٧٢﴾

**ترجمہ:** اور کہتا ہے انسان کیا جب میں مر جاؤں گا تو میں نکالا جاؤں گا زندہ کر کے۔ کیا سمجھتا نہیں انسان کہ ہم نے پیدا کیا اس کو اس سے پہلے اور نہ تھا وہ کچھ بھی۔ سو قسم ہے تیرے رب کی کہ ہم ضرور جمع کریں گے ان کو اور شیطانوں کو پھر ضرور حاضر کریں گے ان کو جہنم کے گرد گھٹنوں کے بل۔ پھر جدا کریں گے ہم ہر فرقہ میں سے جو ان میں سے زیادہ سخت ہے رحمان پر سرکشی میں۔ پھر ہم خوب واقف ہیں ان سے جو زیادہ قابل ہیں اس جہنم میں داخل ہونے کے۔ اور نہیں تم میں سے کوئی مگر یہ کہ وہ اس جہنم پر آنے والا ہے۔ ہے یہ بات تیرے رب پر لازم اور طے شدہ۔ پھر نجات دیں گے ہم ان لوگوں کو جو ڈرتے رہے اور چھوڑ دیں گے ہم ظالموں کو اس جہنم میں گھٹنوں کے بل۔

**تفسیر:** کافروں کا پہلا قول اور اس کا جواب

(اور آدمی) تعجب وانکار کے طور پر (کہتا ہے کہ کیا جب میں مر جاؤں گا) اور جب ہڈیاں بھی ریزہ ریزہ ہو جائیں گی اور مٹی میں مل کر مٹی ہو جائیں گی (تو) کیا میں (زندہ کر کے) قبر سے (نکالا جاؤں گا) یعنی معدوم ہونے کے بعد دوبارہ موجود ہو جاؤں گا۔ (کیا) وہ (آدمی) ہو کر اتنی موٹی بات (نہیں سمجھتا کہ اس سے پہلے) بھی (ہم نے اس کو پیدا کیا تھا اور وہ) اس وقت (کچھ) بھی (نہ تھا) یعنی ہم نے معدوم محض کو موجود کیا تھا تو کیا ہم ایک چیز کو فنا کر کے دوبارہ پیدا نہیں کر سکتے حالانکہ یہ تو پہلے کی نسبت آسان چیز ہے۔ سو یہ منکر نہیں مانتے تو نہ مانیں (آپ کے رب کی قسم ہے کہ ہم ان کو) قیامت کے دن زندہ کر کے ان کو بھی (اور شیطانوں کو) بھی جو کہ بہکاتے پھرتے ہیں میدان حشر میں (ضرور جمع کریں گے پھر ان سب کو جہنم کے گرد اس حال میں حاضر کریں گے کہ) دہشت کی وجہ سے نہ کھڑے رہ سکیں گے اور نہ ہی چین سے بیٹھ سکیں گے بلکہ (گھٹنوں کے بل گر پڑیں گے۔ پھر) منکرین کے (ہر فرقہ میں

سے) عام مجرموں میں سے (ہم ان کو جدا کرلیں گے جو رحمان سے زیادہ سرکشی کرنے والے تھے) تا کہ ان کو دوسروں سے پہلے جہنم میں داخل کریں (پھر جو لوگ جہنم میں داخل ہونے کے زیادہ قابل ہیں) ان کو جاننے کے لئے ہمیں کسی تحقیق کی ضرورت نہیں بلکہ (ہم ان کو) ازل ہی سے (خوب جانتے ہیں) تو ان کو دوسروں سے علیحدہ کر کے پہلے ان کو جہنم میں جھونکیں گے پھر دوسروں کو داخل کریں گے۔ (اور یہ بات آپ کے رب پر لازم اور طے شدہ ہے) یعنی اس نے اس کا فیصلہ کر رکھا ہے (کہ تم) انسانوں (میں کوئی نہیں ہے) خواہ نیک ہو یا بد، مومن ہو یا کافر (مگر یہ کہ وہ جہنم پر ضرور وارد ہوگا) اور اس پر سے پل صراط کے ذریعہ اس کا گزر ہوگا۔ (پھر ہم متقی لوگوں کو) ان کے اپنے اپنے درجہ کے موافق وہاں سے پار کرا کے (نجات دیں گے اور ظالموں کو چھوڑ دیں گے) کہ وہ پل صراط سے (جہنم میں گھٹنوں کے بل) اوندھے (گرے ہوں گے)۔

**ربط:** اوپر کافروں کے برے انجام کی تفصیل ذکر ہوئی۔ کافر اس کو سن کر استہزاء کرتے۔ آگے ان پر تفصیلی رد ہے۔

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ
الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا ۙ اَيُّ الْفَرِيْقَيْنِ خَيْرٌ مَّقَامًا وَّاَحْسَنُ
نَدِيًّا ﴿۷۳﴾ وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ اَحْسَنُ اَثَاثًا وَّرِءْيًا ﴿۷۴﴾
قُلْ مَنْ كَانَ فِي الضَّلٰلَةِ فَلْيَمْدُدْ لَهُ الرَّحْمٰنُ مَدًّا ۚ حَتّٰٓى اِذَا رَاَوْا
مَا يُوْعَدُوْنَ اِمَّا الْعَذَابَ وَاِمَّا السَّاعَةَ ؕ فَسَيَعْلَمُوْنَ مَنْ هُوَ
شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضْعَفُ جُنْدًا ﴿۷۵﴾ وَيَزِيْدُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اهْتَدَوْا هُدًى ؕ
وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ مَّرَدًّا ﴿۷۶﴾ اَفَرَءَيْتَ
الَّذِيْ كَفَرَ بِاٰيٰتِنَا وَقَالَ لَاُوْتَيَنَّ مَالًا وَّوَلَدًا ﴿۷۷﴾ اَطَّلَعَ الْغَيْبَ
اَمِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ﴿۷۸﴾ كَلَّا ؕ سَنَكْتُبُ مَا يَقُوْلُ وَنَمُدُّ
لَهٗ مِنَ الْعَذَابِ مَدًّا ﴿۷۹﴾ وَّنَرِثُهٗ مَا يَقُوْلُ وَيَاْتِيْنَا فَرْدًا ﴿۸۰﴾ وَاتَّخَذُوْا

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لِّيَكُوْنُوْا لَهُمْ عِزًّا ﴿٨١﴾ كَلَّا ؕ سَيَكْفُرُوْنَ
بِعِبَادَتِهِمْ وَيَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِمْ ضِدًّا ﴿٨٢﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّاۤ اَرْسَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ
عَلَى الْكٰفِرِيْنَ تَؤُزُّهُمْ اَزًّا ﴿٨٣﴾ فَلَا تَعْجَلْ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّمَا نَعُدُّ لَهُمْ
عَدًّا ﴿٨٤﴾ يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِيْنَ اِلَى الرَّحْمٰنِ وَفْدًا ﴿٨٥﴾ وَّنَسُوْقُ الْمُجْرِمِيْنَ
اِلٰى جَهَنَّمَ وِرْدًا ﴿٨٦﴾ لَا يَمْلِكُوْنَ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنِ اتَّخَذَ عِنْدَ
الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ﴿٨٧﴾ وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا ﴿٨٨﴾ لَقَدْ جِئْتُمْ شَيْـًٔا
اِدًّا ﴿٨٩﴾ تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ
هَدًّا ﴿٩٠﴾ اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا ﴿٩١﴾ وَمَا يَنْۢبَغِيْ لِلرَّحْمٰنِ اَنْ يَّتَّخِذَ
وَلَدًا ﴿٩٢﴾ اِنْ كُلُّ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلَّاۤ اٰتِى الرَّحْمٰنِ عَبْدًا ﴿٩٣﴾
لَقَدْ اَحْصٰىهُمْ وَعَدَّهُمْ عَدًّا ﴿٩٤﴾ وَكُلُّهُمْ اٰتِيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ
فَرْدًا ﴿٩٥﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ
الرَّحْمٰنُ وُدًّا ﴿٩٦﴾ فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لِتُبَشِّرَ بِهِ الْمُتَّقِيْنَ
وَتُنْذِرَ بِهٖ قَوْمًا لُّدًّا ﴿٩٧﴾ وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ ؕ هَلْ
تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا ﴿٩٨﴾

**ترجمہ**: اور جب پڑھی جاتی ہیں ان پر ہماری آیتیں کھلی ہوئی کہتے ہیں کافر مومنوں سے کہ کونسا دو فرقوں میں سے بہتر ہے مقام کے اعتبار سے اور زیادہ اچھا ہے مجلس کے اعتبار سے۔ اور کتنی ہی ہلاک کیں ہم نے ان سے پہلے جماعتیں جو زیادہ بہتر تھیں سامان میں اور نمود میں۔ کہہ دے جو رہا گمراہی میں تو چاہیئے کہ ڈھیل دے اس کو رحمان ڈھیل دینا یہاں تک کہ جب وہ دیکھیں گے جس کا وہ ڈراوا دیئے جاتے ہیں یا تو عذاب کو یا قیامت کو تو جان

لیں گے کہ کون ہے برا مکان کے اعتبار سے اور زیادہ کمزور ہے فوج کے اعتبار سے۔ اور بڑھاتا ہے اللہ ہدایت یافتہ لوگوں کو ہدایت میں اور باقی رہنے والی نیکیاں بہتر ہیں تیرے رب کے ہاں ثواب میں اور بہتر ہے واپس پلٹنے کی جگہ میں۔ کیا دیکھا تو نے اس کو جس نے انکار کیا ہماری آیتوں کا اور کہا میں ضرور دیا جاؤں گا مال اور اولاد۔ کیا جھانک لیا اس نے غیب کو یا لیا اس نے رحمان کے پاس عہد۔ ہرگز نہیں۔ ہم لکھ لیں گے جو یہ کہتا ہے اور بڑھائیں گے اس کے لئے عذاب کو بڑھانا۔ اور ہم وارث ہوں گے اس کے جو یہ بتلا رہا ہے اور یہ آئے گا ہمارے پاس تنہا۔ اور بنائے انہوں نے اللہ کے سوا معبود تاکہ وہ ہوں ان کے لئے مددگار۔ ہرگز نہیں۔ وہ انکار کریں گے ان کی عبادت کا اور ہوں گے ان کے مخالف۔ کیا نہیں دیکھا تو نے کہ چھوڑ ا ہم نے شیطانوں کو کافروں پر کہ اچھالتے ہیں ان کو ابھار کر۔ سو تو مت جلدی کر ان پر۔ محض ہم شمار کرتے ہیں ان کے لئے گنتی کو۔ جس دن ہم اکٹھا کریں گے متقی لوگوں کو رحمٰن کی طرف بلائے ہوئے مہمان کے طور پر اور ہم ہانکیں گے مجرموں کو جہنم کی طرف پیاسے۔ نہیں اختیار رکھتے شفاعت کا مگر جس نے لیا رحمٰن کے پاس عہد۔ اور کہتے ہیں پکڑی ہے رحمٰن نے اولاد۔ بے شک آئے ہو تم بھاری چیز پر۔ قریب ہے کہ آسمان پھٹ پڑیں اس سے اور شق ہو جائے زمین اور گر پڑیں پہاڑ ڈھے کر کہ تم دعویٰ کرتے ہو رحمٰن کے لئے اولاد کا۔ اور نہیں مناسب رحمٰن کے لئے کہ وہ پکڑے اولاد۔ نہیں کوئی بھی آسمانوں میں اور زمین میں مگر آئے گا رحمٰن کے پاس بندہ بن کر۔ اس نے شمار کیا ہے ان کا اور گن رکھی ہے ان کی گنتی۔ اور وہ سب آئیں گے اس کے پاس قیامت کے دن اکیلے اکیلے۔ بلاشبہ جو ایمان لائے اور عمل کئے نیک بنا دے گا ان کے لئے رحمٰن محبت۔ تو آسان کر دیا ہم نے اس قرآن کو تیری زبان پر تاکہ تو خوشخبری دے اس سے متقی لوگوں کو اور ڈرائے اس سے جھگڑالو لوگوں کو۔ اور کتنی ہی ہلاک کیں ہم نے ان سے پہلے جماعتیں۔ کیا آہٹ پاتا ہے تو ان میں سے کسی کی یا سنتا ہے تو ان کی بھنک۔

**تفسیر:** (اور جب کفار پر ہماری کھلی کھلی آیتیں پڑھی جاتی ہیں) جن میں ان کا برا انجام ذکر ہے (تو وہ) ہنستے ہیں اور استہزاء کے طور پر (مسلمانوں سے کہتے ہیں کہ) تمہارے کہنے کے مطابق آخرت میں جو کچھ پیش آئے گا وہ ہم اور تم دونوں فریقوں کی موجودہ حالت پر منطبق نہیں ہوتا۔ بتاؤ (دونوں فریقوں میں سے کونسا) فریق دنیوی (مقام کے اعتبار سے بہتر اور مجلس کے اعتبار سے اچھا ہے)۔ ظاہر ہے کہ ہم ہیں کیونکہ ہماری مجلس اور ہماری سوسائٹی بھی تمہاری سوسائٹی سے اچھی ہے اور ہمارا

دنیوی مرتبہ و مقام بھی تم سے بہتر ہے۔ ہم خوشحال بھی ہیں اور ہماری فوج بھی زیادہ ہے تو کیا گمان کیا جا سکتا ہے کہ جو لوگ آج کہیں کمتر ہیں وہ کل چھلانگ مار کر جنت میں جا پہنچیں گے اور ہم دوزخ میں پڑے جلتے رہیں گے۔

ان کی بات کا ایک جواب یہ ہے کہ (ان سے پہلے کتنی ہی جماعتیں) یعنی قومیں گزر چکی (ہیں جو) دنیا کے (ساز و سامان اور) شان و (نمود میں) ان سے (کہیں بڑھ کر تھیں) لیکن جب انہوں نے حق کے مقابلہ میں سرکشی اور تکبر کی راہ کو اختیار کیا تو (ہم نے ان کو ہلاک کر دیا) اور ان کی جڑ کاٹ کر رکھ دی۔ غرض مال و اولاد اور دنیوی خوشحالی آخرت کے اچھے انجام کی دلیل نہیں۔

دوسرے جواب میں (آپ) یہ (کہئے) کہ (جو کوئی) اپنے کسب و ارادہ سے (گمراہی میں رہتا ہے رحمٰن کو) عادت اور حکمت کے تقاضہ سے (چاہئے کہ وہ) اس کو نیک و بد سے خبردار کرنے کے بعد اسی راستے پر چلنے کے لئے (اس کو ڈھیل دے) پھر اللہ ایسے ہی کرتا ہے۔ غرض جو بدی کی راہ پر چلتا ہے اس کے حق میں دنیوی خوشحالی وغیرہ درحقیقت تباہی کا پیش خیمہ ہے (یہاں تک کہ جب) ان کی گرفت کا وقت آئے گا اور (وہ جس کا وعدہ دیئے جاتے تھے) یعنی (یا تو) دنیوی (عذاب کو یا قیامت کو دیکھیں گے تو جان لیں گے کہ) حقیقت میں (مقام کے اعتبار سے کون برا ہے اور لاؤ لشکر کے اعتبار سے کون کمزور ہے اور) جیسے (اللہ) گمراہوں کو ڈھیل دیتا ہے اسی طرح (ہدایت والوں کو ہدایت میں بڑھاتا ہے) اور ان کی سمجھ بوجھ اور فہم و بصیرت کو زیادہ تیز کر دیتا ہے جس سے وہ حق تعالیٰ کے راستوں پر آگے بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ دنیوی ساز و سامان کے برعکس صرف نیکیاں ہی باقی رہتی ہیں (اور آپ کے رب کے نزدیک باقی رہنے والی نیکیاں ہی ثواب اور پلٹنے کی جگہ کے اعتبار سے بہتر ہیں) آخرت میں صرف انہی پر بہترین بدلہ ملتا ہے۔

تیسرا جواب الزامی ہے اور وہ یوں ہے کہ (کیا آپ نے اس شخص کو دیکھا جو ہماری آیتوں کا انکار کرتا ہے اور) اس کے باوجود (کہتا ہے کہ میں) آخرت میں بھی (ضرور مال و اولاد دیا جاؤں گا)۔ یہ تو محض دعویٰ ہے جس کی کوئی دلیل ہم نے نہیں اتاری۔ پھر یہ ایسا دعویٰ کیسے کرتا ہے۔ (کیا اس نے غیب کو جھانک) کر دیکھ (لیا ہے یا اس نے رحمٰن سے) اس بات کا (عہد لیا ہے)۔ ظاہر ہے کہ ایسا (ہرگز نہیں) ہے۔ غرض یہ شخص ویسے ہی بکواس کر رہا ہے اور (جو کچھ یہ کہہ رہا ہے ہم اس کو لکھ لیں گے اور اس کے لئے ہم عذاب کو بڑھاتے جائیں گے اور) مال و اولاد کی (جو یہ بات کر رہا ہے تو اس) بنیاد پر کہ دنیا میں ہم نے اس کو مال و اولاد دے رکھی ہے تو وہ جان لے کہ دنیا کی یہ عطائیں بھی اس کے پاس نہ رہیں

گی اور اس کے مال و اولاد (کے ہم وارث ہوں گے) کیونکہ یہ چیزیں اس سے الگ کر لی جائیں گی (اور وہ) قیامت کے دن (ہمارے پاس تنہا آئے گا) کہ نہ کچھ ساتھ ہوگا اور نہ کچھ اس کا ساتھ دے گا۔

## کافروں کا دوسرا قول اور اس کا جواب

(اور انہوں نے اللہ کے سوا اور معبود بنا لئے ہیں) اور کہتے ہیں کہ وہ ان کی عبادت اس لئے کرتے ہیں (کہ) اگر آخرت ہوئی تو (یہ ان کے مددگار رہوں گے)۔

اس کا جواب یہ ہے کہ ایسا (ہرگز نہیں) ہوگا۔ یہ ان کی محض خام خیالی ہے کیونکہ (وہ) معبودان کی مدد تو کیا کریں گے بلکہ وہ تو الٹا (ان کی عبادت کا) اپنے لئے ہونے سے (انکار کریں گے) اور کہیں گے یہ ہماری نہیں درحقیقت شیطان کی عبادت کرتے تھے (اور وہ ان کے مخالف ہوں گے) اور ان کی زیادہ ذلت و رسوائی کا سبب بنیں گے۔ یہ کہنا کہ درحقیقت وہ شیطان کی عبادت کرتے تھے واقعی بات ہے کیونکہ (کیا تم نے نہیں دیکھا کہ) اس کی حقیقت یہ ہے کہ (ہم نے کافروں پر شیطانوں کو چھوڑ رکھا ہے جو ان کو ابھار کر اچھالتے ہیں) اور اپنی مرضی ان سے کرواتے ہیں۔ اگر ایسے بدبخت گمراہی میں بڑھیں (تو آپ ان) کو بڑھنے دیجئے اور ان کی سزا (میں جلدی نہ کیجئے)۔ ہم جو ان کو ڈھیل دیتے ہیں تو اس وجہ سے کہ (ہم ان کی گنتی شمار کر رہے ہیں)۔ ان کا ایک ایک سانس، ایک ایک لمحہ اور ایک ایک عمل ہمارے یہاں گنا جا رہا ہے اور تمام عمر کے اعمال ایک ایک کر کے ان کے سامنے رکھ دیئے جائیں گے (جس دن ہم متقیوں کو رحمٰن کی طرف بلائے ہوئے مہمانوں کی صورت میں اکٹھا کریں گے اور) جس طرح پیاسے جانور گھاٹ کی طرف لے جائے جاتے ہیں اسی طرح (ہم مجرموں کو پیاس کی حالت میں جہنم کی طرف ہانکیں گے) اور کوئی ان کا سفارشی بھی نہ ہوگا کیونکہ اس دن (لوگ سفارش کا اختیار نہ رکھیں گے سوائے ان کے جنہوں نے رحمٰن سے) سفارش کا (وعدہ لیا ہوگا) مثلاً ملائکہ، انبیاء اور صلحاء وغیرہ۔ صرف یہی درجہ بدرجہ سفارش کریں گے اور وہ بھی صرف ان لوگوں کی جن کے حق میں سفارش کئے جانے کا وعدہ ہم دے چکے ہیں۔

(اور) جس طرح مذکورہ بالا لوگوں نے شیطان کے ابھارنے سے غیر اللہ کو معبود ٹھہرایا ہے اسی طرح ایک جماعت ایسی ہے جس نے شیطان کے بہکاوے سے یوں (کہا کہ رحمٰن نے) اپنے لئے (اولاد بنا لی ہے) مثلاً عیسائیوں نے مسیح علیہ السلام کو اور بعض یہود نے عزیر علیہ السلام کو خدا کا بیٹا کہا اور بعض مشرکین عرب نے فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں کہا۔ آپ فرما دیجئے کہ (تم لوگ) تو سخت (بھاری بات کر بیٹھے ہو جس سے قریب ہے کہ آسمان پھٹ پڑیں اور زمین شق ہو جائے اور پہاڑ ڈھے کر گر

پڑیں کہ انہوں نے رحمٰن کے لئے اولاد کا دعویٰ) ہی ایسا (کیا ہے)۔ ایسی گستاخی پر اگر غضب الٰہی بھڑک اٹھے تو عالم تہ و بالا ہو جائے لیکن محض اس کا حلم مانع ہے کہ ان بے ہودگیوں کو دیکھ کر ایک دم تباہ نہیں کرتا حالانکہ (رحمٰن کی تو شان ہی نہیں ہے کہ وہ) اپنے لئے (اولاد بنائے) کیونکہ اس کو اولاد کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اس کی شان تو یہ ہے کہ (جو کوئی بھی آسمانوں اور زمین میں ہے وہ) سب خدا کی مخلوق ہے اور سب (اس کے پاس بندے بن کر حاضر ہوں گے)۔ اور جس کے سب محکوم و محتاج ہوں اس کو بیٹا بنانے کی کیا حاجت رہ گئی۔ اور (اس نے ان سب کا شمار اور سب کی گنتی کر رکھی ہے) لہٰذا یہ امکان نہیں کہ کوئی اللہ کی محکومیت سے آزاد ہو جائے۔ (اور قیامت کے دن ان کا ہر ایک اس کے پاس تنہا آئے گا) اور جوابدہی کرے گا۔ اور آخرت کی جزا و سزا تو خیر ہونی ہی ہے دنیا میں بھی بہت مرتبہ اللہ تعالیٰ بدلہ دیتے ہیں۔ جس کی تفصیل یہ ہے کہ (جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کئے رحمٰن ان کے لئے محبت بنا دیتا ہے) کہ خود بھی ان سے محبت کرتا ہے اور ایک حدیث میں ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی کو محبوب رکھتے ہیں تو اول جبرئیل علیہ السلام کو آگاہ کرتے ہیں کہ میں فلاں بندے سے محبت کرتا ہوں تم بھی کرو۔ جبرئیل علیہ السلام آسمانوں کے فرشتوں میں اس کا اعلان کرتے ہیں۔ آسمانوں سے اترتی ہوئی اس کی محبت زمین پر پہنچ جاتی ہے اور زمین والوں میں اس بندے کو حسن قبول حاصل ہو جاتا ہے یعنی بے تعلق لوگ جن کا کوئی خاص نفع و ضرر اس کی ذات سے وابستہ نہ ہو وہ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں۔

لیکن اس قسم کے حسن قبول کی ابتدا خدا پرست اور نیک مومنین سے ہوتی ہے۔ پہلے ان کے دلوں میں اس کی محبت ڈالی جاتی ہے اس کے بعد عام لوگوں میں قبولیت حاصل ہوتی ہے۔ وہ حسن قبول جو پہلے محض عوام میں ہو اور پھر کسی غلط فہمی سے بعض خدا پرست بھی اس کی طرف جھکنے لگیں تو وہ عند اللہ مقبولیت کی دلیل نہیں۔

اور اس انذار و تبشیر کے لئے (ہم نے آپ کی زبان پر اس) قرآن (کو آسان کر دیا ہے تاکہ آپ اس کے ذریعہ سے) انتہائی سہل اور صاف الفاظ میں (متقی لوگوں کو خوشخبری دیں اور اسی کے ذریعہ سے جھگڑالو لوگوں کو ڈراوا دیں اور) وہ ڈراوا اس طرح ہے کہ (ان سے پہلے ہم کتنی ہی قوموں کو ہلاک کر چکے) جن کا نام و نشان صفحہ ہستی سے مٹ گیا (کیا آپ ان) کے پاؤں (کی آہٹ محسوس کرتے ہیں یا ان کی) لن ترانیوں کی (بھنک) بھی (سنتے ہیں)۔



# سورہ طٰہٰ

**ربط**: پچھلی سورت کے آخر میں قرآن کے انداز و تبشیر کا ذریعہ ہونے کا ذکر تھا۔ اس سورت کو اس کے نصیحت کا ذریعہ ہونے کے ذکر سے شروع کرتے ہیں۔

سُوْرَةُ طٰهٰ مَكِّيَّةٌ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | اٰيَاتُهَا ١٣٥ - رُكُوْعَاتُهَا ٨

طٰهٰ ۝١ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۝٢ اِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَنْ
يَّخْشٰى ۝٣ تَنْزِيْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰى ۝٤ اَلرَّحْمٰنُ
عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ۝٥ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَ
مَا بَيْنَهُمَا وَمَا تَحْتَ الثَّرٰى ۝٦ وَاِنْ تَجْهَرْ بِالْقَوْلِ فَاِنَّهٗ يَعْلَمُ
السِّرَّ وَاَخْفٰى ۝٧ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۝٨

**ترجمہ**: طہ۔ نہیں اتارا ہم نے تجھ پر قرآن کہ تو مشقت میں پڑے مگر نصیحت کے طور پر اس کے لئے جو ڈرتے ہوں۔ اتارا ہوا ہے اس کی طرف سے جس نے بنائی زمین اور (بنائے) بلند آسمان۔ رحمٰن عرش پر قائم ہوا ہے۔ اس کے لئے ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اور جو کچھ نیچے ہے گیلی زمین کے۔ اور اگر تو آواز نکالے بات میں تو بلاشبہ وہ جانتا ہے چھپی کو اور زیادہ چھپی کو۔ اللہ ہے نہیں کوئی مستحق عبادت مگر وہی۔ اس کے لئے ہیں نام اچھے۔

**تفسیر**: (ہم نے قرآن کو آپ پر اس لئے نہیں اتارا کہ آپ مشقت میں پڑ جائیں) اس طرح سے کہ آپ اس کی تکذیب کرنے والوں کی باتوں کو سن کر ملول خاطر اور تنگدل ہوں (مگر) ہم نے اس کو (نصیحت کے طور پر ان کے لئے) اتارا ہے (جو) خدا سے (ڈرتے ہوں) تاکہ وہ اس کے بیانات سے

نصیحت حاصل کریں۔ پھر اس قرآن کی اہمیت اس وجہ سے بہت زیادہ ہے کہ (یہ) ایک (ایسی ذات کا اتارا ہوا ہے جس نے زمین کو اور بلند آسمانوں کو پیدا کیا) اور پھر ان پر کامل قبضہ واقتدار اور ہر قسم کے شہنشاہانہ تصرفات کے لئے وہ (بڑی رحمت والا اپنے عرش پر قائم ہوا) اور اس کی ملکیت کا یہ حال ہے کہ (جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اور جو کچھ گیلی زمین کے نیچے ہے سب) بلاشرکت غیرے (اسی کی ملکیت ہے)۔ اور اپنی اس تمام ملکیت پر اس کو ہر قسم کا تصرف حاصل ہے۔ یہ تو اس کی قدرت وتصرف کے عموم کا بیان تھا۔ جہاں تک اس کے علم کی وسعت کا تعلق ہے تو اس کا بیان یہ ہے کہ (اگر تم بات کو آواز سے کہو تو) وہ اس سے کہاں پوشیدہ رہ سکتی ہے کیونکہ (وہ تو چھپی ہوئی) مثلاً جو بات تنہائی میں آہستہ سے کہی جائے اس کو (اور) اس سے بھی (زیادہ چھپی ہوئی) مثلاً جو بات دل میں آئی ہو زبان پر نہ آئی ہو اس (کو) بھی (جانتا ہے) پھر (اللہ کے علاوہ کوئی اور معبود بننے کا مستحق نہیں) کیونکہ مذکورہ بالا صفات کے علاوہ بھی (اس کے لئے) عمدہ صفات اور (اچھے نام ہیں) جب کہ کوئی دوسری ہستی اس شان وصفت کی موجود نہیں۔

**ربط**: اوپر نبی ﷺ کی طرف قرآن کو اتارنے کا ذکر ہوا۔ آگے بتاتے ہیں کہ یہ کوئی انوکھی بات نہیں۔ اس سے پیشتر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو بھی وحی مل چکی ہے اور اب آپ کو ملی ہے۔ اور جیسے موسیٰ علیہ السلام کی وحی توحید وغیرہ کی تعلیم پر مشتمل تھی آپ کی وحی میں بھی ان ہی اصول پر زور دیا گیا ہے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تبلیغ حق میں جو شدائد برداشت کئے آپ کو بھی برداشت کرنا ہوں گے اور جس طرح آخر کار ان کو کامیابی اور غلبہ نصیب ہوا اور دشمن مغلوب ہوئے آپ بھی یقیناً غالب ہوں گے اور آپ کے دشمن مغلوب ہوں گے۔ اس لئے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زندگی کے ان گوشوں کو تفصیل سے بیان کرتے ہیں۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وحی ملنا اور آپ کا نبوت سے سرفراز ہونا

وَهَلْ

اَتٰىكَ حَدِيْثُ مُوْسٰى ۝٩ اِذْ رَاٰ نَارًا فَقَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا اِنِّيْٓ

اٰنَسْتُ نَارًا لَّعَلِّيْٓ اٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِقَبَسٍ اَوْ اَجِدُ عَلَى النَّارِ هُدًى ۝١٠

فَلَمَّآ اَتٰىهَا نُوْدِيَ يٰمُوْسٰى ۝١١ اِنِّيْٓ اَنَا رَبُّكَ فَاخْلَعْ نَعْلَيْكَ ۚ اِنَّكَ

بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًى ﴿١٢﴾ وَاَنَا اخْتَرْتُكَ فَاسْتَمِعْ لِمَا يُوْحٰى ﴿١٣﴾
اِنَّنِيْٓ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدْنِيْ ۙ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ ﴿١٤﴾
اِنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ اَكَادُ اُخْفِيْهَا لِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۢ بِمَا تَسْعٰى ﴿١٥﴾
فَلَا يَصُدَّنَّكَ عَنْهَا مَنْ لَّا يُؤْمِنُ بِهَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ فَتَرْدٰى ﴿١٦﴾
وَمَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يٰمُوْسٰى ﴿١٧﴾ قَالَ هِيَ عَصَايَ ۚ اَتَوَكَّؤُا عَلَيْهَا وَ
اَهُشُّ بِهَا عَلٰى غَنَمِيْ وَلِيَ فِيْهَا مَاٰرِبُ اُخْرٰى ﴿١٨﴾ قَالَ اَلْقِهَا
يٰمُوْسٰى ﴿١٩﴾ فَاَلْقٰىهَا فَاِذَا هِيَ حَيَّةٌ تَسْعٰى ﴿٢٠﴾ قَالَ خُذْهَا وَلَا تَخَفْ ۫
سَنُعِيْدُهَا سِيْرَتَهَا الْاُوْلٰى ﴿٢١﴾ وَاضْمُمْ يَدَكَ اِلٰى جَنَاحِكَ تَخْرُجْ
بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ اٰيَةً اُخْرٰى ﴿٢٢﴾ لِنُرِيَكَ مِنْ اٰيٰتِنَا الْكُبْرٰى ﴿٢٣﴾ ۚ
اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰى ﴿٢٤﴾ قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ﴿٢٥﴾ وَ
يَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ ﴿٢٦﴾ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ﴿٢٧﴾ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ ﴿٢٨﴾
وَاجْعَلْ لِّيْ وَزِيْرًا مِّنْ اَهْلِيْ ﴿٢٩﴾ هٰرُوْنَ اَخِي ﴿٣٠﴾ اشْدُدْ بِهٖٓ اَزْرِيْ ﴿٣١﴾
وَاَشْرِكْهُ فِيْٓ اَمْرِيْ ﴿٣٢﴾ كَيْ نُسَبِّحَكَ كَثِيْرًا ﴿٣٣﴾ وَّنَذْكُرَكَ كَثِيْرًا ﴿٣٤﴾ اِنَّكَ
كُنْتَ بِنَا بَصِيْرًا ﴿٣٥﴾ قَالَ قَدْ اُوْتِيْتَ سُؤْلَكَ يٰمُوْسٰى ﴿٣٦﴾ وَلَقَدْ
مَنَنَّا عَلَيْكَ مَرَّةً اُخْرٰٓى ﴿٣٧﴾ اِذْ اَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّكَ مَا يُوْحٰٓى ﴿٣٨﴾ اَنِ
اقْذِفِيْهِ فِي التَّابُوْتِ فَاقْذِفِيْهِ فِي الْيَمِّ فَلْيُلْقِهِ الْيَمُّ بِالسَّاحِلِ
يَاْخُذْهُ عَدُوٌّ لِّيْ وَعَدُوٌّ لَّهٗ ۭ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۥ وَلِتُصْنَعَ
عَلٰى عَيْنِيْ ﴿٣٩﴾ اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَنْ

يَّكْفُلُهٗ ؕ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَىْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ ؕ وَقَتَلْتَ
نَفْسًا فَنَجَّيْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْنًا ۫ فَلَبِثْتَ سِنِيْنَ فِىْٓ
اَهْلِ مَدْيَنَ ۙ ثُمَّ جِئْتَ عَلٰى قَدَرٍ يّٰمُوْسٰى ﴿۴۰﴾ وَاصْطَنَعْتُكَ
لِنَفْسِىْ ۚ ﴿۴۱﴾ اِذْهَبْ اَنْتَ وَاَخُوْكَ بِاٰيٰتِىْ وَلَا تَنِيَا فِىْ ذِكْرِىْ ۚ ﴿۴۲﴾
اِذْهَبَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰى ۚ ﴿۴۳﴾ فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا لَّعَلَّهٗ يَتَذَكَّرُ
اَوْ يَخْشٰى ﴿۴۴﴾ قَالَا رَبَّنَآ اِنَّنَا نَخَافُ اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيْنَآ اَوْ اَنْ يَّطْغٰى ﴿۴۵﴾ قَالَ
لَا تَخَافَآ اِنَّنِىْ مَعَكُمَآ اَسْمَعُ وَاَرٰى ﴿۴۶﴾

**ترجمہ:** اور کیا آئی تیرے پاس بات موسیٰ کی۔ جب دیکھی اس نے آگ تو کہا اپنے گھر والوں سے ٹھہرو میں نے دیکھی ہے آگ، شاید کہ لے آؤں تمہارے پاس اس میں سے ایک شعلہ یا پاؤں آگ کے پاس راستہ کا پتہ۔ پھر جب پہنچا اس کے پاس پکارا گیا کہ اے موسیٰ بے شک میں تیرا رب ہوں تو اتار دے اپنی جوتیاں، تو ہے پاک میدان طویٰ میں۔ اور میں نے پسند کیا ہے تجھ کو تو کان لگا کر سن اس کو جو وحی کی جاتی ہے۔ بے شک میں اللہ ہوں نہیں ہے کوئی معبود مگر میں سو عبادت کر میری اور قائم کر نماز کو میری یاد کے لئے۔ بے شک قیامت آنے والی ہے، میں چاہتا ہوں کہ خفیہ رکھوں اس کو تا کہ بدلہ دی جائے ہر جان بسبب اس کے جو اس نے سعی کی۔ تو ہرگز نہ روکے تجھ کو اس سے وہ شخص جو ایمان نہیں رکھتا اس پر اور پیروی کرتا رہا اپنی خواہش کی (مبادا) کہ تو ہلاک ہو جائے۔ اور کیا ہے تیرے دائیں ہاتھ میں اے موسیٰ۔ بولا یہ میری لاٹھی ہے۔ میں ٹیک لگاتا ہوں اس پر اور میں پتے گراتا ہوں اس سے اپنی بکریوں پر اور میرے لئے اس میں چند کام ہیں اور بھی۔ فرمایا ڈال دے اس کو اے موسیٰ۔ سو اس نے ڈال دیا اس (لاٹھی) کو تو اسی وقت وہ سانپ تھا دوڑتا ہوا۔ فرمایا پکڑ لے اس کو اور مت خوف کر ہم لوٹا دیں گے اس کو اس کی پہلی حالت پر۔ اور ملا لے اپنے ہاتھ کو اپنی بغل سے، نکلے گا سفید ہو کر بغیر بیماری کے دوسری نشانی کے طور پر تا کہ ہم دکھائیں تجھ کو اپنی بڑی نشانیوں میں سے۔ جا فرعون کی طرف کہ اس نے سرکشی کی ہے۔ بولا اے میرے رب کشادہ کردے میرے لئے میرا سینہ اور

آسان کر دے میرے لئے میرا کام اور کھول دے گرہ میری زبان سے کہ وہ سمجھیں میری بات۔ اور بنا میرے لئے وزیر میرے گھر والوں سے (یعنی) ہارون میرے بھائی کو۔ مضبوط کر اس سے میری کمر کو اور شریک کر دے اس کو میرے کام میں تاکہ ہم تسبیح کریں تیری بہت اور ہم ذکر کریں تیرا بہت۔ بے شک تو ہے ہم کو دیکھنے والا۔ فرمایا تو دیا گیا اپنا سوال اے موسیٰ اور احسان کیا ہے ہم نے تجھ پر ایک اور مرتبہ جب الہام کی ہم نے تیری ماں کی طرف وہ بات جو الہام کی جاتی ہے کہ ڈال دے اس کو صندوق میں پھر ڈال صندوق دریا میں پھر ڈال دے اس کو دریا کنارے پر اٹھا لے اس کو دشمن میرا اور دشمن اس کا۔ اور ڈال دی میں نے تجھ پر محبت اپنی طرف سے اور تاکہ تیری پرورش کی جائے میری آنکھ کے سامنے۔ جب چلنے لگی تیری بہن اور کہنے لگی کیا میں رہنمائی کروں تمہاری اس پر جو کفالت کرے اس کی۔ سو واپس کر دیا ہم نے تجھ کو تیری ماں کی طرف تاکہ ٹھنڈی رہے اس کی آنکھ اور نہ غم کرے۔ اور قتل کیا تو نے ایک جان کو تو نجات دی ہم نے تجھ کو غم سے اور آزمائش کی ہم نے تیری کچھ آزمائش۔ پھر تو رہا کئی سال اہل مدین میں پھر تو آ پہنچا تقدیر سے اے موسیٰ۔ اور بنایا میں نے تجھ کو اپنے لئے۔ جا تو اور تیرا بھائی میری نشانیوں کے ساتھ اور مت سستی کرو تم دونوں میرے ذکر میں۔ جاؤ تم دونوں فرعون کی طرف کہ اس نے سرکشی کی ہے۔ اور کہو اس سے بات نرم شاید کہ وہ نصیحت حاصل کرے یا ڈر جائے۔ وہ دونوں بولے اے ہمارے رب ہم ڈرتے ہیں کہ وہ زیادتی کرے ہم پر یا یہ کہ سرکشی کرے۔ فرمایا مت خوف کرو تم، بے شک میں تم دونوں کے ساتھ ہوں سنتا ہوں اور دیکھتا ہوں۔

**تفسیر**: (کیا آپ تک موسیٰ علیہ السلام کی بات پہنچی ہے) وہ یہ کہ (جب) موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کے ہاں پرورش پائی آپ نے ایک دفعہ ایک بنی اسرائیلی اور ایک قبطی کو لڑتے دیکھا۔ اسرائیلی کی مدد کی درخواست پر آپ نے قبطی کو جو مکا مارا تو اتفاق سے وہ مر گیا۔ جب یہ راز فاش ہوا اور قتل کئے جانے کا خوف ہوا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام مصر سے نکلے اور مدین پہنچ گئے جہاں ایک بزرگ کی آٹھ یا دس سال تک بکریاں چرائیں اور ان بزرگ کی صاحبزادی سے نکاح کیا۔ پھر اپنی بیوی کو لے کر مصر کی طرف چلے۔ رات کا وقت تھا اور سردی کا زور تھا اور بکریوں کا ریوڑ بھی ساتھ تھا۔ اس حالت میں راستہ بھول گئے۔ ایسی حالت میں (موسیٰ) علیہ السلام (نے) دور (ایک آگ) جلتی (دیکھی تو اپنی اہلیہ سے کہا کہ تم) یہیں (ٹھہرو میں نے آگ دیکھی ہے شاید) لکڑی جلا کر (اس) آگ (کا شعلہ تمہارے پاس لا سکوں یا) وہاں (آگ کے پاس) پہنچ کر وہاں موجود کسی آدمی سے (راستے کا پتہ پا سکوں)۔ وہ دنیوی آگ نہ تھی بلکہ آگ کی شکل میں خدا کی تجلی تھی۔ (جب موسیٰ) علیہ السلام (اس کے پاس پہنچے تو پکارا گیا

کہ اے موسیٰ بلاشبہ میں تمہارا رب ہوں سو تم اپنی جوتیاں اتار دو کیونکہ تم پاک میدان طُوٰی میں ہو) ممکن ہے کہ جوتیوں پر کچھ نجاست لگی ہو یا گارا کیچڑ وغیرہ لگنے سے گندی ہوں۔ رسالت کے لئے اور ہمکلامی کے شرف کے لئے (میں نے) تمام جہان میں سے (تم کو پسند کیا ہے اس لئے) احکام کی (جو وحی) تم کو (کی جائے تم اس کو توجہ سے سنو)۔ ان میں سے ایک تو ذات وصفات اور عبادت میں توحید ہے جس کا بیان یہ ہے کہ (میں اللہ ہوں، میرے سوا کوئی مستحق عبادت نہیں لہٰذا) مالی اور بدنی ہر قسم کی (عبادت صرف میری کرو اور) نماز چونکہ اہم ترین عبادت ہے اس لئے خصوصیت سے اس کو ذکر کرتا ہوں کہ تم (میری یاد کے لئے نماز کو قائم رکھو)۔ توحید وعبادت کے بعد عقیدہ معاد کے بارے میں پھر یہ سمجھو کہ (قیامت بلاشبہ آنے والی ہے) لیکن بعض مصلحتوں سے (میں اس) کے آنے کے وقت (کو) تمام مخلوقات سے (مخفی رکھنا چاہتا ہوں) اور خود قیامت اس لئے ہوگی (تا کہ ہر شخص کو اس کے کئے کا بدلہ دیا جائے۔ سو وہ شخص جو) خود (قیامت پر یقین نہیں رکھتا اور) اس وجہ سے (اپنی نفسانی خواہشات کی پیروی کرتا ہے وہ تم کو اس) قیامت پر یقین رکھنے (سے) اور اس کے لئے تیاری کرنے سے (نہ روک دے کہ پھر تم کہیں بربادی میں پڑ جاؤ)۔

## منصب رسالت کی تمہید

چونکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو معجزے دے کر فرعون کی طرف بھیجنا تھا اس لئے پہلے لاٹھی کا معجزہ دیتے ہیں (اور) اس کے دینے سے پہلے پوچھتے ہیں کہ (اے موسیٰ تمہارے داہنے ہاتھ میں کیا ہے) جس سے غرض یہ تھی کہ موسیٰ علیہ السلام اپنی لاٹھی کی حقیقت اور اس کے منافع کو مستحضر کر لیں تا کہ پھر اس سے جو خارق عادت چیز پیش آئے تو ان کو بھی اس کا معجزہ ہونا واضح اور پختہ ہو جائے۔ موسیٰ علیہ السلام نے (جواب دیا کہ یہ میری لاٹھی ہے۔ میں اس پر ٹیک بھی لگاتا ہوں اور اپنی بکریوں پر اس سے پتے بھی جھاڑتا ہوں اور اس میں میرے اور کام بھی نکلتے ہیں) مثلاً موذی جانوروں کو دور کرنا وغیرہ۔ اللہ تعالیٰ نے (فرمایا کہ اے موسیٰ اس عصا کو) زمین پر (ڈال دو۔ سو انہوں نے اس کو) زمین پر (ڈال دیا تو اچانک وہ ایک دوڑتا ہوا سانپ) بن گیا (تھا) جس سے موسیٰ علیہ السلام بشری تقاضے کی وجہ سے ڈر گئے۔ (ارشاد ہوا کہ اس کو پکڑ لو اور ڈرو نہیں)۔ تمہارے پکڑتے ہی (ہم اس کو اس کی پہلی حالت پر لوٹا دیں گے)۔ یعنی اس کو دوبارہ عصا بنا دیں گے۔

پھر دوسرا ہاتھ کا معجزہ دیتے ہوئے فرمایا کہ (تم اپنا ہاتھ) اپنے گریبان میں ڈال کر (اپنی بغل سے ملا لو تو وہ بغیر کسی بیماری کے) روشن اور (سفید ہو کر نکلے گا) کہ یہ تمہاری نبوت کی دوسری نشانی ہوگی)۔

اور یہ نشانیاں تم کو اس لئے دی ہیں (تا کہ ہم تم کو اپنی) قدرت کی (بڑی نشانیوں میں سے) کچھ دکھائیں جن سے تم کو ہماری غیر متناہی قدرت کا کچھ اندازہ ہو سکے اور تم اس پر بھروسہ کر کے ہر مخلوق سے خواہ کتنی ہی زبردست ہو بے خوف ہو جاؤ۔ اور اب ہماری یہ دونوں نشانیاں لے کر (فرعون کے پاس جاؤ کہ اس نے سرکشی کی ہے) اور خدائی کا دعویٰ کیا ہے اور اس کو راہ حق کی دعوت دو اور ضرورت پڑے تو یہ معجزے اس کو دکھاؤ۔

موسیٰ علیہ السلام نے جب دیکھا کہ ان پر ایک بڑا کام ڈالا جا رہا ہے تو اس کی مشکلات کی آسانی کے لئے (درخواست کی کہ اے میرے رب میرے سینے کو کشادہ کر دیجئے) یعنی مجھے مزید حوصلہ عطا فرمائیے تا کہ اس کام کے دوران جو سختیاں سامنے آئیں ان سے نہ گھبراؤں اور دوسروں کی مخالفت برداشت کرسکوں (اور) تبلیغ کا (میرا) یہ (کام آسان فرما دیجئے) یعنی ایسے اسباب فراہم کر دیجئے کہ یہ عظیم الشان کام کرنا آسان ہو جائے (اور میری زبان کی گرہ) اور لکنت (کو کھول دیجئے تا کہ لوگ میری بات سمجھ سکیں اور میرے لئے میرے گھر والوں میں سے) ایک کو یعنی (ہارون کو کہ میرے بھائی بھی ہیں میرا معاون بنا دیجئے کہ ان سے میری کمر) یعنی میری قوت (کو مضبوط کر دیجئے اور ان کو میرے کام میں شریک کر دیجئے تا کہ ہم دونوں) مل کر دعوت و تبلیغ کے موقع پر خوب زور و شور سے (آپ کی پاکی) اور کمالات (بیان کریں اور) جب ہر ایک کو دوسرے سے تقویت قلب حاصل ہو گی تو طبیعت میں نشاط زیادہ رہے گا اور یوں اپنی خلوتوں میں (آپ کا ذکر بکثرت کریں) گے۔ (بے شک آپ ہم کو) اور ہمارے حال کو (خوب دیکھتے ہیں۔ ارشاد ہوا کہ اے موسیٰ تم کو تمہاری درخواست) میں مانگی ہوئی ہر چیز (دی گئی۔ اور ہم تو تم پر) اس سے پہلے (ایک اور مرتبہ) تمہارے مانگے بغیر ہی احسان کر چکے ہیں (جب ہم نے) تم کو فرعون کے جلادوں سے بچانے کے لئے (تمہاری ماں کو وہ بات الہام کی جو الہام ہی کی جاتی ہے کہ اس بچے کو صندوق میں رکھو پھر صندوق) سمیت ان (کو دریا میں ڈال دو) جس کی ایک شاخ فرعون کے محل تک بھی گئی تھی (پھر) ہمارے حکم سے (دریا ان کو) صندوق سمیت ایک خاص کنارہ تک لے آئے) گا (تا کہ ان کو) ایک ایسا شخص (اٹھا لے) جو (میرا) بھی (دشمن) ہے کہ میرے مقابلہ میں خدائی کا دعویٰ کرتا ہے اور حق کی مخالفت کرتا ہے (اور ان کا) بھی (دشمن) ہے کہ تمام اسرائیلی بچوں کی جان کا دشمن بنا ہوا ہے کیونکہ نجومیوں نے اس کو بتایا تھا کہ بنی اسرائیل میں پیدا ہونے والے ایک بچے کے ہاتھوں اس کی سلطنت تباہ ہو گی۔ ان کے کہنے پر اسرائیلی بچوں کو چن چن کر قتل کرتا تھا۔ (اور) اے موسیٰ (میں نے اپنی طرف سے تم پر محبت ڈال دی ہے) یعنی اس وقت مخلوق کے دلوں میں تمہاری محبت پیدا کر دی کہ جو دیکھے محبت کرے اور پیار کرے اور اسی محبت و پیار کی وجہ سے فرعون سے

تمہاری جان بچائی (اور یہ) اس غرض سے کیا تھا (کہ میری آنکھ کے سامنے) یعنی میری نگرانی اور حفاظت میں (تم پرورش) بھی (پاؤ) اور فرعون جیسے سخت دشمن کے گھر میں تربیت پاتے ہوئے کوئی تم کو ذرہ برابر نقصان نہ پہنچا سکے۔

پھر ہم نے تم پر اس وقت بھی احسان کیا (جب) تمہاری والدہ صندوق کو دریا میں چھوڑنے کے بعد بشری تقاضے سے بہت غمگین اور پریشان تھیں کہ بچے کا نہ جانے کیا حشر ہوا ہو گا لیکن اللہ تعالیٰ نے ان کے دل کو تھامے رکھا اور انہوں نے کسی سے اس بات کا تذکرہ نہیں کیا البتہ اپنی بیٹی کو جو بڑی اور سمجھداری کی عمر کی تھیں کہا کہ تم خفیہ خفیہ صندوق کے پیچھے چلی جاؤ اور پتہ رکھو۔ تو (تمہاری بہن) تمہارے پیچھے (چلتی رہیں)۔

ادھر محل میں تمہیں دودھ پلانے کے لئے اور تمہاری پرورش کے لئے بہت سی عورتیں بلائی گئیں لیکن ہماری مشیت سے تم کسی کا دودھ نہیں لیتے تھے۔ (پھر) تمہاری بہن جو تاک میں لگی ہوئی تھیں یہ ماجرا دیکھ کر بولیں کہ کیا میں تمہیں ایسی عورت کا پتہ بتاؤں جو) کسی طرح دودھ پلا کر (بچے کو پال سکے۔) حکم ہوا کہ اس عورت کو بلاؤ۔ وہ موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کو لے کر پہنچیں۔ چھاتی سے لگاتے ہی بچے نے دودھ پینا شروع کر دیا۔ فرعون کے گھر والے خوش ہو گئے۔ موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے کہا کہ میں یہاں نہیں رہ سکتی، اجازت دیں کہ اپنے گھر لے جاؤں۔ آخر فرعون کی طرف سے بطور دایہ کے بچے کی تربیت پر مامور ہو کر اپنے گھر لے آئیں۔ (غرض) اس طرح (ہم نے تم کو تمہاری ماں کی طرف لوٹا دیا تا کہ وہ اپنی آنکھیں ٹھنڈی رکھیں اور غمزدہ نہ ہوں)۔

(اور) تم پر ہمارا ایک اور احسان یہ ہے کہ (تم نے) اپنی جوانی میں (ایک) قبطی اور ایک اسرائیلی کے مابین جھگڑے میں اسرائیلی کے مدد طلب کرنے پر قبطی (کو) مکا مار کر بلا قصد و ارادہ (قتل کر دیا) تھا جس سے تم ڈرے کہ دنیا میں پکڑا جاؤں گا اور آخرت میں بھی ماخوذ ہوں گا۔ (تو ہم نے تم کو) دونوں قسم کے (غم) اور پریشانی (سے نجات دی)۔ اخروی پریشانی سے اس طرح کہ توبہ کی توفیق بخشی اور اس کو قبول کیا۔ اور دنیوی سے اس طرح کہ تم کو مصر سے نکال کر مدین پہنچا دیا۔

(اور ہم نے تم کو کئی طرح سے آزمایا) جس میں تم پورے اترے (پھر تم کئی برس مدین والوں میں رہے پھر اے موسیٰ) اب (تم) مدین سے نکلے اور راستہ بھول کر (تقدیر سے یہاں آ پہنچے) جس کا تم کو وہم و گمان بھی نہ تھا۔ (اور میں نے تمہیں) خاص (اپنے) کام کے (لئے بنایا) ہے جس کا وقت اب آ گیا ہے۔ سو (تم اور تمہارے بھائی دونوں میری نشانیوں کے ساتھ) تبلیغ کے لئے جاؤ اور اس کام کو بھی محنت سے کرنا (اور میری یاد میں سستی نہ کرنا)۔ اور اب ہم تمہیں تبلیغ کا مقام بتاتے ہیں۔ وہ یہ کہ (تم

دونوں فرعون کی طرف جاؤ کہ اس نے سرکشی کی ہے۔ اور تم دونوں اس خیال سے کہ شاید وہ) کچھ سوچ سمجھ کر (نصیحت حاصل کرے یا) اللہ کے جلال و جبروت کو سن کر (ڈر جائے اس سے نرم) و آسان اور رقت انگیز (گفتگو کرنا۔ وہ دونوں بولے کہ اے ہمارے رب) اس کے ڈرنے کی امید تو بعد میں ہوگی فی الحال تو (ہم) خود (ڈرتے ہیں کہ) کہیں (وہ) ہماری بات سنتے ہی غصہ میں (ہم پر بپھر جائے یا ہم پر) ہی (سرکشی کرنے لگے)۔ موسیٰ علیہ السلام کے اس خوف میں اور ان کو دیئے گئے شرح صدر میں کچھ تضاد نہیں کیونکہ کامل حضرات بلاء کے نزول سے پہلے ڈرتے ہیں اور پناہ مانگتے ہیں لیکن جب بلاء آ پڑتی ہے تو اس وقت پورے حوصلہ اور کشادہ دلی سے اس کا مقابلہ کرتے ہیں۔ (فرمایا کہ تم دونوں خوف نہ کرو، میں تم دونوں کے ساتھ ہوں)۔ جو باتیں تمہارے اور اس کے درمیان ہوں گی یا جو معاملات پیش آئیں گے وہ سب (میں سنتا ہوں اور دیکھتا ہوں)۔ میری حمایت و نصرت تمہارے ساتھ ہوگی۔

فرعون کے ساتھ گفتگو

فَاْتِيٰهُ فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلَا رَبِّكَ
فَاَرْسِلْ مَعَنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۙ وَلَا تُعَذِّبْهُمْ ؕ قَدْ جِئْنٰكَ بِاٰيَةٍ
مِّنْ رَّبِّكَ ؕ وَالسَّلٰمُ عَلٰى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰى ﴿۴۷﴾ اِنَّا قَدْ اُوْحِيَ اِلَيْنَآ
اَنَّ الْعَذَابَ عَلٰى مَنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ﴿۴۸﴾ قَالَ فَمَنْ رَّبُّكُمَا يٰمُوْسٰى ﴿۴۹﴾
قَالَ رَبُّنَا الَّذِيْٓ اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰى ﴿۵۰﴾ قَالَ فَمَا بَالُ
الْقُرُوْنِ الْاُوْلٰى ﴿۵۱﴾ قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ فِيْ كِتٰبٍ ۚ لَا يَضِلُّ رَبِّيْ
وَلَا يَنْسَى ﴿۵۲﴾ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ مَهْدًا وَّسَلَكَ لَكُمْ فِيْهَا
سُبُلًا وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ؕ فَاَخْرَجْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْ نَّبَاتٍ
شَتّٰى ﴿۵۳﴾ كُلُوْا وَارْعَوْا اَنْعَامَكُمْ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ﴿۵۴﴾ ع
مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى ﴿۵۵﴾

**ترجمہ**: سو تم دونوں جاؤ اس کے پاس اور کہو کہ ہم دونوں بھیجے ہوئے ہیں تیرے رب

کے سو بھیج دے ہمارے ساتھ بنی اسرائیل کو اور مت عذاب دے ان کو۔ ہم لائے ہیں تیرے پاس نشانی تیرے رب کی جانب سے اور سلامتی ہے اس پر جو پیروی کرے ہدایت کی۔ بلاشبہ وحی کی گئی ہے ہماری طرف کہ عذاب ہے اس پر جو جھٹلائے اور پھر جائے۔ بولا تو کون ہے رب تم دونوں کا اے موسیٰ۔ کہا ہمارا رب وہ ہے جس نے عطا کی ہر چیز کو اس کی بناوٹ پھر رہنمائی فرمائی۔ بولا پھر کیا حال ہے پہلے زمانوں والوں کا۔ کہا ان کا علم ہے میرے رب کے پاس کتاب میں۔ نہ غلطی کرتا ہے میرا رب اور نہ بھولتا ہے۔ وہ جس نے بنایا تمہارے لئے زمین کو بستر اور چلائے تمہارے لئے اس میں راستے اور اتارا آسمان سے پانی پھر نکالیں ہم نے اس سے مختلف قسمیں نباتات کی۔ کھاؤ اور چراؤ اپنے چوپایوں کو۔ بے شک اس میں نشانیاں ہیں عقل والوں کے لئے۔ اسی سے پیدا کیا ہم نے تم کو اور اسی میں ہم لوٹائیں گے تم کو اور پھر اسی میں سے نکالیں گے تم کو دوسری بار۔



**تفسیر**: (سو تم دونوں فرعون کے پاس جاؤ اور) اس سے (کہو کہ) ہمارا تمہارا سب کا ایک رب ہے اور (ہم دونوں تمہارے رب کے بھیجے ہوئے) تمہارے پاس آئے (ہیں سو) توحید و رسالت کو مان لینے کے علاوہ ایک کام یہ بھی کرو کہ (بنی اسرائیل کو ہمارے ساتھ بھیج دو) تاکہ جہاں چاہیں آزادانہ زندگی بسر کریں (اور ان کو عذاب دینا) اور غلام بنائے رکھنا (بند کر دو۔ اور ہم) اپنے دعوائے رسالت پر تمہارے رب کی جانب سے نشانی لے کر آئے ہیں۔ اور پھر ہماری بات مان کر (جو ہدایت کی پیروی کرے) گا (اس کے لئے) دونوں جہانوں میں (سلامتی ہے) اور (جو تکذیب و اعراض کرے گا تو اس کے بارے میں ہمیں یہ وحی کی گئی ہے کہ اس پر عذاب) یقینی (ہے) خواہ صرف آخرت میں یا دنیا میں بھی۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام حکم خداوندی کے مطابق فرعون کے دربار میں پہنچے اور اس سے مذکورہ بالا بات کی تو فرعون نے جو یا تو خدا کو جانتا ہی نہ ہوگا یا محض تنگ کرنے کی نیت ہو گی (پوچھا کہ اے موسی) تم دونوں اپنے کو جس رب کا بھیجا ہوا بتاتے ہو (تو تمہارا رب کون ہے)۔ موسیٰ علیہ السلام نے (جواب دیا کہ ہمارا رب وہ ہے جس نے ہر چیز کو اس کی) مناسبت سے (بناوٹ عطا کی) اور قویٰ اور خواص عطا فرمائے (پھر راہ دکھائی) جس کی یہ صورتیں ہیں۔

i- ہر چیز کے وجود و بقاء کے لئے جن سامانوں کی ضرورت تھی وہ مہیا کئے اور ہر چیز کو اپنی مادی اور روحانی قوتوں اور خارجی سامانوں سے کام لینے کی راہ دکھائی اور

ii- ایسا محکم نظام دکھلا کر ہمیں اس بات کی راہ دکھائی کہ مصنوعات کے وجود سے صانع کے وجود پر کیسے استدلال کریں۔

یہ مختصر اور کامل جواب سن کر فرعون نے موسیٰ علیہ السلام کی اس بات کو پکڑا کہ جو کوئی تکذیب و اعراض کرے اس پر عذاب یقینی ہے اور (کہا کہ) اچھا اب یہ بتاؤ کہ (گزشتہ اقوام کا کیا حال ہوا)۔ تمہارے بقول خدا کے وجود پر روشن دلائل موجود ہیں تو پھر انہوں نے حق کو کیوں قبول نہ کیا اور تکذیب و اعراض کرنے پر کس پر کیا عذاب نازل ہوا۔ ہمیں اس کی تفصیل تو بتاؤ۔ موسیٰ علیہ السلام نے یہ دیکھ کر کہ یہ تاریخ کے واقعات میں الجھانا چاہتا ہے اس لئے سابقہ کسی قوم کی مثال دینے سے اعراض کیا اس وجہ سے کہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے سابقہ اقوام کے تفصیلی حالات ابھی تک ان کو نہیں بتلائے گئے تھے (فرمایا) کہ اول تو میں نے یہ نہیں کہا کہ عذاب دنیا ہی میں ضرور آتا ہے بلکہ کبھی دنیا میں بھی آجاتا ہے اور آخرت میں تو ضرور ہوتا ہے دوسرے (ان) اقوام کے تفصیلی حالات (کا علم میرے رب کے پاس دفتر) اعمال (میں) محفوظ (ہے) اگرچہ اپنے لئے اس کو اس کی ضرورت نہیں کیونکہ (میرا رب) خود ایسے علم والا ہے کہ اپنی معلومات میں (نہ غلطی کرتا ہے اور نہ) ان میں سے کسی بات کو (بھولتا ہے) اور پھر وہ ایسا ہے (جس نے تمہارے لئے زمین کو بستر بنایا) جس پر تم آرام کرتے ہو (اور اس میں تمہارے لئے) وادیوں، دریاؤں اور پہاڑوں کے بیچ میں سے (راستے چلائے) جن پر چل کر تم ایک ملک سے دوسرے ملک میں پہنچ سکتے ہو (اور آسمان سے پانی اتارا) اور (پھر اس) پانی (کے ذریعہ تمہارے لئے طرح طرح کی نباتات نکالیں) اور تم کو اجازت دی کہ عمدہ غذائیں خود (کھاؤ اور) جو تمہارے کام کی نہیں اس پر (اپنے چوپایوں کو چراؤ۔ بے شک اس) سارے محکم و مضبوط نظام (میں عقل والوں کے لئے) اللہ تعالیٰ کے وجود پر بہت سی (نشانیاں ہیں) کیونکہ عام عقل یہی فیصلہ دیتی ہے کہ ایسا محکم و مضبوط نظام کسی کے بنائے بغیر محض اتفاقیہ طور پر خود بخود وجود میں نہیں آتا۔ اور جس طرح (ہم نباتات کو زمین سے نکالتے ہیں اسی طرح ہم نے ابتدا میں (تم کو) یعنی تمہارے باپ آدم علیہ السلام کو (زمین) کی مٹی (سے پیدا کیا اور) تمہارے مرنے کے بعد (تم کو اسی میں لوٹا دیتے ہیں اور) قیامت کے دن پھر (دوسری مرتبہ اسی میں سے ہم تم کو نکالیں گے)۔

فرعون کی تکذیب و اعراض اور مقابلہ آرائی اور اس میں اس کی شکست

وَلَقَدْ اَرَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا كُلَّهَا فَكَذَّبَ وَاَبٰى ﴿٥٦﴾ قَالَ اَجِئْتَنَا لِتُخْرِجَنَا
مِنْ اَرْضِنَا بِسِحْرِكَ يٰمُوْسٰى ﴿٥٧﴾ فَلَنَاْتِيَنَّكَ بِسِحْرٍ مِّثْلِهٖ فَاجْعَلْ
بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ مَوْعِدًا لَّا نُخْلِفُهٗ نَحْنُ وَلَآ اَنْتَ مَكَانًا سُوًى ﴿٥٨﴾

قَالَ مَوْعِدُكُمْ يَوْمُ الزِّيْنَةِ وَاَنْ يُّحْشَرَ النَّاسُ ضُحًى ۝٥٩ فَتَوَلّٰى
فِرْعَوْنُ فَجَمَعَ كَيْدَهٗ ثُمَّ اَتٰى ۝٦٠ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰى وَيْلَكُمْ لَا تَفْتَرُوْا
عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا فَيُسْحِتَكُمْ بِعَذَابٍ ۚ وَقَدْ خَابَ مَنِ افْتَرٰى ۝٦١
فَتَنَازَعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ وَاَسَرُّوا النَّجْوٰى ۝٦٢ قَالُوْٓا اِنْ هٰذٰنِ
لَسٰحِرٰنِ يُرِيْدٰنِ اَنْ يُّخْرِجٰكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِمَا وَيَذْهَبَا بِطَرِيْقَتِكُمُ
الْمُثْلٰى ۝٦٣ فَاَجْمِعُوْا كَيْدَكُمْ ثُمَّ ائْتُوْا صَفًّا ۚ وَقَدْ اَفْلَحَ الْيَوْمَ مَنِ
اسْتَعْلٰى ۝٦٤ قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ اَوَّلَ
مَنْ اَلْقٰى ۝٦٥ قَالَ بَلْ اَلْقُوْا ۚ فَاِذَا حِبَالُهُمْ وَعِصِيُّهُمْ يُخَيَّلُ
اِلَيْهِ مِنْ سِحْرِهِمْ اَنَّهَا تَسْعٰى ۝٦٦ فَاَوْجَسَ فِيْ نَفْسِهٖ خِيْفَةً مُّوْسٰى ۝٦٧
قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى ۝٦٨ وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا
صَنَعُوْا ۭ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ۭ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى ۝٦٩
فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى ۝٧٠ قَالَ
اٰمَنْتُمْ لَهٗ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۭ اِنَّهٗ لَكَبِيْرُكُمُ الَّذِيْ عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ
فَلَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ وَّلَاُصَلِّبَنَّكُمْ فِيْ
جُذُوْعِ النَّخْلِ ۡ وَلَتَعْلَمُنَّ اَيُّنَآ اَشَدُّ عَذَابًا وَّاَبْقٰى ۝٧١ قَالُوْا لَنْ
نُّؤْثِرَكَ عَلٰى مَا جَآءَنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَالَّذِيْ فَطَرَنَا فَاقْضِ مَآ اَنْتَ
قَاضٍ ۭ اِنَّمَا تَقْضِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ۝٧٢ اِنَّآ اٰمَنَّا بِرَبِّنَا لِيَغْفِرَ لَنَا
خَطٰيٰنَا وَمَآ اَكْرَهْتَنَا عَلَيْهِ مِنَ السِّحْرِ ۭ وَاللّٰهُ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ۝٧٣

**ترجمہ**: اور ہم نے دکھائیں فرعون کو اپنی نشانیاں سب کی سب تو اس نے تکذیب کی اور انکار کیا۔ بولا کیا تم آئے ہو ہمارے پاس تا کہ تم نکالو ہم کو ہماری سرزمین سے اپنے جادو سے اے موسیٰ۔ تو ہم ضرور لائیں گے تمہارے پاس جادو اس کی مثل سو ٹھہرا لو ہمارے درمیان اور اپنے درمیان ایک وعدہ نہ خلاف کریں اس کا ہم اور نہ تم ہموار جگہ میں۔ کہا تمہارے وعدہ کا وقت جشن کا دن ہے اور جمع کئے جائیں لوگ دن چڑھے۔ تو پلٹا فرعون اور جمع کیا اپنے مکر کو پھر آیا۔ کہا ان سے موسیٰ نے کہ بربادی ہو تمہاری، مت افتراء کرو اللہ پر جھوٹ کہ پھر غارت کرے تم کو عذاب سے اور نامراد ہوا جس نے افتراء کیا۔ پھر جھگڑے اپنے کام میں اور چھپایا مشورہ کو۔ بولے بلاشبہ یہ دونوں جادوگر ہیں۔ دونوں چاہتے ہیں کہ نکال دیں تم کو تمہاری سرزمین سے اپنے جادو سے اور لے جائیں تمہارا بہترین طریقہ۔ سو جمع کر لو اپنی تدبیر کو پھر آؤ صف باندھ کر اور جیت گیا آج جو غالب رہا۔ بولے اے موسیٰ یا تو آپ ڈالئے اور یا یہ کہ ہم اول ہوں جو ڈالیں۔ فرمایا بلکہ تم ڈالو۔ اچانک ان کی رسیاں اور ان کی لاٹھیاں خیال میں ڈالا گیا اس کے ان کے جادو سے کہ وہ دوڑ رہی ہیں۔ تو پایا اپنے دل میں خوف کو موسیٰ نے۔ ہم نے کہا مت خوف کر بے شک تو ہی غالب ہے۔ اور ڈال جو تیرے داہنے ہاتھ میں ہے وہ نگل لے گا اس کو جو انہوں نے بنایا۔ محض ہے جو انہوں نے بنایا مکر جادوگر کا اور فلاح نہیں پاتا جادوگر جہاں سے آئے۔ پھر گر پڑے جادوگر سجدہ کرتے ہوئے۔ کہا ایمان لائے ہم رب پر ہارون اور موسیٰ کے۔ بولا مان لیا تم نے اس کو پیشتر اس کے کہ میں اجازت دیتا تم کو۔ یقیناً وہ تمہارا بڑا ہے جس نے سکھایا تم کو جادو۔ سو اب میں ضرور کاٹوں گا تمہارے ہاتھ اور تمہارے پیر مخالف جانب سے اور میں ضرور سولی دوں گا تم کو کھجور کے تنوں پر اور تم ضرور جان لو گے کہ ہم میں سے کون زیادہ سخت ہے عذاب میں اور زیادہ باقی رہنے والا ہے۔ جادوگر بولے ہرگز ہم ترجیح نہ دیں گے تجھ کو اس پر جو آئے ہمارے پاس صاف دلائل اور اس پر جس نے پیدا کیا ہم کو۔ سو تو کر لے جو تو کرنے والا ہے۔ محض ختم کر سکتا ہے تو اس حیات دنیوی کو۔ ہم ایمان لائے اپنے رب پر تا کہ وہ بخش دے ہمارے لئے ہماری خطاؤں کو اور اس کو جو مجبور کیا تو نے ہم کو جادو پر اور اللہ بہتر ہے اور زیادہ باقی رہنے والا ہے۔

**تفسیر**: حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مذکورہ بالا تقریر کے دوران فرعون اپنے درباریوں سے کبھی کہتا کہ سنتے ہو یہ کیا بے عقلی کی باتیں کر رہے ہیں۔ اور کبھی کہتا ہے کہ یہ تو مجھے مجنون اور دیوانے لگتے ہیں۔ میرے علاوہ تمہارا کوئی اور معبود نہیں ہے اور اپنے وزیر ہامان سے کہا کہ اے ہامان اینٹیں پکاؤ اور

میرے لئے ایک بلند عمارت تعمیر کروتا کہ میں آسمان کی بلندیوں اور اس کے ذرائع تک پہنچ کر موسیٰ کے خدا کو جھانک لوں۔ باقی میں تو ان کو بالکل جھوٹا یقین کرتا ہوں۔

اور فرعون نے یوں بھی اعتراض کیا کہ اے موسیٰ کیا تم بھول گئے ہو۔ کہ ہم نے تم کو اپنے یہاں لڑکا سا پالا پوسا اور تم نے اپنی عمر کے کئی سال ہمارے پاس گزارے اور اس زمانے میں تم نے وہ کام کیا یعنی ایک قبطی کو قتل کیا جو تمہیں خوب معلوم ہے اور تم تو احسان فراموش ہو۔ موسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا کہ وہ قتل تو چوک سے ہو گیا تھا اور میں تمہارے خوف سے یہاں سے بھاگ گیا تھا لیکن پھر میرے رب نے مجھے صحیح فیصلہ کرنے کی سمجھ عطا کی اور مجھ کو اپنا رسول بنایا۔ اور تم جو میری پرورش کا احسان مجھ پر جتا رہے ہو کیا اس کے بدلے میں یہ درست ہے کہ تم بنی اسرائیل کو اپنا غلام بنائے رکھو۔

فرعون بالآخر عاجز ہو کر کہنے لگا کہ اے موسیٰ اگر تم نے میرے علاوہ کسی اور کو معبود بنائے رکھا تو میں تمہیں قید میں ڈال دوں گا۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ کیا اس صورت میں بھی جب کہ میں تمہارے پاس کھلی نشانی لے آؤں تم مجھے قید کر دو گے۔ فرعون نے کہا اگر تم اپنے دعوی میں سچے ہو اور تمہارے پاس کوئی نشانی ہے تو وہ لا کر دکھاؤ۔

(اور ہم نے) موسیٰ علیہ السلام کے ذریعہ سے (فرعون کو اپنی) جو (نشانیاں) دکھلانی مقصود تھیں مثلاً لاٹھی کا سانپ بننا اور ہاتھ کا سفید و روشن ہونا وغیرہ وہ (سب دکھلا دیں پھر بھی وہ جھٹلاتا رہا اور انکار کرتا رہا) اور ان نشانیوں کو جادو بتلاتا رہا۔ اور پھر موسیٰ علیہ السلام پر الزام رکھتے ہوئے (کہا کہ اے موسیٰ) تمہاری دعوت تو محض ایک ڈھونگ ہے۔ اب تم صاف صاف بتاؤ کہ (کیا تم ہمارے پاس اس لئے آئے ہو کہ اپنے جادو کے زور سے تم ہمیں ہماری زمین سے نکال دو) اور خود حکمران بن کر یہاں کے عوام کو لوٹ لو۔ تم اپنے ارادے میں کبھی کامیاب نہیں ہو سکتے کیونکہ ہمارے پاس بھی بڑے بڑے ماہر جادوگر موجود ہیں (تو) تمہارے توڑ کے لئے (ہم) بھی (تمہارے پاس ایسا ہی جادو لاتے ہیں)۔ بہتر ہو گا کہ ان جادوگروں سے تمہارا مقابلہ ہو جائے اور جس دن اور جس جگہ مقابلہ کرنا چاہو ہم تمہیں اس کی تعیین کا اختیار دیتے ہیں (سو تم ہمارے درمیان اور اپنے درمیان ایک وعدہ طے کر لو جس کے خلاف نہ ہم کریں اور نہ تم کرو) اور وہ بھی (کسی ہموار میدان میں) ہو تا کہ سب لوگ بلا تکلف مشاہدہ کر سکیں۔ پیغمبروں کا معاملہ چونکہ بالکل صاف اور کھلا ہوتا ہے کوئی ملمع سازی نہیں ہوتی اس لئے موسیٰ علیہ السلام نے (فرمایا کہ تمہارے) مقابلہ کے (وعدے کا) دن (یہ جشن کا دن اور) وقت ہے (دن چڑھے جب لوگ جمع کئے جائیں)۔

مقابلہ کا دن طے کر کے (پھر فرعون مجلس سے لوٹ گیا اور اپنے مکر کا سامان جمع کرنے لگا) یعنی

جادوگروں کو جمع کرنے اور مہم کو کامیاب بنانے کے لئے ہر قسم کی تدبیریں کرنے لگا اور (پھر) آخر کار مکمل تیاری کے بعد پوری طاقت کے ساتھ وقت معین پر مقابلہ کے میدان میں (آ گیا)۔ جادوگروں کی بڑی فوج اس کے ساتھ تھی۔ انعام و اکرام کے وعدے ہو رہے تھے اور ہر طرح سے موسیٰ علیہ السلام کو شکست دینے کی فکر تھی۔ چونکہ جادوگر حق کا مقابلہ جادو سے کرنے آئے تھے اس لئے (موسیٰ) علیہ السلام (نے) مقابلہ شروع ہونے سے پہلے (ان کو تنبیہ کی کہ ارے تمہاری بربادی ہو) خدا کی نشانیوں اور انبیاء کے معجزات کو جادو کہنا تو اللہ پر جھوٹ باندھنا ہے تو (تم اللہ پر جھوٹ مت باندھو کہیں خدا تعالیٰ تم کو) اپنے کسی (عذاب سے برباد نہ کردے اور) اس کی وجہ یہ ہے اللہ پر (جھوٹ باندھنے والا) ہمیشہ (ناکام ہوتا ہے)۔ موسیٰ علیہ السلام کی اس تقریر نے جادوگروں میں کھلبلی ڈال دی اور (پھر وہ) آپس میں اپنی رائے میں (جھگڑنے لگے) کہ اس شخص کو کیا سمجھا جائے کیونکہ اس کی باتیں جادوگروں کی سی معلوم نہیں ہوتیں۔ غرض وہ باہم بحث و مناظرہ کرتے رہے (اور خفیہ مشورے کرتے رہے) لیکن آخر میں فرعون کے اثر سے متاثر ہو کر یوں (کہنے لگے کہ واقعی یہ دونوں جادوگر ہیں جو چاہتے ہیں کہ اپنے جادو کے زور سے تم کو تمہاری سرزمین سے نکال دیں اور تمہارے) دین و رسوم کے (بہترین طریقہ کو ختم کر دیں۔ تو اب (تم) موقع کی اہمیت کو سمجھو اور (سب مل کر اپنی تدبیر کا انتظام کرو پھر صفیں باندھ کر) مقابلہ میں (آؤ اور) یکبارگی ایسا حملہ کرو کے پہلے ہی وار میں ان کے قدم اکھڑ جائیں کیونکہ آج کا معرکہ فیصلہ کن معرکہ ہے (جو آج غالب ہوگا وہی کامیاب رہے گا)۔

پھر انہوں نے موسیٰ علیہ السلام سے (کہا کہ اے موسیٰ کہئے یا تو آپ) اپنا عصا پہلے (ڈالیں گے یا ہم پہلے ڈالنے والے ہوں)۔ موسیٰ علیہ السلام نے نہایت تسلی سے (فرمایا) نہیں (بلکہ تم) پہلے اپنے حوصلے نکال لو اور جو تم ڈالنا چاہتے ہو (ڈال لو)۔ چنانچہ انہوں نے اپنی رسیاں اور لاٹھیاں ڈالیں اور حاضرین کی نظر بندی کر دی (تو یکا یک ان کی رسیاں اور ان کی لاٹھیاں ان کی نظر بندی کے عمل کی وجہ سے موسیٰ) علیہ السلام (کے خیال میں ڈالا گیا کہ وہ) سانپ کی طرح (دوڑتی چلتی ہیں۔ تو موسیٰ علیہ السلام نے اپنے دل میں کچھ خوف پایا) کہ جادوگروں کی یہ شعبدہ بازی دیکھ کر کہیں عوام دھوکہ میں نہ پڑ جائیں اور جادو اور معجزہ میں فرق نہ کر سکیں اور ایسی صورت میں حق کا غلبہ واضح نہ ہوگا۔ موسیٰ علیہ اسلام کا یہ خوف دیکھ کر (ہم نے کہا) اے موسیٰ (تم) اس بات کا کچھ (خوف مت کرو) آخر کار علی الاعلان (تم ہی غالب رہو گے اور) اس کے لئے یہ (جو تمہارے داہنے ہاتھ میں) عصا (ہے اس کو) زمین پر (ڈال دو جو کچھ انہوں نے) سوانگ (بنایا ہے یہ عصا اس کو نگل لے گا۔ انہوں نے جو) سوانگ (بنایا ہے وہ محض جادوگر کا مکر ہے اور جادوگر جہاں سے) چاہے اپنے ڈھکوسلے بنا کر لے (آئے) معجزہ کے

مقابلے میں (وہ کامیاب نہیں ہوتا)۔ موسیٰ علیہ السلام کو تسلی ہوگئی کہ حق و باطل اور معجزہ اور جادو کے درمیان امتیاز ہو کر رہے گا چنانچہ انہوں نے اپنا عصا ڈالا تو وہ حقیقی سانپ بن کر جادوگروں کی دوڑتی نظر آنے والی لاٹھیوں اور رسیوں کو نگل گیا۔

(پھر جادوگر) فن کو جاننے والے تھے۔ اصول فن کے اعتبار سے فوراً سمجھ گئے کہ یہ جادو نہیں ہو سکتا۔ یہ یقیناً جادو سے اوپر کوئی اور حقیقت ہے۔ دل میں ایمان آیا اور (سجدہ میں گر پڑے) اور (پکار اٹھے کہ ہم تو ہارون اور موسیٰ کے رب پر ایمان لے آئے)۔ فرعون نے جو یہ ماجرا دیکھا اور میدان کو ہاتھ سے نکلتے دیکھا تو صورتحال کو سنبھالنے کے لئے فوراً (بولا کہ) یہ کیا (پیشتر اس کے کہ میں تمہیں اجازت دوں تم ان) موسیٰ (پر ایمان لے آئے)۔ تمہیں یہ جرأت کیسے ہوئی۔ (معلوم ہوگیا کہ یہ تمہارے بڑے ہیں جنہوں نے تمہیں جادو سکھایا) ہے اور استاد اور شاگردوں نے مل کر سازش کر کے جنگ زرگری اور نورا کشتی کی ہے تاکہ تم کو حکومت حاصل ہو جائے۔ اور تم ایمان لا کر سمجھتے ہو کہ تم لوگ نجات پا لو گے اور ہم سب ابدی عذاب میں مبتلا رہیں گے (سو میں) تمہیں نہیں چھوڑوں گا اور (مخالف جانب سے تمہارے ہاتھ اور پاؤں ضرور کاٹوں گا) مثلاً دایاں ہاتھ اور بایاں پاؤں (اور) پھر (میں تم سب کو کھجور کے تنوں پر ضرور سولی دوں گا) تاکہ دوسروں کو عبرت ہو (اور تم کو) ابھی (معلوم ہو جاتا ہے کہ ہم دونوں میں سے) یعنی مجھ سے اور موسیٰ کے رب میں سے (کس کا عذاب زیادہ سخت اور دیرپا ہے)۔ ان جادوگروں نے جواب میں (کہا کہ ہم ہرگز تجھے ترجیح نہ دیں گے) نہ تو (ان دلائل پر جو ہم تک پہنچے ہیں اور نہ اس ذات پر جس نے ہم کو پیدا کیا ہے۔ تجھ کو جو کرنا ہو) دل کھول کر (کر لے۔ تو محض اس دنیا کی زندگی کو ختم کر سکتا ہے) تو کر دے۔ بس اب تو (ہم اپنے رب پر ایمان لا چکے ہیں تاکہ وہ معاف کر دے ہمارے لئے ہماری خطائیں بھی اور اس جادو کو بھی جس) کے ساتھ حق کا مقابلہ کرنے (پر تو نے) اور تیری حکومت کے خوف نے (ہمیں مجبور کیا اور اللہ تعالیٰ ہی) ثواب کے اعتبار سے (بہتر اور باقی رہنے والے ہیں) یعنی ان ہی کا ثواب بہتر بھی ہے اور پائیدار بھی ہے لہٰذا ان کے ثواب کی امید میں ہمیں تیری ایذاء رسانی کا کچھ ڈر نہیں۔

**ربط**: جادوگروں نے یہ بات کہی کہ انسانوں کی ایذاء کے مقابلہ میں اللہ کا ثواب بہتر اور پائیدار ہے تو اس پر اللہ تعالیٰ ثواب و عذاب سے متعلق اپنا ضابطہ بتاتے ہیں۔

إِنَّهُۥ

مَن يَأْتِ رَبَّهُۥ مُجْرِمًا فَإِنَّ لَهُۥ جَهَنَّمَ ۖ لَا يَمُوتُ فِيهَا وَلَا يَحْيَىٰ

وَمَنْ يَّأْتِهٖ مُؤْمِنًا قَدْ عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ فَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الدَّرَجٰتُ
الْعُلٰى ﴿۷۵﴾ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ
وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا مَنْ تَزَكّٰى ﴿۷۶﴾ ع

**ترجمہ**: بلاشبہ جو آئے اپنے رب کے پاس مجرم ہو کر تو اس کے لئے جہنم ہے نہ مرے گا اس میں اور نہ جئے گا۔ اور جو آئے اس کے پاس مومن ہو کر کہ کی ہوں اس نے نیکیاں تو ان لوگوں کے لئے ہیں بلند درجے۔ باغ ہیں ہمیشہ کے بہتی ہیں جن کے نیچے نہریں ہمیشہ رہیں گے ان میں اور یہ جزا ہے اس کی جو پاک ہوا۔

**تفسیر**: (یقیناً جو کوئی اپنے رب کے پاس) اس کی بغاوت اور اس کے کفر کا (مجرم بن کر آتا ہے تو اس کے لئے) سزا کے طور پر (جہنم) مقرر (ہے۔ اس میں نہ مرنا ہوگا) جو تکلیفوں کا خاتمہ کر دے (اور) جینے کی طرح کا (جینا بھی نہ ہوگا۔ اور جو کوئی اس کے پاس مومن بن کر آتا ہے کہ نیکیاں کی ہوں گی تو ان لوگوں کے لئے بلند درجے ہیں یعنی ہمیشہ کے باغات ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی وہ ان میں ہمیشہ ہمیشہ کو رہیں گے۔ اور جو شخص) گندے خیالات، فاسد عقائد اور رذیل اخلاق اور برے اعمال سے (پاک ہو جائے اس کی یہی جزا ہے)۔

## فرعون کا مزید اعراض اور سینہ زوری

جب فرعونیوں نے مقابلہ کے میدان میں شکست کھائی اور جادوگر مسلمان ہو گئے اور کچھ اور لوگ بھی مسلمان ہو گئے تو فرعون نے موسیٰ علیہ السلام کا زور اور اثر توڑنے کے لئے کئی قسم کے اقدامات کئے مثلاً:

1- حکم دیا کہ موسیٰ علیہ السلام کے ماننے والوں کے ہاں پیدا ہونے والے لڑکوں کو قتل کر دیا جائے اور لڑکیوں کو خدمت کے لئے زندہ رکھا جائے۔

2- اپنی قوم میں اعلان کیا کہ اے میری قوم کیا ایسا نہیں ہے کہ میں ہی مصر کے تاج وتخت کا مالک ہوں اور میری ہی حکومت کے قدموں کے نیچے یہ نہریں بہہ رہی ہیں۔ کیا تم میرے اس جاہ وجلال کو نہیں دیکھتے۔ اب بتاؤ کیا میں بلند و بالا ہوں یا یہ جس کو نہ عزت حاصل ہے اور جو بات بھی صاف نہیں کر سکتا۔ اگر یہ اپنے خدا کے ہاں عزت والا ہے تو کیوں اس پر آسمان سے سونے کے کنگن نہیں گرتے جو یہ پہنے جیسا کہ میں پہنا ہوا ہوں یا فرشتے اس کے سامنے پر باندھ کر کیوں کھڑے نہیں ہوتے جیسا کہ میرے دربار میں لوگ میری عزت میں کھڑے رہتے ہیں۔

3- کبھی یہ اعلان کرتا کہ میں تمہارا رب اعلیٰ یعنی سب سے بڑا رب ہوں۔

4-اس نے یہ بھی فیصلہ کیا کہ موسیٰ علیہ السلام کو قتل کر ڈالے۔

## فرعون اور مصریوں پر خدا کے چھوٹے عذاب

غرض حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ہدایت وتبلیغ کا فرعون اور اس کے سرداروں پر مطلق اثر نہ ہوا اور سوائے چند مصریوں کے عام مصریوں نے بھی ان ہی کی پیروی کی اور صرف یہی نہیں بلکہ فرعون کے حکم سے مسلمانوں کی نرینہ اولاد قتل کی جانے لگی اور موسیٰ علیہ السلام کے خلاف پروپیگنڈہ زور وشور سے کیا جانے لگا تو پہلے فرعون اور فرعونیوں پر یکے بعد دیگرے چند قسم کے عذاب نازل کئے گئے یعنی قحط کا، پیداوار میں کمی کا، ٹڈیوں کا اور جوؤں کا اور مینڈکوں کا اور خون کا۔ ان عذابوں کے آنے پر فرعون اور اس کی قوم نے یہ وطیرہ اپنایا کہ جب عذاب کی کوئی شکل نازل ہوتی تو یہ موسیٰ علیہ السلام سے وعدہ کرتے کہ اگر آپ ہم سے یہ عذاب ہٹوا دیں گے تو ہم ضرور ایمان لے آئیں گے اور ضرور آپ کے ساتھ بنی اسرائیل کو بھیج دیں گے اور جب عذاب دور کر دیا جاتا تو مکر جاتے۔ بالآخر ان کی مکمل تباہی کا فیصلہ آ پہنچا۔

## فرعون اور اس کی فوج کی غرقابی

وَلَقَدْ اَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰىٓ ۙ اَنْ اَسْرِ بِعِبَادِيْ فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا ۙ لَّا تَخٰفُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى ﴿٧٧﴾ فَاَتْبَعَهُمْ فِرْعَوْنُ بِجُنُوْدِهٖ فَغَشِيَهُمْ مِّنَ الْيَمِّ مَا غَشِيَهُمْ ﴿٧٨﴾ وَاَضَلَّ فِرْعَوْنُ قَوْمَهٗ وَمَا هَدٰى ﴿٧٩﴾

**ترجمہ**: اور وحی کی ہم نے موسیٰ کی طرف کہ رات کو لے چل میرے بندوں کو پھر بنا دے ان کے لئے راستہ سمندر میں سوکھا نہ خوف کرے تو پکڑے جانے کا اور نہ ڈرے تو۔ پھر پیچھا کیا ان کا فرعون نے اپنے لشکروں کے ساتھ پھر ڈھانپ لیا ان کو پانی کے ریلے نے جیسا کچھ ان پر ڈھانپنے والا تھا اور گمراہ کیا فرعون نے اپنی قوم کو اور راہ نہ دکھائی۔

**تفسیر**: ہر طرح سے حجت پوری ہوگئی (اور) فرعون کو دل سے بھی یقین ہوگیا کہ موسیٰ علیہ السلام سچے ہیں لیکن فرعون نے ظلم اور سرکشی کی راہ اختیار کی اور اس نے نہ تو حق کو مانا اور نہ ہی بنی اسرائیل کو آزاد کیا تو اب (ہم نے) آخری فیصلہ کے طور پر (موسیٰ) علیہ السلام (کو وحی کی کہ ہمارے ان

